| نمبر شمار | نمبر حرف | نمبر صفحہ | تخلص | نام | ولدیت | قومیت | سکونت | زمانہ | تصنیفات | تعداد اشعار | کیفیت |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۳۹۸ | ۱ | ۱۱۸ | مایل | لالہ ترلان پرشاد | | کایتھ | لکھنؤ | ۔ | ۔ | ۲ | |
| ۳۹۹ | ۲ | ۱۱۸ | مبتلا | لالہ چھٹمی سہای | ۔ | ۔ | اودھ تاپ گڑھ | الہ آباد مین ہین | ۔ | ۲ | |
| ۴۰۰ | ۳ | ۱۱۸ | مبتہج | لالہ لکھو چند | ۔ | ۔ | ۔ | ۔ | ۔ | ۲۰ | |
| ۴۰۱ | ۴ | ۱۱۸ | متہرا ناتھ | متہرا ناتھ | ۔ | ۔ | متہرا | ۔ | ۔ | ۲ | |
| ۴۰۲ | ۵ | ۱۱۸ | متھو | لالہ متھو لال | ۔ | ۔ | متھرا | ۔ | ۔ | ۲ | |
| ۴۰۳ | ۶ | ۱۱۸ | مجذوب | گوری شنکر | خیراتی لال | ۔ | ۔ | پیشکار تحصیل ہزارہ مین | ۔ | ۱ | |
| ۴۰۴ | ۷ | ۱۱۸ | مجروح | منشی کشن چند | ۔ | کشمیری | لکھنؤ | ۔ | ۔ | ۱ | |
| ۴۰۵ | ۸ | ۱۱۹ | مجروح | لالہ دوارکا پرشاد | بخاور لال چودہری | ۔ | فرخ آباد | ۔ | ۔ | ۱ | |
| ۴۰۶ | ۹ | ۱۱۹ | مجنون | لالہ شنکر لال | دونمی لال | ۔ | ایضاً | ۔ | ۔ | ۲ | |
| ۴۰۷ | ۱۰ | ۱۱۹ | محبوب | محبوب سنگھ | گلاب سنگھ | کھتری | دہلی | حی القایم | ۔ | ۱ | |
| ۴۰۸ | ۱۱ | ۱۱۹ | محروم | لالہ انگد رائے | ۔ | ۔ | فرخ آباد | ۔ | ۔ | ۱ | |
| ۴۰۹ | ۱۲ | ۱۱۹ | مخلص | انند رام | ۔ | کھتری | دہلی | آنجہانی | | | محمد شاہ بادشاہ کی عہد مین بڑی امیر ہوگذری ہین |
| ۴۱۰ | ۱۳ | ۱۱۹ | مخلص | بابو منشی دھر | ۔ | ۔ | ۔ | ۔ | ۔ | ۔ | |
| ۴۱۱ | ۱۴ | ۱۱۹ | مداری لال | مداری لال | ۔ | ۔ | لکھنو | ۔ | اندر سبھا | ۳ | |
| ۴۱۲ | ۱۵ | ۱۱۹ | مدہوش | منشی کنو جی | برج لال | کایتھ سکسینہ | لکھنؤ | موجود ہین | دیوان مسمی بہارستان عشق | ۲ | |
| ۴۱۳ | ۱۶ | ۱۱۹ | مدہوش | پنڈت پیارے رام داس | پنڈت گلاب سنگھ | گوڑ برہمن | دہلی | ایضاً | ۔ | ۲ | |
| ۴۱۴ | ۱۷ | ۱۲۰ | مدہوش | ایشی پرشاد | ۔ | ۔ | ۔ | ۔ | پوتہی گوپی چند | ۱ | |
| ۴۱۵ | ۱۸ | ۱۲۰ | مردت | ناسکرن ویشنو ناتھو جی | پنڈت بستی رام | پنڈت دکھنی | لکھنؤ | ۔ | ۔ | ۹ | |
| ۴۱۶ | ۱۹ | ۱۲۰ | مریخ | جانکی پرشاد | جوگل کشور | ۔ | فرخ آباد | ۔ | ۔ | ۹ | |
| ۴۱۷ | ۲۰ | ۱۲۰ | مست | ۔ | ۔ | کھتری | پنجاب گوجرانوالہ | ۔ | ۔ | ۴ | |
| ۴۱۸ | ۲۱ | ۱۲۰ | مسرت | عوض رائے | | ۔ | ۔ | ۔ | ۔ | ۔ | |
| ۴۱۹ | ۲۲ | ۱۲۰ | مسرت | شنکر ناتھ | ۔ | کایتھ | دہلی | ۔ | ۔ | ۱ | |
| ۴۲۰ | ۲۳ | ۱۲۰ | مسرور | گردہاری لال | ۔ | ۔ | حیدر آباد | ۔ | ۔ | ۱ | |
| ۴۲۱ | ۲۴ | ۱۲۰ | مشتاق | شاکر راو ٹھاکر کیمت رائے | ۔ | راجپوت | سہجہانگیر پور دہلی | ۔ | ۔ | ۱ | |

| نمبر عام | نمبر [illegible] | صفحہ | تخلص | نام | ولدیت | قومیت | سکونت | زمانہ | تصنیفات | تعداد اشعار | کیفیت |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۴۴۵ | ۴۸ | ۱۲۳ | منشی | عجائب رام | - | - | مرشد آباد | آنجہانی | - | ۱ | |
| ۴۴۶ | ۴۹ | ۱۲۳ | منشی | موہن چند | - | کایستھ ماتھر | دہلی | ایضاً | دیوان و شاہنامہ | ۱۸ | |
| ۴۴۷ | ۵۰ | ۱۲۴ | منشی | مبارک شاہ | - | - | بنارس | سررشتہ دار سول جج لکھنؤ تھے | - | ۴ | |
| ۴۴۸ | ۵۱ | ۱۲۴ | منشی | کشن لال | - | کایستھ سکسینہ | الہ آباد | حی القائم | - | ۳ | |
| ۴۴۹ | ۵۲ | ۱۲۴ | منعم | موہن لال | - | - | - | - | - | ۲ | شاگرد شاہ نصیر |
| ۴۵۰ | ۵۳ | ۱۲۴ | منعم | مکند لال | - | کایستھ | دہلی | - | - | ۱ | |
| ۴۵۱ | ۵۴ | ۱۲۴ | موجد | منشی کالکا پرشاد | بھگوان داس | کایستھ | لکھنؤ | قضا کے ۱۲۶۹ھ میں | - | ۲ | |
| ۴۵۲ | ۵۵ | ۱۲۵ | موجی | موجی رام | [illegible] | کایستھ سری باستو | لکھنؤ | آنجہانی | دیوان اردو و فارسی | ۹ | |
| ۴۵۳ | ۵۶ | ۱۲۵ | موزون | مہاراجہ رام نرائن | - | کایستھ | عظیم آباد | ایضاً | دیوان فارسی | ۱ | ناظم عظیم آباد تھے |
| ۴۵۴ | ۵۷ | ۱۲۵ | موزون | جواہر سنگھ | نبیرہ منشی مادھو رام صاحب [illegible] | کایستھ | دہلی | آنجہانی | - | ۱ | |
| ۴۵۵ | ۵۸ | ۱۲۶ | موہن | پنڈت موہن لال | - | برہمن [illegible] | - | - | - | ۱ | |
| ۴۵۶ | ۵۹ | ۱۲۶ | مہاراج | راجہ بلاس رائے | - | - | - | - | - | ۱ | دیوان نواب حشمت خاں کے تھے |
| ۴۵۷ | ۶۰ | ۱۲۶ | مہجور | منشی شیو پرشاد | - | کشمیری | دہلی | آنجہانی | - | ۱۰ | میر منشی ایجنٹی راجپوتانہ |
| ۴۵۸ | ۶۱ | ۱۲۶ | مہجور | رائے لالہ [illegible] | - | - | مرہٹہ | - | - | - | |
| ۴۵۹ | ۶۲ | ۱۲۶ | مہجور | منشی [illegible] لال | - | - | - | - | - | ۲ | |
| ۴۶۰ | ۶۳ | ۱۲۶ | مہر | مہر چند | - | - | فرخ آباد | - | - | ۱ | |
| ۴۶۱ | ۶۴ | ۱۲۶ | [illegible] | منشی شیو سہائے | منشی دیبی پرشاد [illegible] | - | - | - | - | ۴ | |
| ۴۶۲ | ۱ | ۱۲۷ | ناتوان | منشی سیتا رام | لالہ بکھت رائے | کھتری | دہلی | آنجہانی | چند مذہبی کتب کا ترجمہ اردو نظم و نثر میں و ستیگا سن بتیسی کا ترجمہ | ۶ | |
| ۴۶۳ | ۲ | ۱۲۷ | نادان | منشی کالکا پرشاد | [illegible] | کایستھ سکسینہ | داؤد گنج ضلع ایٹہ | [illegible] | مخمس بہار نشاط بے نقط [illegible] بہارستان نادان | ۲ | |
| ۴۶۴ | ۳ | ۱۲۸ | نادر | منشی درگا پرشاد | منشی رام نرائن | کھتری | دہلی | ابھی وطن میں ہیں | قریب پچاس سال [illegible] تصنیفات [illegible] وغیرہ | ۱۲ | |
| ۴۶۵ | ۴ | ۱۲۹ | نادر | گنگا سنگھ | - | - | لکھنؤ | - | - | ۱ | |
| ۴۶۶ | ۵ | ۱۲۹ | نادم | رام دیال | میدنی لال | - | ایضاً | آنجہانی | - | - | برادر منشی میڈو لال زار |

| نمبر شمار | نمبر ردیف | صفحہ | تخلص | نام | ولدیت | قومیت | سکونت | زمانہ | تصنیفات | تعداد اشعار | کیفیت |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۴۶۷ | ۶ | ۱۳۰ | ناز | سنو لال | . | کھتری | - | . | - | ۲ | |
| ۴۶۸ | ۷ | ۱۳۰ | ناصح | چھاجو رام | | برہمن | بڈول | . | - | ۱ | |
| ۴۶۹ | ۸ | ۱۳۰ | ناطق | جگناتھ | لالہ لالجی | . | . | . | - | ۱ | |
| ۴۷۰ | ۹ | ۱۳۰ | ناظم | پنڈت شیو پرشاد | نانک چند | کشمیری | لکھنؤ | . | - | ۵ | |
| ۴۷۱ | ۱۰ | ۱۳۰ | ناظم | درگا پرشاد | چھوٹے لال | . | شمس آباد | . | - | ۱ | |
| ۴۷۲ | ۱۱ | ۱۳۰ | ناظم | کاشی پرشاد | بدری ناتھ | کشمیری | لکھنؤ | بہرت پور میں ہیں | - | ۱ | |
| ۴۷۳ | ۱۲ | ۱۳۰ | نالاں | دولا رائے | موہن لال | مہاجن | پوہانہ | دہلی میں ہیں | - | - | |
| ۴۷۴ | ۱۳ | ۱۳۰ | نالاں | سنو لال | . | کھتری | دہلی | . | . | ۱ | |
| ۴۷۵ | ۱۴ | ۱۳۰ | نامی | لالہ موہن لال | . | کایتھ | دہلی | . | - | ۱ | |
| ۴۷۶ | ۱۵ | ۱۳۰ | نامی | منشی بدری داس | نہال چند | کھتری | دہلی | اپنے وطن میں ہیں | . | ۲ | |
| ۴۷۷ | ۱۶ | ۱۳۱ | نثار | منشی سدا سکھ | منشی سیتل پرشاد | کایتھ | الہ آباد | انجہانی | دیوان اردو فارسی | ۱۰ | |
| ۴۷۸ | ۱۷ | ۱۳۱ | نجات | شنکر سروپ | رام سروپ | . | اراولی ضلع مین پوری | فتحگڈھ میں ہیں | . | ۱ | |
| ۴۷۹ | ۱۸ | ۱۳۱ | نسبت | رگھناتھ پرشاد | - | . | شاہ آباد | . | - | ۲ | |
| ۴۸۰ | ۱۹ | ۱۳۱ | نسیم | مرزا راجہ گوبند ناتھ بہادر | راجہ رام ناتھ بہادر | . | دہلی | انجہانی | - | ۳ | ناظر دربار شاہی تھے |
| ۴۸۱ | ۲۰ | ۱۳۱ | نسیم | پنڈت برجناتھ | | . | اکبر آباد | . | - | - | |
| ۴۸۲ | ۲۱ | ۱۳۲ | نسیم | پنڈت دیا شنکر | گنگا پرشاد | کشمیری | لکھنؤ | انجہانی | مثنوی گلزار نسیم | ۵۳ | |
| ۴۸۳ | ۲۲ | ۱۳۳ | نشاط | ایسر سنگھ | سندر داس | کایتھ | دہلی | انجہانی | | ۱۳ | |
| ۴۸۴ | ۲۳ | ۱۳۳ | نشاط | لالہ جودھیا پرشاد | ایشری پرشاد | . | فرخ آباد | . | . | ۱ | |
| ۴۸۵ | ۲۴ | ۱۳۴ | نشاط | . | . | . | حیدر آباد | انجہانی | . | ۱ | |
| ۴۸۶ | ۲۵ | ۱۳۴ | نشاط | بالگوبند سہائے | . | | . | . | - | ۳ | |
| ۴۸۷ | ۲۶ | ۱۳۴ | نصرت | لالہ گوبند رائے | . | کایتھ | دہلی | انجہانی | - | ۱ | |
| ۴۸۸ | ۲۷ | ۱۳۴ | نصیر | ارجن سنگھ | بدھ سنگھ | . | . | داروغہ توپخانہ راجہ سمتھر میں | - | ۱ | |
| ۴۸۹ | ۲۸ | ۱۳۴ | نظیر | پنڈت بسنت رائے | . | . | . | . | . | ۱ | |
| ۴۹۰ | ۲۹ | ۱۳۴ | نکہت | منشی ماتا پرشاد | . | کایتھ سکسینہ | لکھنؤ | حی القائم | . | - | منشی رام سہائے تمنا کی بیاضوں میں ہیں |

| نمبر شمار | نمبر ردیف | نمبر صفحہ | تخلص | نام | ولدیت | قومیت | سکونت | زمانہ | تصنیفات | تعداد اشعار | کیفیت |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۴۹۱ | ۳۰ | ۱۳۴ | نور | بنسی دھر | لالہ چتر چند | بقال | سکونت پوئیہ گنج ضلع | دہلی میں ہیں | . | ۳ | |
| ۴۹۲ | ۳۱ | ۱۳۵ | نہال | لالہ جنبی سہاے | راجہ جیالال | . | میرٹھ | . | . | ۱ | |
| ۴۹۳ | ۳۲ | ۱۳۵ | | نہال چند | . | . | لاہور | . | گل بکاؤلی اردو | ۴ | |
| ۴۹۴ | ۳۳ | ۱۳۵ | نیاز | لالہ راجا رام | جگناتھ | . | بھگونت نگر | . | . | ۱ | |
| ۴۹۵ | ۳۴ | ۱۳۵ | نیسان | ماتا پرشاد | پوربچند | کایتھ سکسینہ | لکھنؤ | حی القایم | فسانہ عجائب نظم | ۷ | |
| ۴۹۶ | ۳۵ | ۱۳۵ | | نیم چند | . | . | . | . | گل و صنوبر نظم | ۲ | |
| ۴۹۷ | ۱ | ۱۳۵ | واصف | لالہ لال سنگھ | . | . | میرٹھ | . | . | ۱ | |
| ۴۹۸ | ۲ | ۱۳۵ | واصف | لال سنگھ | . | ٹھاکر | . | رڑکی میں ہیں | . | ۵ | |
| ۴۹۹ | ۳ | ۱۳۵ | واصل | درگا پرشاد | گنگا پرشاد | . | کول | تحصیلداری میں | . | ۱ | |
| ۵۰۰ | ۴ | ۱۳۶ | وال | . | . | . | فیض آباد | | . | ۲ | |
| ۵۰۱ | ۵ | ۱۳۶ | وحدت | جمیعت راے | . | کایتھ | میرٹھ | . | . | ۱ | |
| ۵۰۲ | ۶ | ۱۳۶ | وحشی | بشمبر ناتھ | گوپی ناتھ | . | دہلی | . | . | ۱ | |
| ۵۰۳ | ۷ | ۱۳۶ | وحشی | لالہ بیالال | سنگل سین | کایتھ | دہلی | ملازم ریل ہیں | . | ۱ | حکیم سکھانند رقم کی داماد سے ہیں |
| ۵۰۴ | ۸ | ۱۳۶ | وحشی | پنڈت بشمبر ناتھ | تیج ناتھ | کشمیری | دہلی | سابق نہر میں | . | ۲ | |
| ۵۰۵ | ۹ | ۱۳۶ | وصف | بنسی دھر | سوبچند | . | . | . | . | ۱ | |
| ۵۰۶ | ۱۰ | ۱۳۶ | وصفی | رای بہارام | دیبی پرشاد | کایتھ سکسینہ | لکھنؤ | . | . | ۳ | |
| ۵۰۷ | ۱۱ | ۱۳۶ | وفا | راجہ نول راے | . | کایتھ سکسینہ | . | انجہانی | دیوان | ۲ | نائب نواب صفدر جنگ تھے سنہ ۱۱۶۶ میں روہیلوں کی لڑائی میں کام آئے |
| ۵۰۸ | ۱۲ | ۱۳۶ | وفا | شنکر لال | . | . | الہ آباد | . | . | ۲ | |
| ۵۰۹ | ۱۳ | ۱۳۶ | وقار | [illegible] راے | . | کایتھ سکسینہ | لکھنؤ | حی القایم | چند کتب | ۴۰ | |
| ۵۱۰ | ۱۴ | ۱۳۷ | وقار | راجہ کشن کمار | بردومن کشن | کایتھ سریباستب | مرادآباد | ایضاً | دیوان | ۲۵ | رئیس اور بڑے آدمی ہیں |
| ۵۱۱ | ۱۵ | ۱۴۱ | وہبی | منشی شیو پرشاد | سوبھارام واصفی | کایتھ سکسینہ | لکھنؤ | منیجر اودھ اخبار ہیں | کلیات وہبی، عقد مرصع، سرا ورنگ | ۴۹۹ | |

بسم اللہ الرحمن الرحیم

بلبل شیراز پرا ترانہ اتنا گلستان
گو زبان فارسی شیرین شال قند ہے

ہین بلا کی طوطیان ہند بھی شیوا زبان
پر جو ہندی مین نمک ریزی ہے وہ سمین کہان

شایقین سخن کو مژدہ ہو کہ یہہ **دوسرا حصہ تذکرۃ الشعراے ہنود** کا اونکی خدمتمین پیش کیا جاتا ہی او
مؤلف کا مقصد اسکی تالیف سی سواے بقاے نام ابناے جنس کے اور کچھہ نہین ہے ہندؤنکی فارسی شاعری کا احوال تو
**اوّل حصہ** مین حوالہ قلم ہو چکا ہے اور اس جلد مین اونکی اُردو شاعری کا بیان ہے اوّل اُردو شاعر ہندؤن
مین منشی ولی رام ولی تخلص قوم کایتھہ ہوئے ہین یہہ حضرت شاہجہان بادشاہ کے عہد مین تہے اونکے بعد
راے انند رام مخلص اور مہاراجہ رام نراین موزون نے اس شاعری کو کچھہ وسعت دی مگر جو ترقی اور سرسبزی اوسکی
راے سرب سکھہ دیوانہ اور کاکاجی پروانہ کی ذات سی ہوئی وہ بہت عجیب اور لاثانی تھی کیونکہ راے سرب سکھہ دیوانہ نے
تو اپنی اوستادی سے اسکی اثر کو بذریعہ اپنے شاگردون کے کہ ازانجملہ ایک جعفر علی حسرت میان قلندر بخش جرأت
کے اوستاد تھے دُور دُور پہونچایا اور کاکاجی پروانہ نے اپنی قدر دانی اور فیاضی سے اوسکی مربی گری کی پھر تو
یہانتک نوبت پہونچی کہ اسکا جابجا رواج ہوگیا اور دلّی و لکھنؤ دو بڑے مرکز اوسکے قرار پائے جہان بادشاہون
کی سرپرستی اور صلہ بخشی سے بڑے بڑے اوستاد اہل زبان پیدا ہوئے جنکی سحر طرازی اور نکتہ پردازی سے اُردو
کی شاعری نے وہ فروغ پایا کہ تمام ہندوستان مین اوسکا آفتاب اوج اقبال پر چمک رہا ہی اور گانؤن تک کے لوگ مثل ذرون
کے اوسکے جمال باکمال اور نور لایزال سے فیض پائے ہوئے ہین چنانچہ آج صرف ہندون مین بہت ایسے
شاعر شیوا زبان موجود ہین کہ جنکی شاعری کو ہندو اور مسلمان دونو پسند کرتے ہین بھلا کون ایسا ہو گا جو بقصیر

جوہر فرحت وقار اور وہبی وغیرہ کے دلکش اور پسند شعرون کو شنکر داد دیے گا ہم اس بیان کو زیادہ طول دینا نہین چاہتے ناظرین آگے چلکر خود دیکھ لینگے کیونکہ مشک آنست کہ خود ببوید نہ کہ عطار بگوید ہان اتنا ضرور ہے کہ مسلمانون کی بہ نسبت ہماری قوم مین عمدہ شاعرون کی تعداد کم ہے سبب اسکا یہہ ہے کہ پچاس برس اوّل تو ہماری قوم کے لوگ معاش کی ضرورت سے اُردو کی بہ نسبت فارسی کو زیادہ پسند کرتے تھے اور اب انگریزی بہت پسند کرتے ہین پس اُردو کی شاعری جسقدر ان پچاس برسون مین ہم لوگون کے اندر مروج ہوئی گو کافی نہتی پر اسقدر تو ضرور تھی کہ پچاس برس اوّل جو مسلمانون کا خیال ہندؤن کی اُردو شاعری اور زباندانی کی نسبت تھا وہ اوس سے بہت کچھ بدل گیا تھا یا تو ایک وہ دن تھا کہ انشا اللہ خان نے اپنی کتاب مین ہندؤن کے کلام کو خالی از فصاحت لکھا ایک دن ایسا آیا کہ مرزا غالب جیسے اوستاد مسلم الثبوت نے پنڈت دیا شنکر کی مثنوی گلزار نسیم کو بلاغت کہا اور نسیم کے بعد جو نامی ہندو شاعر ہوئے وہ فصیح بھی تھے اور بلیغ بھی ۔

اس مجموعہ مین پانسو اکیس شاعرون کا کلام ہے گو قیاس چاہتا ہی کہ یہہ تعداد باعتبار کثرت اور لیاقت علم و فضل ہندؤن کے جو آج دیکھنے مین آتی ہے بہت کم ہے کیونکہ اس سے زیادہ تو اسوقت ہندو شاعر موجود ہونگے لیکن جب صرف اسقدر کی محنت تلاش اور دشوار یابی پر خیال آتا ہے تو بے اختیار یہہ شعر زبان حال سے نکل جاتا ہے ؎ یون لاؤ اوسکی کوچے سے دل اپنا ڈھونڈکر　دیکھا جہان پڑا کوئی ٹکڑا اوٹھا لیا　ہر شاعر کے خاندانی حالات اور اسکی تصنیفات کی تحقیقات جہانتک ممکن تھا کی گئی اور جو کچھ بھی باقی رہگئی وہ باقی ہے بشرط دریافت طبع ثانی مین شامل کردی جائیگی ۔ اخیر مین ہم اون علم دوست محض خیر اور سراپا کرم اشخاص کے نام کہ جنہون نے اس نسخہ خیر بسیار کی تالیف مین لاثانی اور بیش بہا مدد کی ہے کمال شکوری لکھتے ہین اور اس دیباچہ کو اون کے ذکر خیر پر ختم کرتے ہین اور وہ نام نامی یہہ ہین ــــ منشی درگا پرشاد صاحب نادر قوم کہتری سکنہ دہلی

منشی کیول رام صاحب بیمار قوم کایتھہ مدرس مدرسہ چاندپور ۔ منشی رائے جواہر سنگھ صاحب جوہر لکھنوی ۔ منشی گوکل پرشاد صاحب رسا باشندہ کانپور ۔ لالہ لال بہادر صاحب زخمی سکنہ کانپور ۔ منشی اندرمن صاحب مرادآباد ۔ ٹھاکر گلاب سنگھ صاحب مشتاق اورسیر نہر جمن ۔ منشی شنکر دیال صاحب فرحت لکھنوی ۔ منشی دیوکی نندن صاحب ہنر باشندہ الہ آباد ۔ منشی لچھمی نراین صاحب آذر سکنہ ٹونک ۔ پنڈت بشیشر ناتھہ صاحب بصیر دہلوی ۔ پنڈت جانکی ناتھہ صاحب ناظم تحصیلدار ریاست جودھپور ۔

| | |
|---|---|
| **آثم** | تخلص لالہ رگھبر دیال باشندہ متھرا اور حال معلوم نہین یہہ شعر اونکا ہے ۔ |
| | اگر تیری طرح گلشن مین گر میرا صبا ہوتا　گلو سے غنچے کے افسوس توڑ دیتی ہاتھہ گلچین کا |

**آذر** — تخلص لالہ لچھمی نراین خلف لالہ ہر سکھہ راے قوم کایتھہ ساکنہ سکندرآباد ٹونک راقم تذکرہ کے رشتہ دارون سے ہین اور انہون نے اصلاح مولوی سید احمد اسعد تخلص سے لی ہی اور کبھی کبھی بندہ کو بھی اپنا کلام دکھلایا ہی

| | | | |
|---|---|---|---|
| شور و غوغا ہی عشق میں تمہیں نہیں | ہائی ملال دل پر نالہ و شیون نہیں | چارہ گر مرے زخمون کو رفو خنجر سے | جو مجھی جاتی ہے لذت سے نہیں |
| زلف پیچان لگا ہوا ہے مجھے سو جتن سے | ایک ہی تار گریبان میں گر دیکھنے نہیں | تیری تیغ ابرو کی ایما سے ظالم | موہی نیجان نوجوان کیسے |
| محبت میں خشت مسند ملا لگا جیا | عشق میں رہتا نہیں ہے دین لگا جی | نامہ شوق ایک وقت ہے | سوزش اوڑ جائے گا کبوتر کا |
| کیا کرین کچھ اگر رہی غنچہ لب | مین ہون مشتاق تری خندہ گفتار کا | کہین سمجھے جاتی بنیاد گردون | کہ اشکون سے طوفان اٹھا چاہتا ہے |
| | کمر اونکی نظر نہین آتی | کچھ عدم کی خبر نہین آتی | |

**آذر** — تخلص پنڈت جوالا پرشاد برجباشی ولد منشی پنڈت کشن چند ابن کشن چند بن ہنتا من خلف تمارام قوم برہمن کشمیری سنہ ۱۹۲۰ مین بکلیجہ اشنی ہوئے عرصہ تک متھرا کے کوتوال اور تحصیلدار رہے تھے اور پھر دنیا کو چھوڑ کر خطہ ایک برج مین گوشہ پکڑ بیٹھے تھے — کہتے ہین کہ اونکو حبس نفس اور مشاغل تصفیہ قلب سے روشن ضمیری حاصل ہوگئی تھی چنانچہ اونہون نے اپنے مرنیکی ساعت اور تاریخ پہلے سے بتا دی تھی وہ شاعر بھی تھے اور اردو فارسی مین شعر کہتے تھے فارسی کلام تو اونکا تذکرہ معیار الشعراے ہنود مین درج ہوچکا ہی اور اردو یہہ ہے

**رباعی**

| | | | |
|---|---|---|---|
| دنیا مین غم عبودیت سے چھوٹے | عقبی مین سب معصیت سے چھوٹے | ہر چار طرف کی کشمکش وہم و خیال | ہم عشق مین فکر شش جہت سے چھوٹے |

**آرام** — تخلص لچھمن لال قوم کایتھہ باشندہ دہلی ایک مرد زیرک ہین اور یہہ شعر اونکی افکار نادر سے ہی —

| | |
|---|---|
| بد سو مجھسے کہتے ہو نہ تو یار سے مل | اوسکو سمجھاؤ ذرا یہہ نہ کہا یاسی مل |

**آرام** — تخلص پریم ناتھہ راے کہتری باشندہ دہلی تیر اندازی و خوشنویسی مین اچھا دخل رکھتے تھے اور صاحب دیوان گزرے ہین یہہ شعر اونکا ہی

| | |
|---|---|
| خون آنکھون سے نکلتا ہی رہا | دل کا فوارہ اوچھلتا ہی رہا |

**آزار** — تخلص رام سنگہ باشندہ دہلی جو بعد تحصیل علم اندھے ہوگئے تھے مگر فن شعر مین بڑی مہارت رکھتے تھے چنانچہ یہہ شعر اونکا اونکی روشن سوادی علم شعر پر دال ہے —

| | |
|---|---|
| اندلون پاید تری طرز تکلم اور ہے | لطف جسکا اور ہے وضع تبسم اور ہے |

**آزار** — تخلص لالہ جوالا پرشاد فرخ آبادی ال متھرا —

| | |
|---|---|
| منفعل کس لئے بیٹھے ہو کیا کدورت ہے | ابھی تک جام می صاف مرے خاطر لیا ہو |

**آسان** — تخلص لالہ بھیج رام باشندہ الہ آباد ذی استعداد شاعر ہوگذرے تھے مگر انکو سواے اس شعر کے اور کوئی کلام اونکا نہین ملتا

| | |
|---|---|
| مرنیکی بعد یہ حشر آنکھین جو تیری وا رہین | مجکو تو کچھ خبر نہین کسکا یہ انتظار تھا |

**آشفتہ** — تخلص گلاب سنگہ کہتری شاہجہان آبادی عین عالم شباب اور ایام نوخاستگی مین خنجر عشق کے شہید تھے آخر اسی مرض لاعلاج مین اپنا سر کاٹ کر مر گئے مرزا قادر بخش صابر تخلص شاہزادہ دہلی اپنی کتاب گلستان سخن مین لکھتی ہین کہ اونکی مرگ کو پچیس ۲۵ برس گزرے مگر ابتک دلون پر وہ صدمہ تازہ ہے یہہ چند شعر

اول سے آخر تک ایک ہی قافیہ مین کتاب ختم ہے اور پھر لطف یہہ ہے کہ لطف شاعری ہاتھہ سے نہین جانے پایا یہہ
چند شعر اونکے دیباچہ سے منتخب ہین ؎

اوس فرات کی کمیا کوئی کرے مدح سرائی
کرتی ہین مقامات مین بھی طرفہ تقلائی

جیسا کہ نہین وہم تصور کی رسائی
منکر ہی کوئی کوئی مقر ہے بخدائی
گر دم بھی نہ چہوتو وہی نکلیگا باقی

ہر ایک نے نام اسکا رکہا اپنی زبان مین
ہی ٹھیک یہی منفرد ذات ہی اوسکی
جب نا قدر اوسکی قلم خرچ مین آئی

سیر مین بہی صورتین تفریق لگائی
پر اسکی صفت جز کل بہی نگائی

**احقر** ـ تخلص بلدیو پرشاد ولد بہا سکھہ راے فرخ آبادی اور حال معلوم نہوا یہہ شعر اونکا ہے ـ

فراق یار مین سو رنج ضعف و ناتوانی ہے | اگر ایدل سخت مشکل ہے بدلنا ہمکو کروٹ کا | اگر باتین وہ کرتا تو دہن کا بھی پتا ملتا | کیا ثابت کمر کو اوس صنم باندہ کر پٹکا

**اسد** ـ تخلص گردہاری لعل بن رام دیال کایتہہ کہتری سری باستب ساکن ہرہٹہ ضلع آگرہ ناظم محکمۂ کلکٹری لکھنؤ
اُنہون نے سداماں چرتر کا سمت ۱۹۳۲ مین نظم ترجمہ کیا ہے اور منظومۂ فرخ نام رکھا ہے یہہ چند شعر اون کے اوس سے
منتخب کئی جاتی ہین جسے اونکی نازک خیالی و شیرین بیانی ثابت ہے ـ

کہ رہتا تہا سداماں ایک برہمن
زبس تہا بیسروبرگی کا ساماں

برنگ گل جہان سے پاکدامن
غبار آسا تہا خالی ہاتھہ ہر آن
یہانتک پیرہن سے تہا سبکبار

گلستانِ قناعت کا تہا وہ گل
سراپا مثل سوزن تہا وہ عریان
کہ رکہتا تہا فقط ایک تار زنار

بہار گلشن صبر و توکل
تعلق سے جہان کی پاکدامان

اشعار در صفت چشمہ

گوارا مثل آب زندگانی ؎ | کہ شکر شرم سی ہو جسکے پانی | غبار راہ سے دہویا بدن کو | رو تارا تن سے خاکی پیرہن کو

**ارمان** ـ تخلص راجہ جنمی جی متر نبیرۂ راجہ پتمبر متر شاگرد حافظ اکرام احمد ضیغم حوالی شہر کلکتہ مین بمقام سونتری
رہتے ہین اونہون نے ایک تذکرہ بہی اردو کے شاعرون کا بنایا ہے یہہ دو شعر اونکے ہین ـ

کام اپنا نہ کبھی تجھسے میری جان نکلا | تن سے جان نکلی مگر دلکا نہ ارمان نکلا | رات بہر کیا کرتا ہون گریہ دن کو | آہ جستجو کیا مین حقیقت مری اوس ذات کی

**اظہر** ـ منشی جگناتھہ خلف منشی گردہاری لعل شاگرد منشی جواہر سنگہ صاحب جوہر تخلص پہلے چہاؤنی جکروتہ مین بعہدۂ
سب اوورسیر ملازم تھے بعد سررشتۂ تعلیم چرچ مشن اسکول لکہنؤ مین ملازم ہوکر وہین امتحان منشی لاہور یونیورسٹی کالج کا پاس
کیا اور آجکل بہی لاہور مین ہی مقیم ہین اور شعر خوب کہتے ہین ـ

میرے سینہ مین ہوا پیدا ارمان کیطرح
نطق سے میری طبع رسا معشوق مزاج
چہا گئی کب دلدار کی کیونکر ہو قلم

سر سے سودا ے سر زلف حسینان کیطرح
شوخیان مضمون ہین نازحسینان کیطرح
اور مضمون سے اوڑ جاتا ہی اظہر کا غذ

درس حسن شگفتگان دیتا گیا ہی دیدۂ عشق
وہ زبا کہتا ہی نامہ کبوتر لالیئے
تیاں مین شکنا تو سبب جان زنجہ

شاہدان طبع کو تعلیم لسنوان کیطرح
جذبہ شوق نے پیدا کر ہی خود کا غذ
و سرباغ حسن کی کرم گشت کرے تیاد

**افق** ـ تخلص منشی دوارکا پرشاد لکھنوی خلف منشی پورن چند مالک مطبع و اخبار رہنمائی نوجوان خوش فکر

اور عالی طبیعت ہیں علم انگریزی و فارسی میں طاق اور طرز سخن میں شیخ ناسخ اور خواجہ وزیر کے پیرو شاگرد منشی شنکر دیال فرحت —

بہار نشاط صد چاک ہی لطف پیشانی میں
ہی آنسو چشم تر میں عکس چشم تر آئینہ میں
وصل حاصل ہوا ہے سوسن و ان آئی
کچھ غم نہ سینہ کی چڑیا کو تھا مگر
جب زبان جاتی ہیں زخم کے مونھ پر
اپنی حلقہ کو چھوڑا ہیں گردش کنان
چشم اچھل سے دو چندان لطف نظارہ
منزل اونکی چلنے سی تھکا ہیں ناتوان
پڑی فرق سر صنوبر رائے نظر

عجب ہے جا کی گل ریلی ہو ہی گنگہی عشق پیچان میں
در غلطان صدف سی جدا ہے وہ غلطان میں
دفتر عشق بتان کی ہی یہ اصلیات
پہلو نکا ہار او بجیہ گیا گلدام ہوگیا
تیغ سے مانگ لیا کرتے ہیں
خال مرکز دور یہ پرکار آنکہیں ہوگئیں
اور چار آنکہیں ہیں جب چار آنکہیں ہوگئیں
قبر میں بھی دست ہلیہ دبانیکے لیے
کمر کو دیکھی گر چشم ناف جانان سے

نہیں لیے خضر گردش بلیو چشم جانان ہنوز
ہم اشک رو نہیں دوکتا ہی مردم دیدہ
لکھی ہے بجا جلتی ہمنے وصف شہ جانان میں
ہیں معیوب تاسیر نظر و تشنی زبانہ
واہی قسمت ہمنے صد کھائے ناتے پیشانی پہ زخم
زلیخا بو بستہ تیغ ابرو
باغ کی آب و ہوا سو ہوئی ہے صحت بخش اگر
خاک زاہد ہی اگر تسبیح کے دانہ بنیں
جو پہونچی شانہ کو تکلیف زلف پیچان سے
دوش بت کافر کی گر ہو جا کرینگی پر آئنہ

الکائی ہیں گھڑی میں اطفال ہند آئے جیسے آئین
مدنا خضر دوڑ نوح کی کشتی سی طوفان میں
نظر آئی فتح ہیں صدا دی صدائے دیوانہ
بتانو حرف ساکن مطلع ابرو جانانکا
خط دہلا لیکن آ تیغ سی تقدیر کا
ہم ہیں کہتے قدم پہ چڑھا کرتی ہیں
کسلئے نرگس کی بہر بیمار آنکہیں ہوگئیں
ہو لیں ہم زندہ دنگلی پر نجانیکے لیے
سنائی آہ صدائے شکست دندان
بہولے لیکے ڈہال سے پہلی خنجر فولاد سے

**انگار** — تخلص منشی انند سروپ پٹیکار جلیسہ رائے پر دوس گشن آنریری مجسٹریٹ مرادآباد ان کا قطعہ تاریخ دیوان وقار مطبوعہ سنہ ۱۲۹۱ ہجری میں درج ہے —

**اکبر** — تخلص رام دین قوم گجراتی ابن بھگوان دین آدمی ذی لیاقت ہیں مگر مولد اور مسکن اونکا معلوم نہیں مندرجہ ذیل تاریخ ہائے جنگ روم و روس اونکی تصنیفات سے ہیں —

| | | | |
|---|---|---|---|
| ترکون پر آیا ہے وقت تنگ اس سے | بید سے ہی جہان دل پر غبار دیا | آئی صدائے غیب سے اکبر یہ سال | ہے انتقام قہر کا قوم جہاد پر ۱۲۹۴ |

الیضاً صفحہ ۴ انجمن اخبار ۸ ستمبر اور مفرح القلوب ۲ ستمبر ۱۸۷۷ع سے

| | | | |
|---|---|---|---|
| دیکھتے ہیں آج ہی اخبار میں<br>لکھتے ہوئی حال کی آتی ہے شرم | روسیوں نے روم کو غارت کیا<br>ظلم ہے اسلام پہ یہ برملا | قتل کیئے مرد مسلمان تمام<br>رنج ہی نے یہ کہا بہر سال | عورتوں سے کرتے ہیں اونکی زنا<br>خاتمہ روم بروسے بیگا ۱۲۹۴ |

**ایضاً**

| | | | |
|---|---|---|---|
| لوکا نگریس سے صلح کے مطلب عیان ہوئے<br>باقی تمام آیا تہ انتظام ہند | سب بادشاہ روئے زمین شادمان ہوئے<br>اچھا شاہ ہند مسترت کنان ہوئے | اقلیم روم ٹکڑی ہوئی حصہ ہو گئے<br>لو خوشی سی اہل جہان واہ واہ | سلطان ہند سے سوا کا ان ہوئے<br>سلطان مطیع قیصر ہندوستان ہوئے |

**جنگ شبکا تاریخ ۵ ستمبر ۱۸۷۷ عیسوی**

| | |
|---|---|
| تھوئی جہادی میں ہو کر کی جنگ<br>فلک نے یہ ہجری میں سال شکست | نظر روم کو آیا روز سیاہ<br>کہا ہو گیا کار ترک اب تباہ ۱۲۹۴ھ |

## تاریخ گریخت غازی احمد مختار پاشا

جو بہاگا احمد مختار پاشا غازی رومی
ملا یا لیکہا بس احمد غازی نہ تہا بہاگا

**الفت** - تخلص سنگل سین قوم کایتھ ساکنہ عظیم آباد جنہون نے دہلی مین آکر جرأت سے صلاح لی تہی اور اونکے اس شعر سے مترشح ہوتا ہے کہ اچہی طبیعت رکہتے تہے -

ہر قدم پر یہان تک آ ہمین سوز نازستین ہین
کیونکہ گہر جانے لگے شام وسحر دو چار کے

**الفتی** - راجہ پیارے لال عظیم آبادی ولد راجہ سکہن جی عظیم آباد کے مشہور صوبہ دار راجہ رام نراین موزون تخلص کے وارث ہین اور رئیس اعظم اوس ناحیہ کے ہین فارسی بہی کہتے ہین اور اردو مین بہی داد سخن دیتے ہین چنانچہ یہہ شعر اونکا اونکی کلام کی صفائی کا عمدہ نمونہ ہے -

جسجگہ بیٹہے وہین کے ہورہے
خاکساری سے مثال نقش پا

**امانت** تخلص امانت راے جو محلہ دریبہ واقع دہلی مین رہتے تہے اور حال اونکا معلوم نہوا شاید یہہ وہی امانت راے ہون کہ جنہون نے رامایِن اور بہاگوت کا فارسی منظوم ترجمہ کیا ہے -

تشریف یہان نہ لاؤ زنہار تو ہہجو
مت تو خبر ہماری نہ لینی خیر تو ہہجو

**امیر** - تخلص جے لال شنکر ولد گنگا دت قوم کایتھ سکسینہ باشندہ بریلی ایک ذی استعداد اور نیک نفس آدمی ہین انکی تصنیفات سے مثنوی کتہا ست نراین مسمی بہ دافع عذاب ہے جو ۱۸۸۱ع مین چہپی ہے کتہا واقعی دلچسپ اور قابل دیکہنے کے ہے اوسکی نظم بہت سلیس اور شیرین ہے چنانچہ یہہ چند شعر بطور نمونہ اوسین سے یہان درج کیے جاتے ہین

زبان پر ست نراین کا ہی نام
جمال اوسکا تماشا روبرو ہے

کہ جب سے جہان کو تن ہے آرام
چمن مین گل ہی گل مین رنگ و بو ہے

بیان کیا کر سکے یہہ پیکر خاک
اوسی کی ہر طرف جلوہ گری ہے

جدا ہے سب سے لیکن ہے ہر اک جا
بجز اسکے کہ ہی وہ ایزد پاک

کہین زہر کہین وہ مشتری ہے
دوئی سے دور ہے یکتا ہے یکتا

**اندرمن** - متخلص باسم خود زبدۂ محققان نو وکہن قدوۂ موحدان فخر زمن منشی اندرمن جو آج علم وفضل مین اپنے وقت کے یکتا ہین اور جنکی علمیت وفضیلت کا شہرہ تمام ہندوستان مین پہیلا ہوا ہے یہہ قوم سے مہاجن ہین اور مرادآباد کو اونکی سکونت سے شرف حاصل ہے اونکو جسقدر عبور مذہبی علوم اور کتب شاستر مین ہے اسیقدر مسلمانو اور انگریزون کے علم دین مین بہی ہے اونہون نے مباحثہ مذہبی مین بڑی شہرت اور ناموری پائی ہے اور اب تک مندرجہ ذیل کتب اردو اور فارسی مین تصنیف کرچکے ہین - ۱- تحفۃ الاسلام - بجواب کتاب تحفۃ الہند مولوی عبید اللہ صاحب حسن - ۲- ابطال التناصین - بجواب اثبات الاسلام واعجاز محمدی - ۳- حملہ ہند - ۴- صولت ہند - ۵- صمصام ہند - ۶- عماد ہند - ۷- صوارم ہند - ۸- پاداش اسلام بجواب خلعت الہنود - ۹- اصول دین احمد - بجواب اصول دین ہنود - ۱۰- اندر بجیر - بجواب سوط الجبار مولوی محمد علی صاحب -

| | | | |
|---|---|---|---|
| ملتا ہے وہ مضمون ہمین فیض سے ساقی | رہتا ہے جو بندش فکر شعرا سے | اُس گل کا نہ لائے کبھی پیغام ہمیں یار | شرمندہ کبھی ہین ہوا باد صبا سے |
| کعبہ کیطرف نشہ مین کسطرح سے جاؤن | دشوار سنبھلنا ہے مجھے لغزش پا سے | آتا ہے نظر ہاتہہ مین اُس شوخ کی شوخی | ہوتا ہی نہو چاک عمر از رنگ حنا سے |
| لایا جو شب ہجر مین اے اہل زبان کے | تاثیر سم آغوش ہوئی آکی دعا سے | مارا ہی جنہین آپنے آنکھونکی حیا سے | اب اُنکو جلاؤ لب اعجاز نما سے |
| سنتا جب اوٹھتا ہی تری زلف دوتا سے | ڈرتا ہے ہمارا دل صد چاک بلا سے | تاحشر جدا ہونگے مین اُس حور لقا سے | خواہش ہے اگر دل مین تو نہی ہی خدا سے |
| لیکن کہین چہلے کو کری مجھکو نہ بدنام | اتنا ہے فقط خوف ترے زرد حنا سے | باقی نہ رہی ہمسے ہوس بادہ کشونکو | بیہوش کچھ ایسے ہوئے ساقی کی صلا سے |
| | سچ پوچھئے تو خاک در یار ہے ہمکو | آرام ہے ٹہر کہین نقش کف پا سے | |

**باذع** - تخلص - لالہ ہرسے ہربنس رائے قوم کایتہہ بہٹ ناگر ساکن گلاوٹھی ضلع بلندشہر وکیل عدالت منصفی فارسی مین اچھی استعداد رکہتے تہے دو برس ہوئے کہ گزر گئے یہہ شعر اون کا ہاتہہ آ کر ملا بلکہ مشتاق نے بھیجا تہا سو ہیان درج ہوا

| | |
|---|---|
| کیون نہین کرتی ہو خارج غیر سے بولا وہ شوخ ؞ | نام باذع کا مری فہرست مین داخل نہین ؞ |

**برج لال** - متخلص باسم خود - وکیل کانپور کوئی صاحب ہین جنکا ایک قصیدہ منشی ایسری پرشاد سرشتہ دار عدالت ضلع کانپور کی مدح مین دیکھا گیا اوس سے یہہ دو شعر منتخب ہوئے -

| | | | |
|---|---|---|---|
| تو اعلم و ہنر کا ہے اور سکے ایک بلند | ہین سے طائر فہم و خرد کا جسپہ گر آئے | ہزار شکر بدرگاہ حق تعالی ہے | کہ فضل اپنے سے اُسکو کیا سرشتہ دار |

**برق** - تخلص - لالہ شیو سہای ساکن میرٹھہ وکیل عدالت منصفی شاگرد غلام محی الدین عشق و مبتلا - ابتک عمر اون کی ساٹھہ سے زیادہ ہے -

| | |
|---|---|
| اُسکی چوٹی پہ ہاتہہ کیون ڈالا | برق نادان کو مار کہانے دو |

**بسمل** - تخلص - پنڈت موتی لال - اکسٹرا اسسٹنٹ کمشنر و میر منشی نواب لفٹنٹ گورنر بہادر ملک پنجاب باشندہ دہلی - رونق افروز لاہور ہین - قوم کشمیری انگریزی زبان کی فاضل اور فارسی مین بہی اچھی ماہر ہین اور شعر بہی موزونی طبع سے خوب موزون کرتے ہین - چنانچہ یہہ شعر اون کا ہے - اور یہہ صاحب اس زمانہ کے نامبرآوردہ اور لایق فائق شخص ہین

| | |
|---|---|
| گہر پر آسے تہی ترے پاس سے چلا آتا ہون | بس ادہر آتا ہون مین اودہر چلا جاتا ہون |

**بسمل** - تخلص - پنڈت سندر لال آنجہانی سرشتہ دار سپرمٹ کانپور ولد بخشی ٹیکا رام برہمن کشمیری باشندہ لکہنؤ شاگرد شیخ امام بخش ناسخ -

| | | | |
|---|---|---|---|
| پنجہ مرجان ہین یہ دست حنائی کی کی | یہ بشر کی انگلیان ہین یہ شجر کی انگلیان | یہ نہین ناقوس ہی طفل برہمن ہاتہہ مین | گر رہا ہے مرغ دل اپنا یہ شیون ہاتہہ مین |
| | | داناتونکی نیچی دبائین انگلیان عیار نے | مین جو جہکا فی لگا اُس سیم بر کی انگلیان |

**برہمن** - تخلص - نام نامعلوم - یہہ دو شعر ان حضرت کے گل و صنوبر کے اردو ترجمہ مصنفہ ہم چند سے لیکر لکہے گئے

| | | | |
|---|---|---|---|
| یہ نہ جانو کہ مرا آنکھہ سے آنسو ٹپکا | نشتر عشق لگا جس سے کہ لہو ٹپکا | برہمن عشق بتان کی ہو لذت معلوم | پکے پہوڑے کی طرح جب دل پر خون ٹپکا |

**بریان** - تخلص - پنڈت گنیشی لعل اور حال معلوم نہوا اور یہہ دو شعر اون کے ہین -

| | | | |
|---|---|---|---|
| غیر کی پہلو صنم آن ہو پہر جو نشہ گہر | ہاقسمت یہ ستم آہو پہر جو نشہ گہر | شاد و خندان پہرین ہین مست عدم | مین پہرون باچشم نم آہو پہر جو نشہ گہر |

**بشاشس** - تخلص - اضعف العباد دیبی پرشاد مولف تذکرہ ہذا - ہر چند کہ شاعر نہین مگر شاعرون کا نام لیوا ہے اور کبھی کبھی اردو فارسی کی ہی تک بندی کر لیتا ہے اس لئے دوستون کے اصرار سے لاچار ہو کر کچہہ حال اور کلام اپنا ہی یادگاری کے واسطے لکہا ہے - یہ مسکین قوم سے کایتہہ سکسینہ ہے وطن بزرگون کا بہوپال ہے مگر دو پشت سے اجمیر مین آب و دانہ کے تقاضے سے قیام ہے بندیکے دادا کے پردادا منشی نرسنگہہ داس ریاست بہوپال کے معزز ملازم تہے اون کے صاحبزادے منشی عالم چند بہت لائق اور عالم ہوئے اونکے صاحبزادے منشی گہاسی رام علمیت اور خوشنویسی مین اپنا جواب نہین رکھتے تہے چند کتابین اون کی لکہی بخط نستعلیق و شفیعہ و شکستہ وغیرہ بندہ کے پاس موجود ہین اور اون سے اون کا کمال فن خطاطی مین ظاہر ہے اوسوقت چہاپہ نہین تہا اور قلمی کتابون کی بہت قدر تہی اس سبب سے آپکی خوشنویسی سے بخوبی آمد ہو جاتی تہی اور آپ بلا کسیکی نوکری چاکری کے خوش گذران تہے مگر بعد وفات آپ کے جولال کشن چند دادا راقم کے خورد سال رہ گئے اور ریاست والون نے رشتہ دارون کی چغلخوری سے کئی بار گہر لوٹ لیا اس سبب سے دادا صاحب اور اون کے والدہ ماجدہ کی اوقات تنگی اور تکلیف سے بسر ہونے لگی نواب امیر خان جو بعد کو رئیس ٹونک اور بڑے نامی شخص ہندوستان مین ہوئے اوسوقت مالوہ مین بخت آزمائی کرتے پہرتے تہے اور اوس عرصہ مین وہ بہوپال مین تہے چونکہ دادا صاحب کی شادی اون کے بخشی دولت رائے کے صاحبزادی سے ہوگئی تہی اس لئے اسد فوہ دادا صاحب کو واسطے تعلیم و تربیت کے اپنے ساتہہ لے گئے اور جنابہ دادی صاحبہ خورد و کلان بہوپال مین ہی رہین - کچہہ عرصہ بعد ناگپور کے راجہ نے بہت سی فوج لاکر بہوپال کو گہیر لیا اور یہہ گہیرہ بہت دنون تک سختی کے ساتہہ لگا رہا جس سے شہر مین غلہ کی قلت یہان تک ہوئی کہ سیر بہر چانول پانچ روپیہ کو آتے تہے اور غریب لوگ بہوکون کے مارے مرتے تہے اور جنکو موقع ملتا تہا وہ شہر سے نکل ہی بہاگتے تہے آخر اسیطرح ایکدن ہماری دادی صاحبون کو بھی بے سروسامان جان لیکر نکل جانا پڑا اوسوقت وہ گہر اور جو سامان اس مین تہا اپنے رشتہ دارون کو سونپ آئی تہین سو وہ اون کے ہی قبضہ مین رہا مگر افسوس یہ ہے کہ اون حضرات نے کتب دستخطی جناب دادا صاحب گہاسی رام جی جو دو صندوقون مین بند تہین بیچ بیچ زلیور بنوالیا دادا صاحب کے پاس جو دو چار کتابین رہین وہ وہی تہین جو اونکے پڑہا نے کے لئے لے آئے تہے خیر دونو دادی صاحب بہوپال چہوڑ کر شہر سرونج علاقہ مالوہ مین جو اب شامل ریاست ٹونک ہے آرہین اور وہان اٹہارہ برس تک اتفاق سکونت کا رہا اور دادا صاحب کشن چند جی نواب امیر خان کے چلتے پہرتے لشکرون مین بفراغت اپنا اور اپنے متعلقون کا گزارہ کرتے رہے مگر بعد جنگ پنڈارہ جو

سرکار انگریزی بہادر نے تمام غارت گرون اور مرہٹہ سردارون کو ایک جگہہ بٹہا دیا اور ملک مین ہر جگہہ امن امان
ہو گیا اب جناب ممدوح کو البتہ ایک گونہ عسرت لاحق ہوئی کیونکہ وہ زیادہ تر پڑہے لکہے ہنین تہے اور اون کا شوق
اور رجحان طبیعت اوس زمانے کے تقاضے اور منشا کے بموجب زیادہ تر سپہ گری کی طرف تہا اور اوسی عہد
یعنے جنگ پنداڑہ کے قریب سمت ۱۸۶۰ مین میرے والد بزرگوار منشی نتہن لال صاحب کی ولادت شہر سرونج مین
ہوئی اور چند سال بعد اسکے جناب دادا صاحب اپنے قبائل کو لیکر ٹونک مین کہ جہان نواب امیر خان مرحوم
نے سکونت اختیار کی تہی اپنے خسر بخشی دولت رائے کے پاس چلے آئے اور وہان جناب والد ماجد نے
بظل تربیت اپنے نانا صاحب کے علم کی تحصیل اور کسب کمال کیا اور بعد وفات نواب صاحب مغفور اور
بخشی صاحب ممدوح کے جو سنہ ۱۲۸۰ ہجری مین واقع ہوئی صاحبزادہ عبدالکریم خانصاحب خلف اصغر نواب صاحب
مرحوم کی سرکار مین عہدہ منشی گری و پیشکاری کا مداران مین نوکر ہو گئے اور عرصہ چند سال تک جناب
صاحبزادہ ممدوح کے ہمراہ واسطے پیروی مقدمہ تقسیم ریاست کے جو جناب ممدوح نے اپنے بھائی
نواب وزیر الدولہ بہادر مبرور کے اوپر سرکار انگریزی مین دائر کر رکہا تہا بہوپال گوالیار دہلی آگرہ
متہرا اور اجمیر وغیرہ پہرتے رہے اور آخر بعد انفصال مقدمہ جب صاحبزادہ صاحب بہادر مغفور نے
اجمیر مین رہنا اختیار کیا تو والد موصوف نے ہی وہین مکان بنا کر تمام متعلقان خانہ کو سمت ۱۹۰۰ مین ٹونک
سے وہان بلوا لیا سمت ۱۹۰۱ کی ماہ سودی ۵ اکو راقم آثم کی ولادت مقام جے پور مین اپنے نانا حکیم شنکر لال جی
کے گہر ہوئی جو ایک بڑے نیک دل اور فقیر دوست آدمی تہے دادا صاحب کشن چند سمت ۱۹۰۵ کے بیساکہ
مین راقم آثم کو اجمیر مین لے آئے اور سب سے پہلے اونہون نے ہی راقم کی تعلیم تربیت مین بدل توجہ
فرمائی چنانچہ الف بی تے پڑہانے کے بعد دادا صاحب گہاسی رام جی کے ہاتہہ کا لکہا کریما پڑہایا بعدہ
جناب والد بزرگوار نے اپنی اوقات گرامی کو راقم کے نوشتخواند مین صرف کیا سمت ۱۹۱۲ مین راقم کے نانا
صاحب نے راقم کو اپنے پاس جے پور مین بلایا اوسوقت راقم گلستان پڑہتا تہا جناب ممدوح گو
بخوبی پڑہا لکہا سکتے تہے لیکن بنظر تبرک اپنے استادزادون کے پاس لیگئے اور سپرد کر آئے چنانچہ راقم
نے عرصہ قریب ڈیڑہ سال تک وہان مولوی امان اللہ و حفیظ اللہ وغیرہ سے جو بڑے مہربان و ذی علم
اشخاص تہے تحصیل علم کیا اس عرصہ مین جناب نانا صاحب کا انتقال ماہ کاتک سمت ۱۹۱۳ مین ہو گیا اور ماہ
بیساکہہ سمت ۱۹۱۵ مین جناب قبلہ گاہ صاحب جے پور تشریف لیجا کر راقم کو اپنے ہمراہ اجمیر مین لے آئے
اوسوقت جناب دادا صاحب بیمار تہے اور اون کی بیماری طول پکڑتی جاتی تہی یہان تک کہ کوئی
دوا کارگر نہ ہوئی آخر ماہ کاتک مین وہ بہی جان بحق ہوئے - عمر آپ کی ساٹہہ برس سے کچہہ اوپر تہی

اور عجیب مشین اور بزرگوار شخص تھے راقم کو اون کے الطاف و مکارم بندگانہ اب تک بخوبی یاد ہین اور
یہ جو کچھ غنچہ بودہ راقم کو حاصل ہے اونہین کی برکت سے ہے الحاصل راقم نے پندرہ سولہ برس کی عمر تک گھر
ہی جناب والد بزرگوار سے لکھنا پڑھنا سیکھا اور بعد اسکے کچھ صورت ناخن بندی کی صاحبزادہ عبدالکریم خان
صاحب مغفور کی سرکار مین ہو گئی اور سمت ۱۹۲۱ مین کسیقدر اضافہ بھی ہوا اور سرکار ممدوح مثل
والد ماجد کے راقم سے بہی خوشنود اور رضامند رہتے تھے اور اون کے صاحبزادے محمد خان صاحب
اور حامد خان صاحب اور محمد سعید خان صاحب بہی بچپن سے راقم کا لحاظ اور خیال رکھتے تھے اور
ان تینون لایق صاحبزادون کو نواب وزیرالدولہ بہادر رئیس ٹونک بہت پسند کرتے تھے اور مثل اپنے
حقیقی صاحبزادون کے اپنے پاس رکھتے تھے اور کوئی ٹونک مین ہنین کہنے پاتا تہا کہ یہ حضور کے بھتیجے
ہین اور بعد انتقال نواب صاحب ممدوح کے جو سمت ۱۹۲۲ مین ہوا اون کے جانشین نواب محمد علی خان بہادر
بہی ان صاحبزادون کی بہت خاطر کرتے تھے سمت ۱۹۲۲ مین صاحبزادہ محمد خان صاحب ٹونک سے اجمیر مین
آئے اور راقم کو اپنے ساتہہ لیگئے شعر کی طرف راقم کو شوق تو پہلے بہی تہا لیکن یہان آکر بسبب فرمایش
آقاے نامدار کی طرح پر غزلین کہنا اور مشاعرون مین جانا پڑا چنانچہ یہ اتفاق پہلے پہل صاحبزادہ احمد علیخان
صاحب رونق تخلص کے مشاعرہ مین ہوا طرح یہ تھی | کچھ بہی بن آتی ہنین کیا کیجے | اسپر جو غزل راقم نے
صاحبزادہ ممدوح کے اصرار سے لکھی تھی اوسکے چند شعر حاضرین جلسہ کو بہت پسند آئے اور یہ باعث
حوصلہ کا آئندہ کے لئے ہوا۔ صاحبزادہ صاحب نے تو تخلص حریق تجویز کیا تہا مگر والد ماجد نے بشاش رکھا
راقم نے تبرک سمجھکر دونوہی تخلص بحال رہنے دئے۔ سمت ۱۹۲۶ مین صاحبزادے عبدالکریم خان صاحب تیس برس
بعد حسب الطلب نواب ابراہیم علیخان صاحب بہادر رئیس حال ٹونک کی جو سمت ۱۹۲۴ مین بعد معزولی اپنے
والد نواب محمد علی خان صاحب بہادر کے مسند نشین ہوئے تھے اپنے خاندان سے ملنے کے لئے ٹونک
مین تشریف لائے اور ڈیڑہ مہینے بعد بقضاء الٰہی سے ہیضہ مین مبتلا ہو کر جان بحق ہوئے اس واقعہ سے
چند عرصہ بعد جو اونکے صاحبزادون مین تقسیم ترکہ وغیرہ سے باہم صفائی ہوئی تو والد ماجد کو تو انگلش
دیدی اور راقم کو صاحبزادہ حامد خان صاحب نے اپنی طرف لے لیا چنانچہ سمت ۱۹۳۴ تک راقم اونکے
سرکار مین رہا مگر چونکہ وہان ریاست کیطرف سے بنظر تعصب مذہب جو لوازم دین اسلام سے ہے ہندوؤن
اوپر سخت قیدین لگی ہوئی ہنین جیسے مندر نہ بنانے پائین اور پرانے مندرون کی مرمت نکرسکین
وغیرہ وغیرہ اور اسکے سوا اسے مسلمان لوگ بنظر حکومت عموماً ہندوؤن سے سختی کے ساتھہ پیش آیا کرتے
تھے اس لئے راقم کو ہمیشہ وہان کے رہنے سے دل مین کراہیت رہا کرتی تھی کیونکہ اس آزادی اور

روشنضمیری کے زمانہ مین کوئی نہ خود کسیکی غلامی مین رہنا چاہتا ہے اور نہ اپنی قوم کا رہنا گوارا کرتا ہے اور اسی خیال سے بعض اوقات مجبوراً اون قیدون کے اوٹھا دینے کی کوشش بہی در پردہ زبانی گفتگو اور دربار مین عرض معروض کرانے وغیرہ سے کیجاتی تہی اور یہہ ہی باعث بدظنی رئیس کا ہوا جسکے ۱۹۳۵ سمبت کے شروع مین دفعتاً راقم کی نسبت حکم ہوا کہ یہان سے چلے جاؤ راقم کو بہی یہ ہی منظور تہا اسلئے بلا عذر ونامل وہان کا روزگار چھوڑکر اور اپنے آقا صاحبزادہ حامد خان صاحب سے نیکنامی کی چٹہی لیکر اجمیر مین چلا آیا بعد آنے راقم کے راقم کی تمام کوششین مشکور ہوگئین اور رئیس نے حالات زمانہ سے اندیشہ ناک ہوکر ہندون کو شرعی قیدون سے آزاد کردیا - دیکھو اودہ اخبار مطبوعہ ۵ مارچ ۱۸۷۹ء - یہان صاحبزادہ محمد عبید اللہ خان صاحب بہادر نائب ریاست ٹونک کے فرزند ارجمند صاحبزادہ عبد العلیم خان جو نواسے صاحبزادہ عبد الکریم خان صاحب مرحوم کے ہین میو کالج مین بضرورت تعلیم انگریزی رہتے تہے اور انکے اتالیق منشی رام چندر کو ایک محرر حساب دان کی ضرورت تہی اسوجہہ سے بوجہ تعارف سابقہ کے وہان میرا روزگار ہوگیا لیکن سال بہر کے اندر ہی تنخواہ بقدر ثلث تخفیف ہوکر بہت سا وعدہ وعید آئندہ ترقی و پرورش کے لئے ہوا وہان تنخواہ گو پہلے ہی قلیل تہی مگر راقم اس خیال سے کہ ایک مدت تک جناب والدین کی خدمت سے مہجور رہا اور اب جو یہ سعادت حاصل ہے تو بقدر قلیل پر قناعت کرنا چاہئے تاکہ تلافی مافات ہو بحفا وکفا گزرا وقات کرتا رہا پر اب جو یہانتک نوبت پہونچی تو ناچار باہر جانے اور روزگار تلاش کرنے کی ضرورت ہوئی لیکن اوسی عرصہ مین میرے چہوٹے بہائی بابو بہاری لال کے ذریعہ سے بتعارف پنڈت نراین سہاے جی و ماہو پرشاد جی کہ یہ دونو بڑے بامروت اور باوضع آدمی ہین ریاست جودہ پور مین صورت روزگار کی ہوگئی چنانچہ ابتک کہ چار برس ہوگئے راقم یہان محکمہ اپیل مین نائب سرشتہ دار ہے اور سب لوگ بہ فضل الہی راقم سے خوش ہین - اور اب تک مندرجہ ذیل کتب تصنیفات راقم سے منطبع و مشتہر ہوچکی ہین

۱ - لطائف ہندی - پٹیالہ مین چہپی -

۲ - افسانہ خرد افروز یعنے قصۂ بہرام و بہرور - مطبع مفید عام آگرہ مین چہپی اور کئی سو جلدین اسکی سرکاری اسکولون اور کتب خانہ جات مین لی گئی ہین -

۳ - تاریخ میواڑ ترجمہ راج پرستی - مطبع منشی نولکشور لکہنؤ مین چہپی -

۴ - رسالہ جہل جواب تاریخی ایضاً ایضاً

۵ - کارنامہ نو آئین یعنے تقویم موید المورخین " " مکرر

ہدایت ادب - اسکی صلہ تالیف مین سو روپے گورنمنٹ ممالک مغربی سے انعام ملا اور مطبع نولکشور لکہنؤ مین چھپی ہوئی ہے -

۷ - خواب راجستان - مطبع نول کشور مین چھپی -

۸ - سوانح عمری نوشیروان بادشاہ - مطبع خیر خواہ عالم دہلی مین چھپا -

۹ - جواہر التعبیر ترجمہ سنسکرت سپن چنتامنی " " "

۱۰ - نفائس التواریخ - حالات حکمار سلف مین - " "

۱۱ - تاریخ تزک ہند " " "

۱۲ - تعلیم النساء - اسکے صلہ تالیف مین بہی گورنمنٹ ممالک مغربی سے سو روپیہ ملا تہا - مطبع مذکورہ بالا مین چھپی ہے -

## مندرجہ ذیل کتابین تیار ہین مگر ابھی چھپی نہین

۱ - تواریخ مارواڑ - اسکے صلہ تالیف مین تین سو روپیہ گورنمنٹ ممالک مغربی سے عطا ہوا ہے -

۲ - عجائب التواریخ - واقعات عالم بقید سنین ہبوط آدم -

۳ - احکام نوشیروانی - ترجمہ توقیعات کسری -

۴ - معیار الشعراے ہنود - ہندو شاعرون کی فارسی کلام کا تذکرہ -

۵ - ناری نورتن - عورتون کے پڑہانے کی ہندی کتاب -

۶ - مضامین دلنشین - متعلق ترقی و بہبود قوم کا ئیتھ -

۷ - مصائب زندگی - سوانح عمری راجہ کرن باگہیلا والی گجرات ہمعصر علاءالدین خلجی -

۸ - حل لغات حقائق الموجودات -

## مندرجہ ذیل کتب ناتمام ہین

۱ - خلاصہ مہابہارت ۲ - ترجمہ مہابہارت ۳ - سنین ہجری - تاریخ عام اہل اسلام بقید سنہ ہجری سنہ اول ہجری سے اسوقت تک ۴ - سنین عیسوی - یورپ و چین کی تواریخ سنہ ۱ء سے اسوقت تک - ۵ - سنین ہند - ہندوستان کی تواریخ سمت آنکرم سے اسوقت تک - ۶ تواریخ جے پور ۷ تواریخ ریاست سروہی ۸ تواریخ ٹونک - ۹ - تواریخ ریاست اودے پور - ۱۰ تواریخ ریاست الور - ۱۱ - تواریخ ریاست ایڈر ۱۲ تواریخ ریاست بوندی ۱۳ تواریخ ریاست کوٹہ - ۱۴ تواریخ جہالاواڑ ۱۵ - تواریخ بہرتپور - ۱۶ - تواریخ بیکانیر ۱۷ - تواریخ جیسلمیر ۱۸ - تواریخ مفصل مارواڑ - ۱۹ - تواریخ ریاست بانسواڑہ - ۲۰ - تواریخ ڈونگرپور - ۲۱ - تواریخ دیولیہ پرتاب گڈہ ۲۲ - تواریخ اجمیر - ۲۳ - تواریخ ریاست کشن گڈہ ۲۴ - تواریخ راجپوتان متفرق جواب رئیس نہین ہین -

ہمین و زنجیر ابہی پابین ہے انصاف سے اپنے
کہ لا کہون ہی ہین جنون بیگنہ قفس گرفتے

پس مردن ہوا ہی عشق سے یہہ سرد دل میرا
نہین آتا کوئی پروانہ میری شمع مدفن تک

علاج ہجر بتاؤ تو خدا کے لئے
ہمین تو موت بہی ملتی نہین دوا کے لئے

تیری جفا مزہ کیا کہون کہ دل نے میرے
دہان زخم سے بوسے تیری جفا کے لئے

تیری رعنائی کا جسجا یہ پڑا تہا سایہ
ای گل اوس جا گل رعنا کے خیابان اوگے

عشق مین کہائے تہے جو گل تو پس مردن بہی
خاک مدفن سے میری سر چراغان اوگے

دیکہے نباؤ شب جو سراپے یار کے
نقشے بگڑ بگڑ گئے صبر و قرار کے

دیگر

دیگر

یار ساقی جو بنا لگئے پس یادون گے
نت مین بنکے مزے خوب ہی لٹے ہمنے

تم بگڑنے مین میری تقدیر ہو
اور بننے مین میری تدبیر ہو

کون کہتا ہے کہ ہے تقدیر شرط
شرط ہے تقدیر گر تدبیر ہو

دیگر

اونکے بے دیکہے نہین ہتی طبیعت میری
ابتو خوبون کی محبت ہوی عادت میری

بے اثر اشک گئے آہ نے تاثیر نہ کی
مفت برباد ہوئی ہائی یہ دولت میری

زلف بگڑی جو ہوا سے تو گئے اپنے حواس
اتنے ہی پر ہوی برباد جمعیت میری

ایک دامن ہی کو کیا رتے ہو بیٹھے شاباش
آگے کیا کیا نہ دکہائیگی یہ وحشت میری

بڑا نہ جانیے تو تقوی مآب کیا جانے
نہ پی ہو جسنے وہ قدر شراب کیا جانے

دکہائین آپنے تن تنکے چہاتیان اوسکو
وگرنہ آتنا اوبہرنا حباب کیا جانے

نہ آیا خواب مین تو جسکے اوسکا خواب ہی کیا
نہ سویا ساتہہ تو جسکے وہ خواب کیا جانے

حریق سوز جگر ہیزم ہے عشق بغیر
جلا نہ جسکا ہو دل وہ کباب کیا جانے

ماہ کو دیکہہ کے وہ ماہ لقا یاد آیا
چاند کیا آیا کہ خنجر لئے جلاد آیا

دیگر

دیگر

کبہی نہ سجدہ کیا بدگمان نے میرے ساتہہ
قیام اوسنے کیا مینے جب رکوع کیا

یہان کہین دیوانہ ہای سبحہ مین نا رکہتی ہین
اگر دیدۂ عشق مین شبنم بہی طفل ہے عین ہے

دیگر

دیکہکر اوس بت کو کلمہ لگا پڑہنے حریق
ایک ہندو تہا یہان وہ بہی مسلمان ہوگیا

دیگر

چرخ نے خاک مین محبوبون کو ملایا ہے بہت
کیا عجب خاک سے گر سنبل و ریحان اوگے

دیگر

مر رہے ہین ہجر مین دلدار کے
تشنہ لب ہین شربت دیدار کے

لیکے بوسہ جو جہکے پستان پر
پہول توڑا تو بیل ہی ہاتہہ آیا

رات جو بنکے مزے خوب ہے لوٹے ہمنے
تازہ گلشن کے مزے خوب ہے لوٹے ہمنے

دیگر

بے اثر عاشق کی ہے مستی جو اب
عشق ہو تو آہ مین تاثیر ہو

کعبہ مین عشاق کی زیارت کو شیخ
بت نہو تو یار کے تصویر ہو

مرگئے مرپہ نہ کیون نہ ہو حسرت میری
ہائے کس ناز سے ٹہکراتے ہین تربت میری

جیکے مہجور رہا مر کے ترے قرب سے دور
جینے مرنے مین برابر ہی قسمت میری

ایک ہی بات کا پورا نہین ملتا ہے جواب
اوسکی لکنت سی بڑہی اور بہی دقت میری

آدمی کیا کہ فرشتون کو بہی رشک آتا ہے
جب وہ اک ناز سے ٹہکراتے ہین تربت میری

دیگر

بغل مین جسکے نہو ایک چاند سا معشوق
وہ لطف سیر شب ماہتاب کیا جانے

جسے نصیب نہو لذت وصال صنم
بہلا وہ لذت عہد شباب کیا جانے

صنم سے آنکہون مین ہوتا ہے حال دل نکایان
زبان کے یکے سوال و جواب کیا جانے

دیگر

شب کو محفل مین جو وہ شوخ پری زاد آیا
خواب سے فتنہ اوٹہا حشر کا دن یاد آیا

سیر ہو کر دیکہنے پائے نہ روئے یار ہم
جلکے لائے نہ تاب گرمی دیدار ہم

حساب بوسہ نہ آیا کبہی درست اوس سے
اودہر وہ بہولا اودہر مین نے پہر شروع کیا

دیگر

داستہ چھیڑ کرتے ہین زلف دوتا سے ہم
آفت کو مول لیتے ہین کالی بلا سے ہم

پکڑا گیا تو ہاتھ ہی مین اوس نگار کے
یہہ ہتکھنڈے ہی سیکھین گے دزد حنا سے ہم

نسخہ مین گر لکھے گا نہ تو شربت وصال
مرجاینگے طبیب تو تیری دوا سے ہم

گھبرایا یہہ شب کو وہ کہ میری جان پہ آبنی
ہارے ستا ستا کے بت بیوفا سے ہم

کیون اپنی کرتے ہین دل تنگی حریف
یہہ بت جو کہتے تھے نہین ڈرتے خدا سے ہم

ہر بزم مین ہے ذکر تری جلوہ گری کا
لیتا نہین اب نام کوئی حور پری کا

لکھتا ہون جو مین وصف تری جلوہ گری کا
ہے خامہ کی رفتار مین انداز پری کا

رہتا ہے شب و روز حسینون کا تصور
پہلو مین مرے دل ہے کہ شیشہ ہے پری کا

کیا ہو گی صبا نامہ بری تجھسے ہماری
جب حرف نہین گلگی تجھے پردہ دری کا

کب ذرہ ہکتے ہو تجاور رنگ صبا
تونے اودرا کے کیون میری مٹی خراب کی

تیرے چہرے پہ یہ دو صاد آنکھونکے
تجھکو خوبی مین جو خالق نے دو چندان دیکھا

دیگر

جسنے دیکھا ہے زخم بسمل کا
ہاتھ وہ چومتا ہے قاتل کا

خط کہان ہے یہہ دفتر تفسیر
آیت ابروان قاتل کا

خاک رہی ہے بسکہ اپنا شعار
عطر بھی گر ملین تو ہو گل کا

دیگر

کب ہین موتی زلف مین دلدار کے
تار زلفین ہین یہہ دندان یار کے

قتل کرتے ہو جہان جاتے ہو تم
کیا چلن سیکھے ہو یہہ تلوار کے

بو ہی گل ہے تازگی سے اونکو بار
ہار گل پہنینگے نہ کیون وہ یار کے

کب گل لالہ مین ہین یہ داغ دل
زخم مین بلبل تری منقار کے

اجازت آپ ہونکی اگر تمکو عطا کرتے
تو صاحب دیکھتے آنکھون سے یہان دریا بہا کرتے

جسنے دیکھا اے پری پیکر تجھے مفتون ہوا
جب تو مجنون ایک تھا اب ہر بشر مجنون ہوا

روز روشن شب ہوا [illegible] دیکھکر
ماہ پنہان ہو گیا مہر درخشان دیکھکر

باغ مین خون روئے غنچے تجھکو خندان دیکھکر
ہوش بلبل کے اڑے مجھکو غزلخوان دیکھکر

ہو گئے سنتے ہی خیال زلفین اسطرح ہم
جیسے دیکھتا ہے کوئی خواب پریشان دیکھکر

نکہت سے گل کی ناک مین ہے تجھ بغیر دم
اور دل مین ہو رہی ہین خفا ہی فضا سے ہم

آفت ہی تجھپہ ٹوٹ پڑیگی یہ بے زبان
جب داد اپنی چاہینگے ای بت خدا سے ہم

لاتی نہین ہے اب جو تری زلف کی شمیم
لڑتے ہین بات بات پہ باد صبا سے ہم

آواز دل دھڑکنے کی کیا کم ہے دوستو
عادی جو چونکنے کے ہون بانگ درا سے ہم

دیگر

چلنے کا سلیقہ تھا کہان کبک دری کا
یہہ طرز و ادا یا ہے اسی کبک دری کا

خوبون نے ستایا ہے یہہ کچھ نامہ برونکو
لیتا نہین اب نام کوئی نامہ بری کا

بازار کی مانند زمانہ ہے اور اسمین
انسان کی عمر جیسے تماشا گذری کا

دیگر

میرے سر درد نے عیسی کو پریشان دیکھا
میرے ہر خواب نے یوسف کو پریشان دیکھا

اسکی تعبیر یہی تھی کہ ہوے مجھکو قتل
رات کو خواب مین جو خنجر بران دیکھا

ہے جو گردش سواد منزل کا
پردہ اوٹھتا ہے اوسکے محمل کا

کیا جلایا ہے مجھکو ہجر کی شب
شمع تھی یا کہ داغ تھا دل کا

سامنے اوس پری کے آئے جو حور
پردہ کھل جائے حق و باطل کا

شمع روتی تھی لوٹتے تھے ہم
تیرے بن تھا یہہ حال محفل کا

مر رہے ہین ہجر مین دلدار کے
تشنہ لب ہین شربت دیدار کے

مار لکھا جسنے زلف یار کو
بس نکالا اوسنے اوسکو مار کے

بلبلین لطف مین گلزار کے
پہول جہڑتے ہین ہنسنے یار کے

بعد مدت اوسنے بلوایا تو ہاے
پانو بہولے طاقت رفتار کے

اوسنے کیسا ہی مجھے آج مروڑا ہین یارب
ہمری جلتی زبان اوسکی کہین چھو ہوتے

سو رسے آنکل اپنا نالہ موزون ہوا
کیا قیامت آہ پر تاثیر کا مضمون ہوا

بخت و حکمت آج زر ہے کہ جسکو زر ملا
وہ ہی سکندر ہوا اور وہ افلاطون ہوا

دیکھے سو ٹکڑے ہوے تیغ اوسکی عریان دیکھکر
ہے عجب صدبرگ ہوا برق درخشان دیکھکر

باغبان اودنجی ہی کیون ہنستے ہین غنچے گل کے
شل رنگ و بو چلے جائینگے بستان دیکھکر

خط و خال زلف و کاکل سب کے گرد بیتے
مار و مور و افعی ہین بنے انجیوان دیکھکر

جان رخصت ہوگئی جب آپ محفل ہی اوٹہے
گل ہوئی یہہ شمع ہر صبح ہجران دیکہکر

قبا پہنے جو تو جہکر گریبان آستین دامن
تو میرے حق مین ہین خنجر گریبان آستین دامن

دیگر

دیگر

گریہ ہے میرے آتش غیرت ہی بجہا دے
جلتے ہین اغیار بہی دونے کے اثر سے

وہ دن ہو کہ پہر قاتل بیرحم کو دیکہون
پہر تیغ کا بوسہ لون لب زخم جگر سے

ہے وصل ہی محرومی جاوید کا پیغام
خط اوسنے جو لکہہ بہیجا ہے سیمرغ کے پر سے

ہزارون مر گئے اس آرزو مین
مگر سمجہا کوئی قاتل نہ پایا

خانہ زنبور ہے اپنا بہی گہر
جب ہوا آباد غارت ہو گیا

پر عنقا جو ملے تو لکہون مضمون کمر
چشم عنقا جو ملے تو دہن اوسکا سوجہے

بوسے مانگے تو کیا اوسنے دہن ہی غائب
ہای کس پردہ اقرار مین انکار کیا

یا جبین مین تیرے آنکہون کی بجان آتی ہے
نکلے جیتا وخت دل مجکو کہا جاتا ہے

شب وصل آتی ہی رخصت لگی تم مانگنے ہمسے
نہ جانا تہا یہ شر ہوگا تمہارے خیر مقدم سے

دلمین ہی لو نہ شمع رخون کے وصال کی
کعبہ مین روشنی ہے بتون کے جمال کی

تشبیہ کس سے دیتے ہین ابروے یار کو
اتنو کمان خوب نہ ہی ہے ہلال کی

رخ ہے تمہارا بدر کا بجلی کی ہے کمر
اور رانگ کہکشان ہے ہی ابرو ہلال کی

تیری کمر مین وہم و گمان کو نہین ہے دخل
وصف دہن مین جا نہین کچہہ قیل و قال کی

دیگر

پہر کسے صورت بہی یوسف کو نرکہی مرہ عزیز
گر زلیخا کو دکہا دین یار کی تصویر ہم

عشق مین جو ان کو بہی غمزہ چاہیے جا مکمل
عشق کی دولت ہوئی شیدا زبان عندلیب

عاشقون پر جاہ کہا کر پائیگا کیا کو بہی پہل
باغبان ویران نکر تو آشیان عندلیب

دیگر

تمہارے قد کو ہوئی سرو دیکہکر سیدہے
تمہارے رخ کو جو دیکہا تو آئے ہوش مین گل

پسند جب سے ہوا اوسکو ہار پہولون کا
ہوئے ہین اوسکے غلامان شگفتہ گوشہ نشین گل

دیگر

دیگر

ہے خون زخم دل سی اپنا سارا پیرہن گلگون
اور اشکون سے ہین پر گوہر گریبان آستین دامن

گل رنگ رخ سے تیری پسینے مین غرق ہے
شبنم کہان ہے یہہ عرق انفعال ہے

یہ بہی ہے غنیمت کہ سر محفل اغیار
وہ دیکہہ مجہے لیتے ہین دزدیدہ نظر سے

بیجرم کیا تو نے ہمین کشتہ شمشیر
آخر یہہ ملا پہل تیری الفت کے ثمر سے

جو رنگ کیا مشق ستم نے تیرے ہمکو
غمزہ سے اشارے سے تغافل سے نظر سے

دیگر

گل اوسیدم مین ہوا مثل چراغ سحری
ہای جب زخم جگر سے میری سرکی بتی

دیگر

پر سر خاب سے لکہتا ہے جواب خط وصل
اسکے یہہ معنے ہین کہ شب کو نہ ملنا ہوگا

ناصحا منع نکر عشق بتان سے مجہکو
میرے سینہ پہ ہی یہہ بس تیرے سینہ پہ نہین

جب کمر کا یار کے مضمون رقم ہوتا ہے
خط مسطر شعر کو راہ عدم دکہلاتی ہے

دیگر

کب ہے شفق یہ وقت سحر آسمان کی
آتش لگی ہوئی ہی تمہارے جلال کی

سوئی میان یار کا عقدہ نہین کہلا
ہر خیط ہے کہان نکالی ہے بال کی

زلف سیہ کو چہونے ہی اندہیر ہو گیا
ثابت ہوئی ہے مجہہ پہ خطا بال بال کی

سنتا نہین ہے کوئی ہی طوطی کی اب صریح
عالم مین آج ہے تیری بول چال کی

ہوگی اعمالون کی جب ہمکو سزا و جزا
تب کرینگے پیش اپنا نامہ تقدیر ہم

دیگر

باغبان بگڑی ہے کیون ہمنی بگاڑا اوسکا کیا
آئی مین کچہہ دیر سننے کو بیان عندلیب

قدر ہے جنکو سخن کی جانتے ہین وہ یہی
دردی گل سی ہی ہے رنگین بیان عندلیب

عجب عالم مستی ہے آج گلشن مین
کہین ہے جوش مین بلبل کہین ہے جوبن گل

کس شباب مین وہ شوخ لعل شوخ ہوا
کہ جیسے فصل مین ہوتا ہے جوبن گل

وطن مین پاتے ہی عزت کہین اہل کمال
عزیز ہوتا ہے دو دکان گلفروشین گل

تیری ابرو کا جو دلمین ہمارے نشان ہے بہت
اس کمان سے ہمنا زاغ سویدا بیت

تم بھی کھلا دو چہرہ کو اپنے ابرو کی کمان
سہم جائے ماہ نو یہ دور کھینچا ہے بہت

کاش دو اپنا رخ روشن دکھا کر اوسکو آج
شمع کو جلوہ گری پر اپنے دعوا ہے بہت

شمع پروانہ سے پھر محفل میں شکر جا اٹک
دیکھ ان باتوں نے تیرا سر کٹایا ہے بہت

تیرے چشم مست کا عالم میں چرچا ہے بہت
اور دہان تنگ کا ہر جا پہ چرچا ہے بہت

**یہہ چند شعر ایک قصیدہ تشبیب سے ہیں**

دم سحر کی باد صبا میں ہے تاثیر
کہ تندرست ہوئی آج نرگس بیمار

جہان میں نام خدا آج ہے یہ جوش بہار
یقین ہے بلبل تصویر کھولدے منقار

بسائی ہی گل شبو نے عطر میں شب بھر
جو آج سر پہ ہزارے کے زرد ہے دستار

شمیم گل ہی بھری ہے زمین کے جھونکے
رنگا ہے رنگ سے لالہ کی دامن کہسار

کہاں ہے غنچہ سربستہ شاخ میں گرچہ
فشار دے کے نکالی ہی گل سے عطر بہار

کرے ہے نکہت گل عطر بیزیان کیا کیا
نسیم صبح نے کھولا ہے طبلہ عطار

ہزار وضع کی شوخی اور ایک گل گیسو
ہزار پیچ میں سنبل کے زلف کا یک تار

ہزار رنگ کی حسرت اور ایک غنچہ گل
ہزار طرح کی حسرت اور ایک گل رخسار

گل سمن پہ تصدق ہے عالم مہتاب
سپیدہ صبح کا شبو کے پھول پر ہے نثار

سجا ہے جیسے ہزار ابدال لئے گرد شمار
کہ شاخ خار سے جھڑتے ہیں بیربہوٹی

**مطلع دیگر**

میں وہ فصیح ہوں شیوا زبان کہ بلبل نے
اوڑایا ہے مرا طرز سخن ہزاروں بار

جہان میں سحر بیانی کی داد دوں اپنے
تو داد اپنی کو لب کھولے جو تب دیوار

شگفتگی ہے طبیعت میں اسقدر میرے
شگفتہ نکلے ہیں مضمون شگفتہ تر اشعار

لکھوں جو سلسلہ زلف مشکبو کا شعر
مجال ہے کہ نہ دے بہر وہ بوی مشک تتار

ہلال عید کو لکھدوں جو میں کلید امید
تو کھولے قفل در رزق ہر در روزہ دار

زمین طبع میری ایک باغ ہے گلچین
ہے چرخ فکر میرا ایک ابر گوہر بار

میری غزل سے دل پر الم کا غم ہو دور
میری قصیدہ سے دست کرم ہو گوہر بار

سمند طبع کو اپنی کروں میں جب جولان
جلو میں دوڑے ہیں فارس کے فارسی مضمار

**بلدیو لال** مرحوم بن منشی کستوری لال مغفور بن منشی خوب چند ذکا صاحب تذکرہ عیار الشعرا زبان فارسی اور عربی میں مہارت رکھتے تھے اور طب سے واقف تھے قوم کایتہ ماتہر باشندہ دہلی مگر افسوس کہ چہاونی نیمچہ میں غدر کے بعد بعمر جوان انتقال کر گئے شعر بھی کہتے تھے مگر ہمکو نہ تخلص معلوم ہوا اور نہ کوئی شعر ملا صرف اسقدر حال منشی مدن گوپال پرشاد صاحب نادر نے لکھا تھا سو بطریق یادگار درج کیا

**بلیغ** تخلص منشی جوالا پرشاد شاگرد نسیم دہلوی۔

کسے کہتے ہیں توبہ کس کو استغفار کہتے ہیں
اونہیں معلوم ہو ساقی کہ جو تیری رخصت ہے

سیاہ بختی سے ہے ظلمت شب ہجر تنہائی
کہوں کیا میں کہ ذکر بوی گل سے سرگرانی ہے

فروغ زندگانی پر عبث انسان کو نخوت ہے
بہار دنیا اوس پی جسار کا طرز رنگت ہے

**بصیر** تخلص پنڈت بشیشر ناتھ ولد بشمبر ناتھ قوم کشمیری ساکنہ دہلی جو اب سابق علاقہ مارواڑ میں بتقریب روزگار وارد ہیں شاگرد مرزا یوسف علی خان عزیز تلمیذ مرزا اسد اللہ خان غالب۔

نہیں کاکل کشادہ ہے پیر پہ وہ پیچھا رخ پر
پریشان کو نہ ادہر جا کہ اوسنے زلف کا ہے پیچ

قیامت کیا کری برپا خدا جانے جوانی میں
ابھی سے ڈھنگ اوس بت کے زمانہ سے نرالے ہیں

سنتے ہیں ہاتھ جیت کے کیلو کے ہاتھ ہے
سو نا اسقدر ہم نے بھی ناز و ادا کے ہاتھ

ابرو کو جان کعبہ مسلمان پڑھیں نماز
کالی کی دہیان میں ہے جبین ہندو نام زلف

کیونکر دہان تلک ہو رسائی نگاہ کی
کچھ دن سے ملک شعر پہ ہوا انتظام زلف

کاکل نہیں ہے مصحف رخسار پر بصیر
طغرا کے یہہ لکھا ید قدرت نے لام زلف

کیوں نہو عاشق ہی زر کو بوسہ کی طلب
ساغر می بیخودی اور گرد ان عارض

**بندرابن** تخلص باسم خود معروف سرکار بہادر قوم کھتری دیوالی آگرہ انسپکٹر ڈاکخانجات اور یہ شعر و شاعری کے علاوہ فقیری کا مذاق بھی رکھتے تھے اور بلکہ ایک طریقہ اپنے طور پر چلایا جو بندرابنی پنتھ کہلاتا ہے میری اونسے ملاقات نہیں تھی مگر خط و کتابت تھی انکی

سے بڑی بہانی رادہا سوامی اصل نام منشی شیو دیال سنگہ صاحب سے تو آگرہ مین ملا ہون یہہ بہی بڑے مرتاض تہے اور ایک پنتہ انہون نے بہی چلایا ہے انکی والد منشی دلوالی سنگہ اور دادا دیوان ملوکچند اپنے عہد کے معتبر لوگون سے تہے۔ کتاب بہار بندرابن انکی تصنیف ہے اور اوسمین انکا ہندی فارسے اُردو کلام بہت کچہہ درج ہے ازانجملہ یہہ چند شعر منتخب ہوئے۔

| | |
|---|---|
| کیجیو صبر نہین بات یہ گہبرانی کی | اب ضرورت ہی بڑی دل کو سمجہانیکی |
| تلخی صبر کو زنہار نہ کڑوا سمجہو | جب کہ امید ہے تجہے ثمر شیرین ہے پہل کہانیکے |

**بنسی دہر** ولد ایسری پرشاد قوم کایتہ بہٹناگر سکنہ اجمیر بہادر منشی شنکر لعل بیتاب تخلص نگر تخلص انکا یاد نہین رہا صرف ایک شعر یاد تہا سو یہان لکہا گیا۔

| | |
|---|---|
| قلم ہو سو کہکر کا سا سیاہی کو یہ چلکر | اگر لکہو نہین کچہہ احوال اپنے سوز ہجر انکا |

**بہادر** تخلص راجہ بنی بہادر قوم کایتہ باشندہ لکہنو مختار اور مدار المہام سرکار نواب وزیر شجاع الدولہ بہادر صوبہ دار اودہ کے تہے تواریخ سیر المتاخرین مین لکہا ہے۔ راجہ بنی بہادر مرجع جمیع ملازمان وزیر و مختار حل و عقد معاملات او بود و جراتے داشت کہ مثل او دران وقت در رفیق پروری و شرفا نوازی کسے نبود و در معاملہ رسی و سیاق فہمی و سرانجام امور دشوار و مقدمات مالی و ملکی ید طولی داشت سنہ ۱۱ ہجری مین نواب وزیر شاہ عالم بادشاہ کو لیکر بندیل کہنڈ سر کرنے کو گیا راجہ بنی بہادر کو اوسنے پیشتر سے ہی بہیجدیا تہا راجہ نے بنارس کے رئیس بلونت سنگہ کو بہی اپنے کفالت سے ساتہہ لیا تہا جو بڑا عیار جرار اور نہایت مالدار راجہ تہا اور کبہی شجاع الدولہ اور دیکہے باپ صفدر جنگ کی پاس حاضر ہوا تہا اسعرصہ مین بنگالہ کا صوبہ دار میر محمد قاسم انگریزون سے لڑائی ہار کر بندیلکہنڈ مین بادشاہ و وزیر کے پاس بطلب مدد آیا اور بعد اختتام مہم بندیلکہنڈ کے بادشاہ اور وزیر محمد قاسم کے ساتہہ روانہ ہوئی بکسر مین انگریزون اور مغلون کی لڑائی ہوئی مقابلہ کے وقت راجہ بلونت سنگہ اور راجہ بنی بہادر او زناگہ گور ہا یون نے بہت کوشش اور بہادری کی لیکن انگریزی سپاہیون کے بارسے کچہہ پیش نہ چلی چنانچہ بادشاہ اور وزیر شکست کہاکر واپس آئے مگر وزیر نے دوبارہ سامان کرکے انگریزی فوج سے لڑائی کی اور پہر شکست کہائی اور بہاگ کر روہیلون کے ملک مین چلا گیا اس لڑائی مین راجہ بنی سنگہ بہادر بہت سے رفیق کام آئی اور اونہون نے اپنے ملک مین رہکر جب دیکہا کہ بادشاہ وزیر کو چہوڑکر انگریزون سے ملگیا اور راجہ بلونت سنگہ اپنے ملک مین جا بیٹہا تو ناچار انگریزونکی موافقت مصلحت سمجہی اور بروقت ملاقات اپنے آقا کی سفارش کی اونہون نے کہا کہ اگر جلد حوالہ کرا دینے شمرو فرنگی اور میر محمد قاسم کے وزیر سے صلح کرنا منظور ہے راجہ نے جواب دیا کہ شمرو کی پاس تو ایک جرار فوج اور جنگی توپ خانہ ہے اوسکے پکڑنے مین بہت کشت و خون ہوگا لیکن محمد قاسم کو حوالہ کردونگا محمد قاسم یہ سنکر فورا راجہ کے قبضہ سے نکلگیا اور راجہ نے سارا حال وزیر کو لکہا مگر وزیر نے جواب دیا کہ ہم تو یہان لڑائی کی تیاری کر رہے ہین اور تم وہان رہکر انگریزون سے سازش کہو تاکہ دونو صوبہ اپنے قبضہ مین رہین تب راجہ نے راجہ شتاب رای کو لکہا کہ وزیر نے وہ شرطین جو انگریزون نے مقرر کی ہین منظور نہ کرکے اور لڑائی کا ارادہ کیا ہے مگر مین اس لڑائی کا نتیجہ بہتر نہین دیکہتا ہون اور چاہتا ہون کہ انگریزون کے سایہ مین رہون سو آپ اسبارہ مین سعی فرمادین۔ راجہ شتاب رای جو اوسوقت انگریزون کے رفیق تہے ممنون او نمک پروردہ راجہ بنی بہادر کے تہے اونہون نے راجہ موصوف کا کام کرنا عین سعادت سمجہکر افواج انگریزی کے جرنل برگڈیر سیجر گرنگ سے کہ جسکے ساتہہ وہ تہی خوب سعی تحریک اور گفتگو کی

جسپر صاحب ممدوح نے اونہین کی صلاح سے ایک خط لکہکر راجہ بنی بہادر کو بڑی عزت اور بزرگی کے ساتہہ بلایا اور ملاقات کے بعد صوبہ اودہ کا کل اختیار اونکو دیدیا اور اونہون نے بہی اپنے رسای اور حسن خدمت سے طرفین کو راضی رکہا مگر صاحب نے کہا تہا کہ تم اپنے قبایل کو بلاکر صوبہ عظیم آباد مین رکہو تو ہم تمکو کل نیابت صوبہ اودہ اور الہ آباد کی دیدین مگر وہ بعذرات واجب قبایل کے بلوانے مین تامل کرتے تہے اسعرصہ مین یہ خبر مشہور ہوی کہ نواب وزیر مہاراجہ ہلکر کو اپنے مدد پر لاکر انگریزون سے لڑنے آتا ہے راجہ کو بپاس نمک اوسکے پاس جانے کا ارادہ ہوا اور وہ جیسے ہوسکا لکہنؤ جاکر حد اپنے فوج اور قبایل کے نواب سے جاملے تب انگریزون نے دونو صوبہ کی نیابت راجہ شتاب رای کو دیدے —

کوڑہ کی نواح مین پہر انگریزون اور شجاع الدولہ کے درمیان جنگ ہوئی اور پہر انگریز غالب ہوی مرہٹون کے سوار انگریزی قواعددان پلٹنون کی بندوقون سے ہارکر بہاگ گئی وزیر پہر روہیلون کے ملک مین آیا اور راوسنے احمد خان بنگش کی صلاح سے راجہ شتاب رای کی معرفت انگریزون کے ساتہہ صلح کی اور راجہ شتاب رای نے اس موقع پر راجہ بنی بہادر کی رفاقت کا لحاظ کرکے نواب کے عزت کا پورا خیال رکہا اور اوسکا ملک واپس اوسکو انگریزون سے دلادیا راجہ بنی بہادر کی بی بی بہی بہت نیکبخت اور فیاض ہتین چنانچہ اونکی فیض سے اکثر غریب غربا پرورش پاتے تہے اور جو محتاج اونکی پاس اپنے حاجت لیکر آتا تہا وہ ہرگز محروم اور نامراد نہین جاتا تہا راجہ جسونت سنگہ جو کاکاجی پروانہ کے نام سے بہی مشہور تہے راجہ بنی بہادر کے بیٹی تہے — راجہ بنی بہادر شاعر بہی تہے اور اونکا کلام بہت صاف اور شیرین ہے مگر ہمکو سوای ایک شعر کے زیادہ نہین ملا اور اسسے اونکی خوش فکری اور شیرین زبانی ظاہر ہے

ساتہہ ہی کی گئی دلکی آرزو نہ گئی ہمارے جامہ کہنہ سی ہمکیے بو نہ گئی

**بہادر** تخلص بابو رن بہادر سنگہ خلف بابو فتح بہادر سنگہ شاگرد مرزا حاتم علی مہر مقیم اکبر آباد ایک خوش فکر شاعر ہین اور یہہ شعر اون کے اونکی لیاقت سخن پر گواہ ہین —

| | | | |
|---|---|---|---|
| ہم تڑپتے ہین مرغ بسمل سے | پہل یہ پایا ہے تیغ قاتل سے | ایک دم بہی جدا نہین ہوتا | کیا محبت ہے درد کو دل سے |
| | اے بہادر چہوڑیو نہ میدان | نہ اوٹہی لاش کوی قاتل سے | |

**بہادر** تخلص لالہ سراج بہادر مدرس اردو اسکول بلرامپور اودہ شاگرد منیر آقا حسن تخلص نامی انکا ایک تاریخی قطعہ رسالہ گلشن فیض مصنفہ نندکشور لال چرنوع مین درج ہے —

**بہادر** تخلص لال بہادر خلف نانکچند مرحوم انکا ایک فارسی قطعہ تاریخ مثنوی بحر بہت مصنفہ منشی جگوپال ثاقب مطبوعہ ۱۲۸۲ھ مین درج ہے اور کلام دیکہنے مین نہین آیا —

**بہار** تخلص منشی ٹیکچند قوم کہتری شاہجہان آبادی مصنف لغات بہار عجم معاصر اور ہمشاعرہ خان آرزو کے تہے ہندون مین کیا مسلمانون مین بہی کوی مثل انکی محقق اور زبان دان فارسی کا نہین ہوا ہے آجتک بڑے بڑے عالم اور فاضل اونکی تصنیفات کو دیکہکر کان پکڑتے ہین کتاب بہار عجم مین جو فارسی اصطلاحات کے علم مین لاجواب واقع ہوی ہے اور رسالہ جواہر الحروف اور ابطال ضرورت نوادر المصادر بہار بوستان اونکی تصنیفات سے ہین بہار عجم جواب متعارف اور متداول ہے اونکا ساتوان مسودہ ہی کہ جسسے تمام اگلے سودات منسوخ ہوگئے یہ عجائب نسخہ ۱۱۸۲ھ مین اختتام کو پہونچا ہے اور راوندرمن نام ایک شخص نے اوسکا خطبہ لکہا ہے

جسکے بعد ایک مختصر سا دیباچہ مصنف کیطرف سے ہے یہہ کتاب اس علم مین بہت مستند شمار کیجاتی ہے اوسمین الفاظ کے معنے ہی نہین لکہے ہین بلکہ اونکی استعمال کا طریق بھی بتایا ہے اور ہر موقع اور محل پر وہ نادر اور لطیف اشعار استادون کے لکہے ہین کہ اگر کوئی صرف اون شعرون کو ہی یاد کرلی تو بلبل ہزار دستان اور عندلیب شیوا زبان ہوجاے یہہ بزرگوار علاوہ فارسی کے اردو زبان مین بہی شاعر تہی چنانچہ یہ شعر اونکی اوس وقت کی شیرین کلامی کے بہت اچہا نمونہ ہین۔

| وہی ایک ریسمان ہے جسکو ہم تار کہتے ہیں | کہیں تسبیح کا رشتہ کہیں زنار کہتے ہیں | اگر جلوہ نہیں ہے کفر کا اسلام میں ظاہر | سلیمانی کے خط کو دیکھ کیوں زنار کہتے ہیں |
| --- | --- | --- | --- |

**بہار** تخلص لالہ کالکا پرشاد ولد بہاری لال فرخ آبادی شاگرد صفدر۔ یہہ شعر اون کا ہے۔

| وہ میرے گہر آئیں تو کہوں حال دل اپنا | تقدیر سے نکلے کوئی صورت اگر ایسے | رکھدیگا قلم ہاتھ سے حیران ہا کے مانی | ہرگز نہ کھینچیگی کبھی تیلی کمر ایسے |
| --- | --- | --- | --- |

**بہجت** تخلص منشی نتہن لال قوم کایتہ سکسینہ والد ماجد راقم تذکرہ ہذا۔ ولادت آپ کی شہر سرونج ضلع مالوہ علاقہ ریاست ٹونک مین متی بہادون بدی ۹ سمت ۱۸۶۲ کو واقع ہوی اور تحصیل علم اور کسب کمال شہر ٹونک مین بظل تربیت اپنے نانا بخشی دولت رائے کے کیا اور ۱۲۸۵ ہجری یعنے سمت ۱۹۰ اکے بعد نواب محمد امیر خان والی ریاست کے صاحبزادہ حافظ عبد الکریم خانصاحب کے سرکار مین بعہدہ متصدی گری و پیشکاری کارپردازان سرکار ممدوح ملازم ہوئے اور ۱۲۶۸ ہجری مطابق سمت ۱۹۲۶ تک کاروبار متعلقہ اپنا اسی دیانت و امانت اور خوش سلیقگی سے انجام دیتے رہے کہ علاوہ آقائے نامدار ایک ایک آدمی اوس سرکار کا خوشنود اور رضامند تہا مگر سنہ مذکور مین بعد وفات صاحبزادہ صاحب ممدوح کے جو فرزندان جناب معزالیہ نے پنشن مقرر کردی تو درگاہ خواجہ معین الدین چشتی کے متولیون میر حفیظ علی اور میر وزیر علی نے بنظر شہرہ حسن لیاقت کارگذاری و دیانتداری آپکے آپکو درگاہ خواجہ موصوف مین بعہدہ نائب متولی رکہہ لیا چنانچہ اب تک کہ عرصہ قریب چودہ پندرہ سال کے ہوتا ہے آپ درگاہ موصوفہ مین اپنے تعلق کا کام کرتے ہین اور وہان کے تمام چہوٹے بڑے آدمی بہی آپکے اخلاق و خوارق عادات سے خوش ہین اور مزید بر آن تمام شہر اجمیر مین کہ جہان عرصہ قریب چالیس برس سے قیام ہے آپ کی بہت کچہہ نیکنامی حسن معاشرت وغیرہ کی ہے اور آپکے علم و ہنر سے وہان کے اکثر لوگون کو فیض پہونچا ہے اور پہونچتا ہے کیونکہ آپنے اپنے وقت کا بہت سا حصہ طالبعلمون کی افادت کے لئے وقف کر رکہا ہے اوس وقت جو شخص چاہے وہ کتاب لیکر آجائے اور سبق پڑہ جائے امیر غریب کوئی ہو کسی سے انکار نہین ہے میری یاد مین بہت لوگ آپسے لکہہ پڑہ کر اپنے مدعا کو پہونچ گئے ہین کسی نے علم پڑہا ہے کسی نے خط کی اصلاح لی ہے کسی نے حساب سیکہا ہے کسی نے مسودے لکہے ہین کسی نے شعر دکہلائے ہین کوئی ہندی پڑہا ہے کوئی میزان منشعب کا سبق لیگیا ہے کسی نے عروض قافیہ دیکہا ہے اور یہ چشمہ فیض فضل الہی سے آجتک بہی جاری ہے اسیطرح سے خط اور عرضے وغیرہ جو لکہانے کو آوے اوسکو مفت لکہدیتے ہین اور پڑہانے لکہانے مین کبہی کسی سے کچہہ نہین لیتے پہلے تو تمسک اور بیعنامہ و رہن نامے وغیرہ بہی مفت لوگون کو لکہدیا کرتے تہے مگر جب سے دو ایکدفعہ اس عرصہ مین گواہی کے لئے عدالتون مین جانا پڑا تو اس قسم کے کاغذون کا لکہنا چہوڑ دیا ہے۔ مزاج مین حد سے زیادہ مسکنت اور خارف دنیوی سے بالکل استغنا اور بے پروای ہے ہمیشہ قوت حلال کے کوشش رہی ہے کبہی ناجایز طور پر کچہہ کسی سے لیا اور نہ اوسکا خیال کیا صاحبزادہ عبد الکریم خانصاحب

کی سرکار مین تیس برس سے زیادہ عرصہ تک کارپردازی کی اور وہ سرکار ہمیشہ قرضدار اور زیربار رہا کرتے تہے جس سے اکثر لوگون نے فایدہ اوٹہایا اور قرضخواہون سے مل ملکر خیانت کی لیکن آپنے اپنی دیانت اور ایمانداری سے کبہی ایک کوڑی ادہر اودہر نہین کی حالانکہ خود بہی ہمیشہ قرضدار رہے اور سرکار سے بہی قرار واقعی قدر و منزلت اوس دیانت داری کی نہین ہوئی اور جو تہوڑی سے پنشن عمر بہر کی محنت خیرخواہی اور جانفشانی کے صلہ مین ہوئی تہی اب وہ بہی نہین ہے یہ حال ہندوستانی سرکارون کا ہے جو کسی زمانہ مین پشتون تک اپنے رفیقون کی پرورش کرنے والی مشہور تہین علاوہ دیانت کے آپ کی راست گوئی بہی مشہور ہے چنانچہ ایکدفعہ صاحبزادہ عبدالکریم خانصاحب بہادر کے اوپر قرضداری زیادہ ہوگئی تہی اور قرضدارون کو کامدارون کی قول و فعل کا کچہ اعتبار نہین رہا تہا تب یہہ ٹہری کہ انکو سرکار کے روبرو لیچلین اور وہان تسلی کرا دین صاحبزادہ محمد خانصاحب کہتے تہے کہ جب یہہ لوگ سرکار کے روبرو آئے تو سرکار نے فرمایا کہ کامدار کہتے ہین عنقریب تمہارے قرضہ کی سبیل ہوجائیگی سو تم خاطر جمع رکہو اونہون نے عرضی کی کہ سرکار کامدار تو بہت دنون سے یون ہی کہتے ہین ہان جو لالہ نتہن لال جی کہدین کہ اتنے دنون مین تمہارے روپیہ کی سبیل ہوجائیگی تو پہر ہمکو کچہہ عذر نہین ہے تب سرکار نے کہا اچہا تم جاو ہم لالہ جی سے تمہاری تسلی کرادینگے اور پہر لالہ جی کو بلاکر کہا کہ تم مہاجنون سے کہدو کہ اتنے عرصہ مین تمہاری ادائگی کے صورت ہوجائیگی اسپر لالہ جی نے کچہہ دیر تامل کرکے کہا کہ یہ بات کسی اور سے کہلا دیجئے اور مجہے معاف رکہئے کیونکہ اتنے مدت مین انکی سبیل ہوجانا مجہے ممکن معلوم نہین ہوتی ہے فقط ایسی ہی ایک برہمن مسمی گنیش رام کے تین ہزار روپیہ صاحبزادہ صاحب ممدوح کے خسر میان محمد منور خان کے اوپر قرض آتے تہے اور کہین صاحبزادہ صاحب نے کسیوقت اوس سے دینے کا اقرار کرلیا تہا وہ اجمیر مین آیا اور برسون تک اوس سے اقرار سبیل قرضہ کا ہوتا رہا آخر اوسنے کامدارون سے کہا کہ اگر ابہی روپیہ کی صورت نہین ہے تو مجہکو تمسک کا ہی کاغذ اشٹام پر لکہدیجے کامداران نے سرکار سے عرض کی تو فرمایا کہ جب اوسکے روپیہ دینے کرلئے ہین تو تمسک لکہدینے مین کیا حرج ہے لکہدو چنانچہ اونہون نے اگلے ساری تمسک میان محمد منور خان کے لیکر ایک نیا تمسک تین ہزار روپیہ کا کاغذ اشٹام پر لکہدیا چندروز بعد وہ شخص بہی مرگیا اور ادہر سرکار مین محمد مستجاب خان نام کے ایک صاحب کامدار ہوے یہہ بڑے قانونی تہے انہون نے اوس تمسک پر اعتراض کیا اور کہا کہ وہ خارج المیعاد قرضہ کا ہے اور برہمن مذکور کے وارثون کو اوسمین کچہ وصول ندیا اور تین برس کے قریب تک لیت و لعل کرتے رہے جب میعاد گزرنے لگی تو برہمن مذکور کے داماد نے بہت چاہا کہ تہرڑا بہت جو واسطے حفظ میعاد کے ملجائے اوسیکو کافی سمجہے مگر جب کچہہ ملتا نہ دیکہا تو ناچار محکمہ صاحب اسسٹنٹ کمشنر مین بصیغہ دیوانی نالش کردی کامدار صاحب اسکو عین اپنے منشا کے موافق سمجہہ کر قانونی دلایل سے جوابدہی کو مستعد ہوئے اور تمادی ایام کے عذرون کو بڑی طمطراق سے لکہوایا اوسوقت سرکار سے کہا کہ اگر آپ تک بات آئے تو آپ بہی کہدینا یہ انا قرضہ ہے اور تمسک بلا مرضی ہماری کامدارون نے ناجایز طور پر لکہدیا ہے اوسوقت سرکار نے فرمایا کہ پہلے نتہن لال سے بہی تو پوچہو کہ وہ بہی ایسا کہدینگے یا نہین کیونکہ تمسک انکی ہاتہہ کا لکہا ہوا ہے اسپر جب آپ سے گفتگو ہوی تو آپنے صاف کہدیا کہ ہم جہوٹ نہین بولینگے تمسک ہمنے سرکار کے کہنے سے لکہا ہے اور قرضہ البتہ پورانا اور میان محمد منور خان کے ذمہ کا ہے لیکن سرکار نے اوسکا دینا خود قبول کرلیا تہا اور اسکا کوئی عذر

عدالت مین پیش نہ جای گا بہتر ہے جو آپ مدعی کو راضی کر لین۔ مگر کامدار صاحب تو جواب دینے کو گئے۔ مگر جب صاحب بہادر نے
تمسک دکھلا کر پوچھا کہ مہر اور دستخط نواب صاحب کے ہین یا نہین تو کچھ جواب نہین بن آیا اور معہ خرچہ ڈگری کرا کر واپس آئی اور یہ
نواب صاحب کو بدنام سوای مین کرایا کیونکہ بر وقت حکم اخیر صاحب بہادر نے کہا کہ یہہ نواب صاحب کو زیبا نہین تہا کہ اسطرح تمسک لکھکر مکر جاتے
اوسوقت آپ کی سچائی کی سرکار سے لیکر ادنی نوکر تک ہر ایک نے تعریف کی۔ اسیطرح حسین بخش نام ایک شخص اوسی سرکار مین ملازم تہا
بعد موقوفی وہ جب کہین روزگار کی تلاش کو جانے لگا تو آپ سے کہہ گیا کہ ایک مہاجن مین میری تین سو روپیہ امانت ہین وہ آپ لے لینا اوس
مہاجن نے وہ روپیہ تہوڑے تہوڑے کرکے دو تین برس مین دئے اور آپ کی صرف مین آ گئے پانچ سات برس بعد جب وہ شخص آیا تو اوسکو تین
سو روپیہ کا سودی تمسک اوسکے رضامندی سے بعد ادا منافع ما وجب کے لکھدیا وہ پہر چلا گیا اور اسطرح اوس سے کئی دفعہ تبادلہ تمسکات اور تجدید
قرضہ کا اتفاق پڑا اخر مین ایکدفعہ اوس شخص نے اپنے کل تمسکات ایک شخص کو دکھلائے اونمین آپکے ایک تمسک کے قانونی میعاد گذر چکی تہی
شخص مذکور نے اوسکو دیکھکر کہا کہ یہ روپیہ تمہارے ڈوب گئے کیونکہ تین برس سے زیادہ عرصہ اسکے تحریر کو ہو گیا اور پہر کچھ وصول بہی نہین ہوا ہے
اب اسکی کہین سماعت نہو گی مگر حسین بخش نے اسکی کچھ پروا نہ کی کہا جس شخص کا یہ تمسک ہے اوس سے مجھکو ایسی امید ہرگز نہین ہے اسپر اوس شخص
کو بڑا تعجب ہوا اور اوسنے اوسکی بات کا یقین نکیا لیکن کچھ عرصہ بعد جب اوسنے تمسک جدید اوسکو لیجا کر دکہایا اور کہا کہ اسقدر مجھکو وصول
بہی ہو چکا ہے تو اوسوقت اوس شخص کے تعجب کے کچھ انتہا نہ تہی کیونکہ آپنے بلا لحاظ تمادی ایام تمسک سے بدل دیا تہا اور اوسکا سود بہی چکا
دیا تہا۔ اور بعد غدر جب کہ سرکار انگریزی نے اپنی رعایا پر انکم ٹیکس جاری کیا تہا اور اوس شخص کو کہ جنکے آمدنی دو سو روپیہ سالانہ
سے کم تہی مستثنی کر کے واسطے تخمینہ آمدنی اور انتفاع سالانہ ہر شخص کے پنچ مقرر کر دئے تہے اور وہ پنچ روزگار پیشہ لوگون پر باعتبار تنخواہ
کی اور اہل حرفہ پر اونکی آمدنی کی تخمینہ پر ٹیکس لگاتے تہے تب آپنے باوصف اسکی کہ تنخواہ مقررہ سال بہر مین دو سو روپیہ سے کم تہی حق التحریر
کی رقم مثل دستوری وغیرہ کو جو کبہی کبہی ملتی تہی تنخواہ کے ساتہہ جمع کر کے اوسکا تخمینہ کیا تو اوسکو قابل ادای محصول سرکار کے دیکھکر
فورا اپنا نام نقشہ مین لکہوا دیا اکثر لوگون نے کہا کہ حق التحریر کے آمدنی اول تو چندان ظاہر نہین اور دوسرے ایسی ہی کہ کبہی آئی
اور کبہی نہین آئی اوسکو ماہانہ ایک رقم فرض کر کے تنخواہ مین جوڑ دینا اور اوسپر محصول دینا نقصان سے خالی نہین اور لوگون نے تو اپنے
ظاہرہ آمدنی کو بہی حتی الامکان چہپایا ہے اور آپ ایسی آمدنی خود ظاہر کرتے ہو۔ مگر آپنے بنظر دیانتداری کچھ خیال نہ کیا اور
چند سال تک بخوشی خاطر ٹیکس دیتے رہے۔ علاوہ اسکے آپ کا چال چلن ایسا عام پسند اور مرنج و مرنجان ہے کہ تمام ہندو مسلمان
آپ سے خوش ہین اور سب آپ کا لحاظ اور ادب کرتے ہین حرص طمع یا کسی قسم کی بے اطمینانی آپکے نفس مین نہین ہے صبر توکل قناعت
اور شادمانی آپ کا وطیرہ ہے آپ کی کسی بات مین کذب اور ریا کا اثر تک نہین ہے ظاہر و باطن صفای کا جلوہ نظر آتا ہے
کبہی کوئی بات ایسے نہین کرتے کہ جس سے کسیکا دل دکہے اور کوئی جو کچہہ سوال کرتا ہے تو حتی الوسع اوسکو مایوس نہین جانے دیتے
صلاح ہر ایک کو ہمیشہ نیک دیتے ہین اور شر کسیکو نہین کہتے آپ کی ان عمدہ عادتون کا اثر مسلمانون تک پڑا ہوا ہے چنانچہ صاحبزادہ
محمد خان صاحب خلف صاحبزادہ عبدالکریم خانصاحب مرحوم کہا کرتے ہین کہ لالہ جی مین تمام اوصاف نیک موجود ہین۔ ایک بہی نہین ہے

کہ وہ مسلمان نہین اگر مسلمان ہوتے مین اونہین کا مرید ہوتا آپ کو ابتدا عمر سے ہرچند کہ مسلمانون کی صحبت رہی اور مسلمانون کے مذہب زیادہ تر واقفیت پیدا کرنے کا کام پڑا مگر عقاید مین ذرا فرق نہین آیا تہے پکے ہندو اور پورے بشنون مین آپکا روزمرہ اکثر یہ ہے کہ صبح سے دس گیارہ بجے تک تو طالبعلمون کو پڑہایا کرتے ہین اور پہر اشنان کرکے پوجا مین بیٹہہ جاتے ہین جب درشن بہگوان کی پوجا اور وشنو سہسر نام کے پاٹہہ سے فارغ ہوتے ہین تو درگاہ کی کچہری مین اپنے نوکری پر چلے جاتے ہین اور شام کے قریب وہان سے اگر کہانا کہاتے ہین شام مندر مین درشن کرنے کو تشریف لیجاتے مین اگر کہین کہتا ہوتی ہے بعد درشن جاکر کہتا سنتے ہین گیارس کا برت رکہتے ہین گوشت شراب اور دوسری ممنوعات سے مطلق پرہیز ہے مزاج مین بالکل سادگی ہے دنیا کی طرف بہت کم خیال لیکن سو عاقبت کا زیادہ تر دھیان رکہتے ہین اور ہمیشہ خوش بشاش بشاش رہتے ہین نہ کسی بات کا افسوس ہے اور نہ کسی چیز کی ہوس سرگن اوپاسنا کا عقیدہ ماسوا دیگر بہگوان کا اشت ہے ہروقت اونہین کی یاد دلمین اور اونہین کا نام زبان پر ہے بلکہ ایک کتاب بہی اونہین کی حمد و ثنا مین بطور مناجات کے تصنیف کی ہے جو بنام قصاید پر فواید مطبع منشی نولکشور صاحب مین چہپ کر مشتہر ہوگئی ہے اور اسی مذہبی ترقی اور تزکیہ باطنے سے آپکے زبان مین بہی کچہہ اثر ہے کہ جس سے جو بات کہتے ہین وہ اکثر ہوجاتی ہے گو تہوڑا بہت علم نجوم مین بہی دخل ہے لیکن عمر بہر کے راست گوئی راستبازی اور پرہیزگاری بہی تو اپنا کچہہ اثر رکہتے ہے اجمیر مین چند شخص ایسے موجود ہین کہ وہ اس بات کی تصدیق کر سکتے ہین ازانجملہ ایک محمود سلاوٹ ہے وہ کہتا ہے کہ جب مجکو کوئی تکلیف ہوئی ہے اور مین نے لالہ نتہن لال جی سے پوچہا ہے اور اونہون نے کوئی مدت بتادی ہے تو اوسکے بعد ضرور مجکو فلاحیت ہوگئی ہے یہ تو میرے سامنے کا ذکر ہے کہ ایکدن ۱۸۹۵ء مین سلاوٹ مذکور نے آپ کی پاس آکر کہا کہ بہت دنون سے بیکار ہون اور اب قرضہ بہی نہین ملتا تو آپ نے گرہ گوچر کا حساب کرکے کہا کہ ستائیسوین دن تم کہین نوکر ہوجاؤگی سو ایسا ہی ہوا کہ عرصہ قریب ایک مہینے کے بعد مین ایکدن میوکالج کو جاتا تہا راستہ مین ایک کوٹہی بنتی ہوئی دیکہے اوسمین سے محمود نے پکار کر کہا کہ کنور صاحب سلام اور جب اوس سے پوچہا تو کہا صاحب کہ لالہ جی نے فرمایا تہا ستائیسوین روز مرا یہان پندرہ روپیہ مہینا ہوگیا ہے اور اب مین خوش ہون مجہے اوسکی خوش اعتقادی اور اوسکے بموجب درستگی عین وقت پر متمتع ہونے سے بڑا تعجب ہوا۔ آپکے مزاج مین زندہ دلی اور حاضر جوابی بہی موجود ہے ایکدفعہ صاحبزادہ عبدالکریم خانصاحب نے اپنے اول کا مدار کو تو دوم اور دوم کو اول کردیا تہا جب یہ ذکر حکیم نظام علی نے جو اجمیر کے نامی رئیسون مین سے تہے سنا اور آپ سے بروقت ملاقات پوچہا کہ کیا آپکے یہان کا مدار تغیر تبدل ہوگئے تو آپنے فرمایا نہین مقدم موخر ہوگئے ہین۔

**صاحبزادہ عبدالکریم خانصاحب** مرحوم کے پاس میان اسد علی جو اجمیر کے پیرزادون مین سے ہین اکثر رات کے وقت اکر ستار بجایا کرتے تہے ایک رات نہین سرکار ممدوح کی طبیعت حاضر نہین تہی یا درتع مین میان اسد علی نے ہی خراب طور پر ستار بجایا غرض اوسوقت مزاج مقدس ایسا بیمزہ ہوا کہ صبح تک اوسکا اثر باقی تہا اور دوسری دن جب دربار ہوا تو والد ماجد بہی حاضر تہے سرکار نے وہی رات کی ستار کا ذکر چہیڑا اور فرمایا کہ کل رات تو میان اسد علی نے

عجب طور سے ستار بجایا کہ نہ لے سمجھ میں آتی تھی اور تان اور سم کا کچھ پتہ تھا اور پردے ایسی خراب بنائے تھے کہ اونمیں نہ سُروں کی کچھ سوجھ بوجھ تھی اور نہ راگنی کی گت معلوم ہوتی تھی غرض دیر تک اوس ستار کے ماجرا کو اس ادا سے بیان فرماتے رہے کہ جس سے طبیعت کی گھبراہٹ اور بیزاری عیان تھی تب الہ واحد نے عرض کیا کہ صاحب ستار کیا تھا بستار تھا سرکار بہت ہنسی اونکی طبیعت خوش ہوگئی اور فرمایا کہ ہاں بیشک بستار ہی تھا۔

آپ کو شعر کا شوق قدیم سے رہا ہے اور جبسے جب کبھی کوئی طرح لاکر دی اوسپر غزل کہدی ہے اکثر مشاعروں میں جانیکا اتفاق ہوا آپ کے صاف اور بامعنے شعر ہر مشاعرہ میں پسند ہوتے ہیں ایک مشاعرہ میں جو سرکار مرحوم کے کوٹہ پر ہوا تھا میں بھی تھا اور اجمیر کے تمام شاعر اور ذی شعور آدمی اسمیں موجود تھے اور طرح یہ تھی تیرا بیمار نہ سنبھلا جو سنبھالا لیکر اس میں میں سب شاعروں نے اچھے اچھے شعر نکالے تھے لیکن آپ کا ایک شعر سب سے بڑھکر رہا اور وہ اوس مشاعرہ کے تمام شعروں میں چوٹی کا شعر تھا اوسکے نقل مولوی الٰہی بخش نازش تک نے لی اور جو عاشق مزاج تھے وہ تو ایک ہی دفعہ کے سننے سے لوٹ پوٹ ہوگئے دیر تک اس شعر پر وجد ہوتا رہا اور خوب خوب نعرے خوشی اور آفرین کے بلند ہوئے کہ جنسے تمام کمرہ گونج گیا اور وہ کیفیت حاضرین کو یقیناً کچھ نہ کچھ آجتک یاد ہوگی اور شعر مذکور یہہ ہے

کیا کہیں شیفتہ ہیں کسکی دلستانی کے ہم ۔ کون دولت میں بڑے نام کسیکا لیکر

سرکار مرحوم فرمایا کرتے تھے کہ لالہ نتھن لال کو کیسی ہی مشکل طرح کیوں نہ دو مگر وہ بے تامل غزل لکھہ لاتے ہیں۔

**سیف الدین خان سیف** تخلص اور فیض محمد خان فیض اور شیخ حیات اللہ ساکنہ اجمیر و لالہ مولچند وغیرہ نے آپسے اصلاح سخن کی لی ہے اور ستار دازی بھی سیکھی ہے۔ ایکدفعہ کشنگڈہ سے ایک پیرزادہ آپکے صرف اس قطعہ کے سننے سے مشتاق ملاقات ہوکر اجمیر میں ملنے کو آئے تھے

ایک صورت بھی نہیں دیکھتی ہیں مسجدمیں ۔ شیخ جی وعظ تمہارا نہ پسند آتا ہے
ہم ازل ہی میں بتوں کے طالب ۔ سجدا اسلئے بتخانہ پسند آتا ہے

**صاحبزادہ احمد خان آفی** تخلص جو سرکار مرحوم کے بھائی تھے آپ کے اشعار کو بہت پسند کرتے تھے اور نواب وزیر الدولہ بہادر والی ٹونک جب آپ کی تحریر دیکھتے تعریف فرماتے کہ بھائی صاحب کو منشی خوشخط اور خوش تحریر ملا ہے اور شرح اس فقرہ کی یہ ہے کہ نواب وزیر الدولہ بہادر اور صاحبزادہ عبد الکریم خان صاحب بھائی بھائی تھے مگر صاحبزادہ صاحب بسبب ایک نسل کے باہمی اجمیر میں رہتے تھے اور انکو اکثر اوقات نواب صاحب ممدوح کو عرضیاں بھیجنے کا اتفاق ہوتا تھا اور وہ آپ لکھتے تھے اسیطرح اجمیر کے سپرنٹنڈنٹ کرنیل چارلس ڈکسن صاحب بہادر بھی آپ کی خوشخطی اور تحریر کو بہت پسند کرتے تھے۔ اجمیر میں آپ کی خوش نویسی اور خوشخطی اور علمی لیاقت مشہور ہے دیوان آپ کا بسبب عدم توجہی کے ابتک مرتب نہیں ہوا مگر بندہ نے کچھہ کچھہ جمع کیا ہے اور اوسی میں سے یہہ چند شعر یہاں بعد اجازت درج کئے جاتے ہیں۔

اوٹھہ گیا وہ جو بار خاطر تھا ۔ لے ہوا ابتو دل ترا ہلکا
کٹ گیا سر اپنا ستمگر کے ہاتھ سے جو تبا ۔ کہ بار تھا تیری تن پہ اگر ہٹکا تکا

عشق بتان مین ضایع ہوئی عقل اپنی ہے / انکھوں نے جنکو پالیتی ہتی کس عیب سے ہم
زہر ہے اگرچہ مثل نبات / تیری ہی بات ناصحا شیرین
ملازم عشق کی موقوف بالکل / کہلا اوس شوخ کی خط سے یہ مضمون
لخت دل اشک کے دریا مین سیرے / مثل سرخاب بہا کرتے ہین
دختر تاک کو مستاک بہت / اس ہی سو فتنہ اوٹھا کرتے ہین
شان اللہ کی کیونکر نہ غم گہٹا ہی مجھے / ہمیشہ ہم تیری ابرو نظر کو دیکھتے ہین
حلقہ در گوش چاند تارے ہین / دلربا کیا ہے گوشوارے مین
ہم تو اس گک وزیست سی اپنے / یک مصیبت مین آہ بیاری ہین
ایک پردہ نشین کا ہون طالب / دل ہی مین اضطراب کرتا ہون
پہیلے دو پہول جو نرگس کے سیر نظر اوسے / ایسے پہول مین گو بادہ نے پلائیں انگبین

## دیگر

پاند ہی رہی ہی ظلم یہ وہ تند خو کمر / ہے یہ غلط کہین ہین کہ اوسکی کمر نہین
کیا کہین شیفتہ ہین پردہ نشینونکی ہم / کون دنیا مین ہے نام کسیکا لیکر
دل تو مت جانیو ہرگز صف مژگان تکیطرف / یعنی ہر دم لئے رہتا ہے یہ لشکر تلوار
ستمگرون سے پڑا ہے معاملہ اپنا / یقین ہمکو ہے اوسکی کری صفائی تیغ
رات نہ آئی سی تیرے بزم کل جا کی کیا کہون / اوس بد نے پڑی ہتی صبح تک جام و سبو الگ
ہے رنگ زرد لب پہ ہے فریاد چشم تر / پردہ نشین کے عشق کو کیونکر چہپائی دل
ہم ازل سے طالب دیدار ہین بہجت مین بہلا / کسطرح ہو دنیا دیکھ بت گوش کے گل
مار ہی ڈالا تہا گو چشم فسونگر نے ہمین / پر اوسوقت جلا یا لب اعجاز نے ہمین
آتا ہی جسکی گہر وہ شکر قمر چمن ہین / ڈالی ہی جا کے ہر گل غیرت سے سر زمین
چشم و لب کے شیفتہ جب سے ہوئی ہین ہم / پڑی ہین یک جا ہی مین جیتے ہین مے شکر
ہرگز اس دختر رز کو منہ نہ لگا / تجہکو رسوا کری گی ڈرتا ہون
رکہون سی انکہوں مین اپنی تلک آکر دل سے / صنم کے دل کے کدورت اگر بہادی تو

مین ہون بیمار اوس شکر لب کا / دیکھو تان مجھے دو اے شیرین
کر بیہ خراب لگا دی جو کوئی شہ اوسکو / کہڑی ہی دختر زر بی حجاب لب جام
ہم بتون سے ہی ملا کرتے ہین / سیر دیدار خدا کرتے ہین
اشک تہمتی نہین یارو ترکے / بت اسیطرح کیا کرتے ہین
کام ہے نند لیسر سے بہجت / اور مخلوق کو کیا کرتے ہین
تجھے ہی خواب مین دیکھین ہین انکو شتابی / گلون کا چاک گریبان سحر کو دیکھتے ہین
ہے یہ طفلانہ بازی لب و چشم / وس چلائی تو ہیس اری ہین
آج بزم شراب کرتا ہون / شوخ کو بیحجاب کرتا ہون
شوخ چشمون نے جو نرگس سے ملائین انکھین / عمر بہر پشت قدم سی نہ اوٹھائین انکھین
یہہ ستاری نہین وغش مین ہزارون بہجت / دید کو اوسکی فلک نے ہین بنائین انکھین
ہے قتل عام کوچہ مین اوس فتنہ گر کے آج / کوئی تڑپ رہا ہے کسی تن پہ سر نہین
بندہ ہین بت کی پیر مغانکے مرید ہم / مذہب ہمارا عشق ہی اور کچہ خبر نہین
دوش پر رکہکر چلا کیا ہی اس تلوار کو / پہلو دل ہے میری کہین نکری کہر تلوار
کیا خوشنما ہی بابونین سر کے ہر ایک زلف / دیکھا نہ ہمنے ایسا کوئی ملک رنگ سبز
کسنے کیا ہی بدگمان تجہکو میری طرف سے آج / مجھسے ہے ہی آجکل شوخ جو تو الگ الگ
اس فصل گل مین کیا ہین کہہ نہ جاہی دل / دست جنون سے چاک ہے سارے قبائی دل
دیکھہ گلشن مین غنچہ تیرے دہن کو کل / صاف نکلے ایکدم مین مژہ سنبل کیل

## دیگر

صف مژگان سے جو ہم ربط بہت رکہتے ہین / آگے یا پالی کیا بس دہی لشکر نے ہمین
ہتی سر نگون صراحی جب اوٹھ گیا بیرو / رو رہا تہا پچکیان لے شیشہ ہی انجمن مین
سیلا کیونکر کبوتر آئی نہا کوئی جانان سے / ہر رنگ نامہ ہر جا سے پردہ کی کہتے ہین
اوس لب و چشم کے تصور مین / آہ جیتا ہون مین نہ مرتا ہون
کسی پہ لطف کسیکو صنم ستادی تو / مٹا دی درد کو یعنی مجھی سلادی تو

چہپاؤن کیونکر اوس پردہ نشین کی عشق پنہان کو / عشق سے ہوا ہون اس قدر رسوا ہے اب کس کسکو دون جانکو
فغان کو سوز دل کو رنگ سرخ کو چشم گریان کو / نگہہ کو ناز کو ابرو کو لب کو رخ کو مژگان کو

نہین معلوم کسنے بدگمان مجہسے کیا اوسکو — بلاتا تہا کبھی آتا تہا اکثر میری گہر بیٹھے — اگر ہمین ہو دخل تجھے بزم مین جانے ساقی — مثال غنچہ دہانون کی دی ہین تیار زر

کردیا برہم خیال زلف نے نقشہ میرا — یارو ایکس پیچ سی اوسکو جانا چاہئے — خاک ڈالون ہون مین بہجت نہ ہیے — مجھکو طفل تند کا ہان ستانہ چاہئے

**دیگر**

ای تو نیزہ نہین دیتا ہی یہ قول بڑا — دی خدا نے ہے زبان منہ کے تو لفظ چہوٹے

**بہجت** تخلص مکہن لال اور حال معلوم نہین اور نہ کوہی کلام اونکا ملا۔

**بہرت** تخلص لالہ بہرت لال ساکن متہرا۔

اگر یاد خدا مین صرف نیچ وقت کرتا — زمانہ مین بہرت لال اپنا حاصل عمل کرتا

**بیتاب** تخلص لالہ شنکر لعل ولد لالہ سیری پرشاد قوم کایتہ بہٹناگر ساکنہ سکندرآباد ضلع بلندشہر جو ایک معقول خوش فکر اور با وضع شخص شاعران اجمیر سے ہین اور مدت سے شعر کہتے ہین پہلے محکمہ منصفی اجمیر کے سررشتہ دار تہی بعدہ پولس مین کچہ عرصہ تک ملازم رہے اب وکالت کرتے ہین اور آنکی چہوٹے بہائی منشی اجودہیا پرشاد جو نامی تعلیم یافتگان اسکول اجمیر سے ہین عہدہ اکسٹرا اسسٹنٹ کمشنر سے مشرف

اپنا شیدا تو ہی خود خو شمایل ہوگا — آئینہ جب تیری چہرہ کے مقابل ہوگا — جو نظر تجہسے چرائی حور شمایل ہوگا — دو قدم اوسکو اوٹہانا کٹی منزل ہوگا

نشتر نوک مژہ سی اسی کہنا مخفوظ — آبلہ جسکو سمجھتے ہو میرا دل ہوگا — حسرتین دل مین بہر مین تیر بیمار بہا — سنگدل تختہ تابوت مراسل ہوگا

بند محرم کے جو دن رات کسی رہتی ہین — بند ہمین جیسے عاشق کا مگر دل ہوگا — ہم کہے دیتے ہین بیتاب تو رکہہ یاد اسے — عشق کرکے بجز افسوس نہ حاصل ہوگا

**خمسہ غزل خواجہ وزیر**

کر کین سے تعشق تہا ہمارا مشغلہ دلکا — تماشا دلکو بہاتا تہا ہمیشہ مرغ بسملکا — مژہ کا عشق جیتے جی تہا ایک تیر ہین شمایلکا — نشانہ بعد مردن بہی رہا ہین تیر قاتل کا

بنا یا کرنے مین نادک فگن تودہ مگر دل کا

محبت ہیچ جو پوچھو تو ادسی عالمین ہے تہکر — ملے باہم رہی حافیں بچے ہر بات مین آخر — کسے نے ہیچ کہا بچتے ہی دونو ہاتہ سے تالے — ابد سر پر بنے تو تواضع کی ادب تعظیم دستی کے

جہکائی ہین نیچے جب گے دن تو اوٹہا یا ہتہ قاتل کا

**بیتاب** تخلص سیوک رام باقی حال معلوم نہین یہ دو شعر اونکی دستیاب ہوئے تہے سو لکہے گئے —

محبت کی بہی کچہ ہیں تہونی کیا ہمنشین اپنی — کہ خوبان بہی بیتاب کہتے ہین ہم اوسکو مجر — ادہر نالہ کیا ادہر وہ مضطرب ہو کر چلا آیا — عجب دن تہے کہ جن دنین کہتی تہین اثر اپنی

**بیتاب** تخلص کشن نراین قوم کہتری ساکنہ بنارس جو راجہ نیپال کے کسی عزیز کی سرکار مین ملازم صاحب اعتبار رہتے ہے —

بکہری یہ تو نہین ہے یون ہی ہے نیلگون اپنی چمک — جیسے لبی مین ہو نقشہ کرنگ شباب کا — پتلیان آنکہون کی طایف ہین بحر آنکہ — مردم آبی کو کچہ خطرہ نہین سیلاب کا

**بیجان** تخلص شیو سنگہ دہلی مین ایک رسالہ تہے اور شعر گوئی کا ذوق بہی رکہتے تہے یہہ شعر اون کا ہے

آسمان گر پڑیگے ٹوٹ کی ٹکڑی ہو کر — جب کہین آہ ہماری مین اثر ہوویگا

**بیخود** تخلص نراین داس تلامذہ میر درد سے ایک صاحب صفحہ پرداز تہے اور یہ شعر اون کا ہے —

می گلگون کو چشم کم سے تو مت دیکہہ ای زاہد — بنا یا ہے یہ اعجاز مغان نے آب آتش کا

**بیخود** منشی جگت نراین خلف لالہ موہن لال قوم کایتہ بہٹناگر باشندہ سکندرآباد ضلع بلندشہر حال سررشتہ دار محکمہ ڈپٹی کمشنری اجمیر کہ آدمی ذکی اور ذہین ہین اور کبھی کبھی ایک آدہ شعر بہی موزون کر لیتے ہین

شب مہتاب مین گہر سے مہیا باندہا
بغل مین یار ہو ہو تو یہی ارمان دل [illegible]

لگے انکی سوا بوسہ کہ جانے نقل اگر ہووے
ملین آن تنک سے [illegible] یار جو

**بیصبر** تخلص منشی بالمکند ولد رای کانہہ سنگہ کایتہ بہٹناگر سکندرآباد ضلع بلندشہر اب عمر قریب ستر برس کے ہے پندرہ برس کی سن سے ابتک شعر کہتے ہین فارسی اور اردو مین مرزا غالب کے شاگرد ہین صاحب دیوان اور تصنیفات متعددہ جنکی تفصیل تذکرہ معیار الشعراے ہنود مین کہ جہان فارسی کلام انکا درج ہوا ہے قلم بند ہو چکے ہے ۔ اکیس برس کی عمر سے ۵۱ برس تک مناصب اردگی و منشی گری وغیرہ سرکار انگریزی پر مامور رہکر اب پنشندار ہین اور ترکے نوکر چاکر سوائے علم رسمی فارسی عربی اور کچہ سنسکرت کے جملہ فن شاعری و علم الہی و تاریخ و جغرافیہ و نجوم و منطق و مذاہب سے خیلے واقف ہین و مذہب خداپرستی موحدانہ رکہتے ہین اور ذوق مومن غالب نفتہ اور شیفتہ وغیرہ شعراے نامی کے ہمعصر اور ہم مشاعرہ ہین راقم تذکرہ سے بہی خط و کتابت ہے اور مندرجہ ذیل کلام خود انکا اس تذکرہ کے لئے بہیجا ہوا ہے اور حق یہہ ہے کہ ہماری قوم مین غنیمت ہین اور قابل افتخار — دیوان عام سے

جبکہ بسم اللہ وصف عارض جانان ہوا
مطلع خورشید اپنا مطلع دیوان ہوا

بے ہوئی پیر نہ آیا تو ہوا بن آئی مین
تجھکو یہان تخم گل اور سنبل مجہی یہان ہوا

تنگ تن مین اپنی وحشت سے کہ صحبت [illegible]
تنگ یہان تک ہو گیا صحرا کہ خود زندان ہوا

دیگر

رشتہ رگ گل ہو نہ جبتک سوزن [illegible]
زخم سینہ بلبل کا کہیکو رفو ہوگا

الفت مین کب ہے انکا حسن جا کیونکا سا
محفل مین شمع کی کیونکر گل کا رنگ و بو ہوگا

دیگر

بنا لیا سر و چراغان بوجہ ذریعہ ای عشق
بس اب تو مجھکو سرا اپنا پامال تو نے کیا

قدم کو ہاتھ لگایا تہا بہر عفو گناہ
کچہ اور دل مین عبث احتمال تو نے کیا

کہیکے کر کے دلا وصف لب کا اب دعوی
زبان کو میری جو بن شمع لال تو نے کیا

نہ آیا وہ تو بن آئی تو مر گیا بیصبر
نہ ہو کسی سے جو کار محال تو نے کیا

مرتبہ افتادگی سے اپنا برتر ہو گیا
ابر نیسان سے گرا جو قطرہ گوہر ہو گیا

خاک سی مین زیر خاک اکر برابر ہو گیا
سیر اکسیر تہی وہ ایمن سیکل ابتر ہو گیا

اوسکو خط اپنا ہوا شوق مین پر ہو گیا
رفتہ رفتہ نامہ بر اپنا کبوتر ہو گیا

مارنے پتہر سے اپنی سر کو صندل ہو گیا
آہ اپنا درد سر درد سر زبان ہوا

گہر ہوا ویران جب اپنا گہر ہوا ویرانہ [illegible]
مین ہا صحرا مین صحرا ایسے گہر مہمان ہوا

شعر سنکر جنکو دیوانہ کہا کرتے تہی آپ
اب وہی تجھے صبر دیکھو صاحب دیوان ہوا

چشم یار مین جو شخص اہل آبرو ہوگا
مثل مردم دیدہ و سرمہ در گلو ہوگا

گر وہ تشنہ خون کا ہی یہ پیاسا پانی کا
ایکدن تیرا خنجر اور میرا گلو ہوگا

نہ ہو رنگا کوئی بیصبر آہ قتل وہان جبتک
تو ہو نگا مین نہ ہونگا مین ہونگا تو ہوگا

عیان جب اپنا فروغ جمال تو نے کیا
تمام کر دیا مہ کو کمال تو نے کیا

نگاہ دیکھکے مجھکو پیا ذقن تک کہینچ
گہٹا کی مدد کو کافر ہلال تو نے کیا

ہوا خوشی سے ہین تیری سبب تصور یار
شب فراق کو سعد وصال تو نے کیا

جو وعدہ خواب مین انکا ہی تہا خواب کہان
مگر رقیب مجھے بہی خیال تو نے کیا

دیگر

خال رخ اوسکا یہ مجنونکا اختر ہو گیا
نقطہ واحد تہا کثرت کا یکی فر ہو گیا

پیا تنک ابھی مین نبض عشق لاغر ہو گیا
اپنا تن بستر پہ عکس تار بستر ہو گیا

نیکی نکلی ہی نگاہ ہی جو نکی تشنگی
دل تو خون اپنا تری خنجر کا جوہر ہو گیا

صبا نے جو اونکو سحر گرد اڑایا
سوز جگر یہ اپنا نہیں جز دبجود ضرور
دست جنوں سے باقی ہی اک آستین ہو
چہوڑے جفا سمجہکے جفا جو مجہے آ دے
تو پاسا قد چہرا ساتن ہمیشہ رنگ
شب شخت نزے ہم جو ہم آغوش ہوگئے
کمر نہیں ہے تو ذکر اوسکا مو بمو کیا ہے
گرافتخار ہے معشوق کا تو عاشق سے
طبیعت آئی مزہ پر جو بات پیکی تیر آ
نہیں ہے اصبر تو بسیصیر ہے تلاش عبث
سنکے ذکر چشم دیوانہ ہوا
شکل شکست آب ہی ممکن ہو کس طرح
آہ نے دل سی جب تپاک کیا
در گذشت پہ کعبہ ہی آکے بیٹھے ہین

گئے لوٹ گلہای تر ہنسنے ہنستی
یہ آگ تو کسیکے لگائی ہوئی سی ہے
تیر آب اشک تر کی جلائی ہوئی سی ہے
یہ بات تو کسیکی جتائی ہوئی سی ہے
پہولے سے صورت انکہہ لجائی ہوئی سی ہے
ایسے بزمین آئی کہ بیہوش ہوگئے
دہن نہیں ہے تو پہر اسمین گفتگو کیا ہے
نہیں جو مین تیری نے دیکہے تو تو نے کیا
تو سنکے بولے کہ اب تیری آرزو کیا ہے
جو چیز کہوی گئی اوسکی جستجو کیا ہے
حیف افسون مجہکو فسانہ ہوا
تار سرشک دیدہ گریان کا ٹوٹنا
لاکہہ گہر جلا کے خاک کیا
اوہٹیں گے کیسے کہ قرآن اوٹھا بیٹھے ہین
مریض غم کو تیری تاکہ پہر نہ ہوند کہلا

کبہی ہے کسیکے ستائی ہوئی سی ہے
قاصد جو کہہ رہا ہے کہ ہین تلے تیری بات
کس فتنہ کی شب آگئی تم بن میرے سمجہ
رہنے لگا جو جیسے غبار اوسکی گلین آب
بسیصیر دتی مین یہ نکلتی نہیں ذرا
تم کسیکو بوسہ دو ہمت یہ تکو کب لگے
وہ جوشش خون نہین محتاج ہو جو تر کا
رکا جو گالی سی مین اونکی تو کہا ان نے
دکہانہ دو لب شیرین جو اسکی ہے تو کو
تاک مین اپنی لگا ہے محتسب
ہوتے ہین نا پدید ستارے لوح قبت صبح
کعبۂ دلمین ہے وہ نما ہین آپ
اوٹہانہ پہر خدا انکو ای سگ دربار
سپہر چرخ چہارم پہ جا بیٹھے ہین

اپنی طبیعت اب ہین انے ہوئی سی ہے
کچہ یہ تو بات اوسکی بنائی ہوئی سی ہے
انکیا تو عطر جنمین بسائی ہوئی سی ہے
یہ خاک تو صبا کی اوٹہائی ہوئی سی ہے
رقت کچہ ایسی دلمین سمائی ہوئی سی ہے
نفر تیکو بکنے دو تم کسیکے سو نہ جب لگے
نہ نکلے تو ڈرتے جو رگ کو وہ لہو کیا ہے
جو دے تو شوق سی دی تیری آبرو کیا ہے
ہماری زخم کو یہ حاجت رفو کیا ہے

## بسیصیر کے اشعار متفرق تذکروں سے

دعمت نزے سے جب ہے یار نہ ہوا
اسیری مین کچہ عجب نہین دندان کا ٹوٹنا
سجدا بت نہین خدا ہین آپ
ہزار منت دربان اوٹہا بیٹھے ہین

## مخمس بزبان بہاکہا بطور راشٹ پدی مسمی بہ رام بان بر غزل فارسی امیر خسرو دہلوی رحمہ اللہ

مورت چہبیلی من لبہی سندر سلونی سانوری
ملتہے تکٹ کا ندہے لکٹ جمنا کے تت تکہہ بانسری
توجن بسال اور کہور بہال اُربن کے مال تس پہری
اے چہرۂ زیبائے تو رشک بتان آذری
ہر چند وصفت میکنم در حسن زان بالاتری

سانول ہرن مانو مدن کومل چرن بن بن چری
نینون مین چہل سینون مین بل چنچل چپل چہب جہبی
تکہہ پہ ٹہک لٹکن کی تک نکہہ سکہہ سے چہکرت اٹری
تو از پری چابکتری و زبرگ گل نازک ترے
وز ہر چہ گویم بہتری حقا عجائب دلبرے

توکہنڈ ساتون دیپ مین پہرت پہر اسلے جنم
ترچہے سہنس دیکہے کنور بانکے سہنس دس کم سے کم
ڈہونڈ ہا اودے سے است لون ہر جگہ مین کر اوتم گرم
آفاق را گردیدہ ام مہر بتان ورزیدہ ام
بسیار خوبان دیدہ ام لیکن تو چیز دیگرے

چنچل چت تیلی کمر کیون کر نہ من بس جاے تو | چتون چپل پہر کہیں کجل کیونکر نہ جیکو بہاے تو
انجن سکہی گہیرے رہے گاری سہیے دو یہ کہاے تو | عالم ہمہ یغماے تو خلق جہان شیداے تو
داں نرگس رعناے تو آورد رسم دلبری

ہونٹھون پہ لالی ات ادہک کیسر کا ماتہے پہ تلک | ہنسنے مین دانتون کی چمک کانون مین کنڈل کی دمک
صورت سلونی سانوری بکہری کیون ہیں یہ الک | تا نقش می بندد فلک کس را نہ دادہ این نمک
حوری ندانم یا ملک فرزند آدم یا پری

بالک ہی دیکہے اور ترن اچل بدن چنچل چتر | موہن منوہر مین ہرن من منوہ متواری کنور
دیکہے انوکہے سر اسر دہیر دہیر سرت کر دہیان بر | ہرگز نیاید در نظر صورت ز رویت خوب تر
شمسی ندانم یا قمر یا زہرہ و یا مشتری

صورت وہ تیری دہیان سی ہو جیکے من مین گڈ گڈی | جس دن سی ہی گہٹ گہٹ بسن ہی دہی مین سے میری گہدے
رہتی ہی لسندن چت چڑہی ہوتی نہین چہن پل جدی | من تو شدم تو من شدی من تن شدم تو جان شدی
تا کس نگوید بعد ازین من دیگرم تو دیگری

ہے کرشن ہی جیو دہا ندن ہے نندشت اب کر دیا | جب تون ہی میری دم مین دم چہو تون سے مجہکو ستا دیا
ہون ایک تو بر ساگئے مین پیصیر مین اور دوسرا | خسرو غریب است و گدا افتادہ در شہر شما
باشد کہ از بہر خدا سوے غریبان بنگری

**بیفکر** تخلص لالہ من موہن سرد پ چہ رشتہ دار اور شاگرد لالہ ہری ہرنس راے بالغ کے تہے

کیون بیٹہے ہو بیفکر سا ہے نہیں آج | تدبیر مین ہی وہ بت ہے بیمار

**بیغم** تخلص منشی مہتاب راے برادر زادہ منشی رام آدین اسسٹنٹ یال ستوطن محال شولکا پرگنہ و ضلع پرتاب گڈہ اودہ ہے

خاک مین عاشق کے کیا تاثیر دی الفت نے | گور کا ہر نخل ہی عشق پیچان کی طرح | بال سنبل چشم نرگس سرو قد لب شاخ گل | گلشن حسن صنم ہی باغ رضوان کی طرح

**بینی پرشاد** اور حال معلوم نہین یہہ دو شعر اونکی حضرت نادر کی کتاب مجموعہ سخن کے جلد اول سے لکہکر بہیجے تہے۔

سکندر آیا جہان نا پیا جو آب گوہر | صدا یہ کان مین پہنچی ہی تاتن سے بت | کہ اب نکیجیے کام درس سے پیدایش | بیا نکی ہوگی مساحت جدید فاقت

**بیہوش** تخلص منشی گوردیال باشندہ لکہنو مختار عدالت فوجداری ہے اور حال معلوم نہین ہوا۔

در دہجر یار مین از بسکہ لاغر ہوگئی | دست و پا عاشق کے آخر قلم بستر ہو گئے | لطف وصل اونکی غضب مین بہی ہوا حاصل | دیکہکر مجکو وہ جا پرے سے باہر ہو گئے
روتے روتے دیدہ عاشق مین نم باقی نہین | اسقدر سوکہی ہین یہ پسلی کہ کنگہی ہو گئے | اوس سلیمان سے سوال بوسہ کرتا ہون نہیں | ہنس کے فرماتا ہی وہ جینے لگے ہی
یا الہی راہ کوئی یار کس سے پوچہے | خضر جا ایک راہ بہتا آپ ہی گمراہ ہے | خاموش اہل سخن ہو گئے شکل دیکہکر | سب صورتوں کو تمنے ہیولا بنا دیا

| | | | |
|---|---|---|---|
| قد بتان کی لکھی صفت ہمنے نظم میں | قلادہ آسمان کا زمین سے ملا دیا<br>ہر مہ جبین کا حسن ہے رشک جمال حور | یکدن وہ دن بھی کہا ہے گا عجب انتخاب<br>فردوس سے لطیف ہے ہندوستان ہمیں | ہوگی نصیب صحبت پیر مغان ہمیں |

پروانہ تخلص راجہ جسونت سنگہ عرف کاکا جی ابن راجہ بینی بہادر قوم کایتہ اعاظم اراکین نواب شجاع الدولہ بہادر والی اودہ سے ایک جوان خرم و شگفتہ خوش تمثال و پری جمال تھے اور یہ اردو زبان میں صاحب دیوان گذرے ہیں اکثر محقق لوگ اونکو سرب سنگہ دیوانہ کے شاگردوں میں سے خیال کرتے ہیں اور بعض میر حسن اور مصحفی کا شاگرد لکھتے ہیں اوسپر اعتبار نہیں اردو کی شاعری کو حضرت پروانہ نے اپنے عہد میں خوب ترقی دی وہ بھی اپنے استاد سرب سنگہ دیوانہ کے بڑے حامی اور مربی اس زبان کے تھے اور فارسی کی شعر گوئی میں بھی بڑا ملکہ رکھتے تھے چنانچہ ایک دفعہ شیخ علی حزین اصفہانی کی ملاقات کو گئے شیخ نے نازک دماغی سے کہلا بھیجا کہ مصرعہ درین بزم رہ نیست بیگانہ را کاکا جی نے فوراً جواب دیا مصرعہ کہ پروانگی داد پروانہ را حزین اس لطیفہ فی البدیہہ کے سننے سے بہت محظوظ اور مسرور ہوا اور بلا کر نہایت تعظیم و تکریم کی مندرجہ ذیل اشعار پروانہ کے روشن بیانی سے ہیں۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| نسیم آہ نے شاید کسیکے کی تاثیر<br>سدا ہے جام مے شرمندہ چشم مست تیرے<br>آئینہ سان ہے صاف جو ہر کو زنگ غم<br>صیاد نے سمجہا اسکو محبت ہے کاذب | شگفتگی سے تیری غنچہ دہان پر ہے<br>صراحی بھی خجل ہے اس کی تصویر گردن سے<br>اس مہر میں کہ عیب ہنر دونوں ایک ہیں<br>جو صبح منط چاک گریبان نہیں ہے | جو گزری عاشق جرائی وہ شمشیر گردن سے<br>کیا جانئے ہمدم کہ آئے دیکہے ہم تو<br>کہتے ہی عندلیب چمن میں پکار کے<br>میں ہوں اور محبوب سے مجبور کر کا ہو رہے | نہ نکلے خون دراجون بکر تصویر گردن سے<br>ہر چند سیہ ہا رہی پر دل کو غش آیا<br>اپنی ہی پہن پہرین جن پہرن وہن بہار کے<br>[illegible] |

سروش لالہ انگدرای تخلص پرتیشری داس متوطن فرخ آباد۔

| | |
|---|---|
| شمشاد منفعل ہو تو بیا ہے باغ | وہ قد کشی جو آکے لب جو کرین |

پری تخلص جہمن ریختی گو باشندہ دہلی شاگرد مرزا رحیم الدین حیا۔ یہ دو شعر اونکے ہیں۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ابکی جو مردے وہ میں دغا باز وبیوفا | لگ گئے تماش بین خدا جانے کیا ہوئے | ذکو ہی آنا تہا تجہے ماہ صیام میں | وہ گور مرد کے میری اندر قضا ہوئی |

پریشان تخلص منولال شاگرد شاہ نصیر اور حال معلوم نہیں۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| خوبونکی ادا کوئی کب ناز سی خالی ہے | ہر بات پہ جھڑکی ہے ہر حرف پہ گالی ہے | ہم اہل نوا تہہ جا و غیر آئین تو اٹھو | یہ وضع نئی جانان کیا تم نے نکالی ہے |

پریشان تخلص پنڈت ولد پنڈت جوالا پرشاد آذر کشمیری نام نہیں معلوم ہوا۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| میں وہ نہیں ہوں کہ مجکو انتہا ہو کچہ<br>ہوں شمع میں لیکن یہ تہا اونکو نہیں<br>یہان سے رات دن بشمار فیض علم | سنائے ساری نصیحت سنا گا پہر گیا<br>ای روح پہر جا خبر آتی ہے کسیکی<br>کبھی ہم بہی کر جان ساقی ایک جلوہ کا<br>گیا تہا مدرسہ عشق میں سبق پڑہنے | یہ بہی ہما وہاں ہیں یہاں [illegible]<br>رہا مدت تعشق اپنے دلکو ایک گلرو کا<br>زمانہ خود بخود مفتون ہے عضو عضو [illegible]<br>نہیں تو جن کہتا تہا بو گل کتاب کے بدلے | بہشت میں بہی اگر شیخ جائیگا تو کیا<br>بہت ہے عقبا زوہد کو بھی خم [illegible]<br>تمہارا جسم کا پتلا مگر پتلا ہی جادو کا |

**پوہران** تخلص پوہران سنگہ قوم کایتہ ساکن قدیم شہر دہلی شاگرد سعادت یار خان رنگین علم سنسکرت اور طبابت ہندی مین مہارت کامل رکہتے ہین مگر بسبب بدمزاجی کے بیمار آدمیون کی طرف کم التفات کرتے ہتے اور ہدیہ و تحفہ کسیکا کبہی نہین لیتے تہے شراب کی صحبت سے بالکل اجتناب تہا حالانکہ کایتہ ہتے فارسی مین بہی کسیقدر اونکو ضروری دستگاہ تہی مگر شعر زبان ریختہ مین کہتے تہے اور گو اونکی زبان بہت شستہ و صاف نہ تہی لیکن بعض شعر سے طرز معنے بندی عیان ہے اور یہ شعر اونکی تذکرہ گلستان سخن سے یہان لکہے جاتے ہین۔

ہم نام رہی سی نیزا رہین ہی ہم دم
اس راہ مین ارہی لازم ہی سینہ اپنا

دل چاہ زنخدان مین ہے جب سے اسیر اپنا
سامان سفر کبہی تہا نہ فقیر اپنا

شمشیر تو وہ ابرو اس پہ چلا بہی
سینہ و خم کاکل ہے جا پیو دل شکو

چہوڑا ہی نگہ ظالم تو بہی کہبی تیر اپنا
اس راہ مین تو چلکر ہووے نہ خجل شکیو

**پیر** تخلص مہاراج سنگہ برہمن سکنہ قدیم متہرا اوایل مین جوان تخلص کرتے تہے اور باوجودیکہ ذات کے چوبے تہے جو پرخوری مین مشہور ہین مگر رات دن مین ایک دفعہ سے زیادہ کہانا نہین کہاتے تہے اور وہ بہی لقمہ چند کے سواے طبیعت کو گوارا نہ تہے اور نمکین کہانون کے علاوہ اور سب قسم کے اطعمہ سے احتراز تہا شکستہ خط بہت درست لکہتے تہے اور جلد لکہنے مین بہت تیز تہے وطن مین کبہی کبہی اور دہلی مین اکثر رہا کرتے تہے مندرجہ ذیل شعر اونکی صاحب تذکرہ گلستان سخن نے لکہے ہین وہ یہان نقل ہوتے ہین

رات کاٹی ہی تیر شعلہ آتش نفس

اس سے کیا تجہکو کہ ہے حال پریشان میرا
قبر پر فریاد یون کیجے اپنی تو ہرگز نہ جا

ہین وہ خاکستر افسردہ ہو جون صبح
تیرا کب سمجہا جینا اس خاک دامن گیر سے

داغ خورشید ہے یک اخگر سوزان میرا

**پیاری** تخلص لالہ راد ہے لال سکنہ متہرا۔

لگا جب سیان پیاری کا تو ہاتف غیب کہتا ہے
بجز آہ رسا کے کون اپنا رہنما ہوتا

**پہوٹ** ترہبنی لال قوم کایتہ پانی پتی کبہی کبہی مسخرگی کے شعر موزون کرتے ہین اور جب اچہی شعر کہتے ہین تو صغیر تخلص لاتے ہین۔ یہہ ایک شعر ان حضرت کا نادر صاحب نے لکہا تہا سو یہان درج ہوا۔

کہتے کی کہان ہین جو ری نکر ہوڑ
پہر ہا ہی لٹہ لئی بت کنجر تمام رات

**تاب** تخلص شتاب راے برہمن کشمیری باشندہ دہلی ایک شاعر شیرین سخن تہی اور علم شعر مین بالغ فن چنانچہ اشعار ذیل سی ظاہر ہے

خوبتر ہے ہمیشہ سی تمہاری اگر ایسی
یا چل کے دکہا دے دہن ایسا کمر ایسی

تو کاہیکو بنتی مری ہی قتے اگر ایسے
یا تنگ نکر ناصح ناداں مجہے ایسا

**تابان** تخلص پنڈت مہتاب راے بارہ برس کے عمر تہی کہ انہون نے میر درد کے مشاعرہ مین اکر غزل پڑہی جسکا مطلع یہ ہے

شعلہ سرکا وہ تہا میرا اس لئے داغ ہے
آخر کو آگ لگ گئی گہر کے چراغ سے

اوسوقت وہ گلے مین ہنسلی پہنے ہوئے تہے ایک شاعر نے طنز کی راہ سے کہا کہ پنڈت صاحب کوی شعر آپ نے اپنی طوق گلو کی شان مین بہی کہا ہے جواب دیا کہ نہین مگر اب کہتا ہون اور ذرا دیر تامل کی بعد یہ مطلع پڑہا اہل شعور

سنکر بول اوٹھے کہ خدا تمہارا حافظ رہے

اسیری عشق کو منظور ہے اسیری گیسو
یہانتک طوق سنت کہیں جانے ہیں گردن

**تاثیر** تخلص لالہ کنہیا لال ولد کیول کشن باشندہ فرخ آباد شاگرد رشید اسمعیل حسین منیر

تیری گلی میں شب نہ سکے ایکبار آ
کہجلا اوسکی بیٹھے میری سامنے رقیب

شاخ خزان رسیدہ ہین سب گلعذار آ
اللہ خشک ہے صفت پشت خار آ

خنجر سی وہ لگی سنکروں نکڑے ہو کر دے
نا تونکو ناچ مین جو مکر او ٹہانے

میرا کلیجہ ٹوٹ گیا ای گلعذار ہاتہہ
دربار حسن آپکا برخاست جار ہاتہہ

**تجلی** تخلص للی جی شاگرد منشی منیڈولال نثار

مختار ہی وہ جا ہے مجھے دیکھے نہ دیکھے
جان بخشی ہے نہین ہین وہ بلاکے کالی

آنکھ اپنی تو اوس نقش مفصل سے لگی ہے
چھونا مشاطہ ذرا خوب سمجھکر گیسو

نرگس اوس غیرت گل کے تو نظر گیسو
بے نمک اوسکی نہو نی ہی ہے شہد مہتاب

سنبل باغ جہان ہی ہین باختر
سچ اگر کہئے تو ہین حسن کے زیور گیسو

**تحسین** تخلص لالہ بلدیو سہای ساکن متہرا

تڑپتی ہجر مین کیون یاد دل ہے زخم خوردہ کا
جو آغوش تصور مین ہمیشہ بیٹھا رہا ہوتا

**تسلی** لالہ ٹیکارام ولد بخشی گوپال رای برادر خورد بخشی ہولاناتہہ جو نواب وزیر الملک آصف الدولہ کے بخشی تھی اور اردو مین غلام ہمدانی مصحفی کے اور فارسی مین مرزا فاخر تمکین کے شاگرد تہے وطن اونکا اٹاوہ تہا اور یہ خود لکہنو مین پیدا ہوئے تہے

دیکھی سان جو اس مژہ اشکبار کا
گو دل مین خفا ہی تو پر اسبات کو نازان

ہو جاے شق جگر رگ ابر بہار کا
کہہ بیٹھو مت عاشق دلگیر سے موہنہ پر
کیا منہ جو چڑہی کوئی تیر تیر کے منہ پر

انکہین سحر تلک سری درد گئی ہین
اب بہی اس نیم جان مین کچہ ہے
یہہ ہم ہی تہے کہ گلا رکہدیا شمشیر کے منہ پر

کیا پوچھتی ہو حال شب انتظار کا
فایدہ امتحان مین کچہ ہے

**تسلیم** تخلص دیبی پرشاد بن جادہو رام شاگرد اسمعیل حسین منیر

بیمار محبت کو شفا ہو نہین سکتی

اچھا یہ مرض ہی کہ دوا ہو نہین سکتے
تیر نگہہ یار سی کیون دلکو بچاے

فریاد سی کیا فایدہ ہنگام مصیبت
تسلیم سے ہرگز یہ خطا ہو نہین سکتی

کچہ آہ ضعیفے مین عصا ہو نہین سکتی

**تسکین** تخلص پنڈت گنگا داس کشمیری

عقل و خرد و طاقت او صبر و شکیبائی

جب سامنے وہ آیا ہم سب یہ لٹا بیٹھے

**تمنا** تخلص منشی کیول پرشاد ساکن لکھنو

نہین ہے کوئی باغ دہر مین اے باغبان اپنا

چمن اپنا نہ گل اپنا نہ سرو بوستان اپنا
کہے دیتا ہی چلاکے تمنا تیر سا ہو نچی

رسائی مرغ دلکی ہو گئی گو دام گیسو تک
بولا جسکہ ہی گوشہ مین وہ ابرو کمان اپنا

نہ پہونچا پر ذہن تک طایر وہم و گمان اپنا

**تمنا** تخلص منشی رام سہای ساکن لکہنو محلہ نوبستہ قوم کایتہ سکسینہ خلف منشی پورنچند مالک مطبع و اخبار تمنائی علم فارسی و انگریزی مین صاحب استعداد مین او ملتشہ ہوے سر رشتہ تعلیم اودہ کے صدر دفتر مین ملازم اور کئے سال سی اخبار سر رشتہ تعلیم کے مہتمم و منتظم مین آدمی بہت با اخلاق اور صاحب جوہر معلوم ہوتے ہین اونکی تحریر سے جو میری نام آئے تہے طرز خوش خوئی و

و ناموری عیان ہے۔ انکی بہائی منشی دوارکا پرشاد افق اور منشی ماتا پرشاد نیسان بہی بڑے ذی شعور شاعر اور طبیعت دار آدمی ہین گویا این خانہ تمام آفتاب است کے مثل اس خاندان پر صادق آتی ہے یہہ حضرت تمنا اب تک مندرجہ ذیل کتب تصنیف و مشتہر کر چکے ہین اور دیوان مرتب ہو رہا ہے۔ ۱۔ رام رس پنج ادہیایی ۲ گیتا ماہاتم ۳ رسوم التعلیمات ۴ تقدیری کرشمہ (۵) مثنوی سنبلستان حیرت۔ اسمین مہاراجہ جنگ بہادر وزیر نیپال کی وفات اور اونکی رانیون کے ستی ہونے کا احوال درج ہے اور اس کتاب کے حسن تالیف کا صلہ سرکار نیپال سے مل ہو چکا ہے۔ ۶۔ گلگشت باغ لکھنؤ۔ مضمون پرنس آف ویلز ولیعہد جنابہ ملکہ معظمہ کے حال مین۔

۷ نظم دلپذیر اودہ اسکا صلہ مہاراجہ صاحب بلرام پور نے دیا تہا ۸ مثنوی گلزار فرنگ قصہ عاشقانہ ۹ نافع صحبت ۱۰ یادگار ریاست الور۔ ۱۱ یادگار ریاست بہوپال ۱۲ گلدستہ کشمیر ۱۳ چمنستان میسور ۱۴ گلدستہ تمنا ۱۵ احسن التواریخ نثر اردو اسمین اودہ کے تاریخ ہے ۱۶ اشکار نامہ اسد جنگ ۱۷ گلدستہ باغ نشاط ۱۸۔ افضل التواریخ اودہ کے حالات مین ۱۹۔ اشرف التواریخ ۲۰ رام لیلا نظم اردو ۲۱ گلزار فرنگ ۲۲ رام لیلا ۲۳ جشن لیلا در

اشعار تمنا یہ ہین۔

| | |
|---|---|
| بتون سے ہم دل لگا چکے ہین سب اونکی سختی اوٹہا چکے ہین | ہم آپ خود کو مٹا چکے ہین کہ سل پہ شیشہ گرا چکے ہین |
| خمار دیرینہ جوش پر ہے پلا دے مے ساقیا کدہر ہے | ہمارے بہی کچہہ تجہے خبر ہے کہ ہم بہی محفل مین آ چکے ہین |
| وہ جان جان ہین تو ہم ہین بیجان وہ شاہ خوبان ہم اونپہ قربان | اگر لئے ہین وہ تیغ بران تو ہم بہی گردن جہکا چکے ہین |
| عجیب دنیا کا حال دیکہا کمال ہے کو زوال دیکہا | اونہین کو اب پر ملال دیکہا جو لطف راحت اوٹہا چکے ہین |
| جو عشقبازی مین ہم ہین یکتا وہ حسن مین فرد ہین تمنا | اونہون نے ہمکو بہی آزمایا ہم اونکو بہی آزما چکے ہین |

| | | | |
|---|---|---|---|
| ظہور صنع نے سب کا بتخانہ کر دیا ابتر | فروغ شمع کا پروانہ کا ارباب محفل کا | فنا کے بعد رہتا ہے تمنا ذکر خیر اکثر | سخندان کا سخن کا شعر کا ذکر تمنا کا |
| سر پہ چہرہ شانو پہ گرا پہونچی کمر پر گیسو | پانون چہو نے چلے اب سر سے اوتر کر گیسو | کہولکر زلف جو وہ میری لحد پر گیسو | چادر گل کی عوض سنگی بچہا در پر گیسو |
| سانپ تہے بہاگ گیا بستی مین لگ کر | خوب پوشیدہ کئے تمنے دکہا کر گیسو | صبح رخسار سی ہی قدر شب لغد و | سنگ سے مین شب معراج پیمبر گیسو |
| ہی عیان تاثیر خاک و آتش و آب و ہوا | سیکڑون مطلب نکلتے ہین جب ہین تیرے اک | سچ ہی کیونکر ہو سکے مصدر رہا امیدوار | طالب ہو بہشت سی آپ کی سرکا لیکے |
| | زیب پیشانی ہی یا بدر اور ہ [illegible] | عوض کے سایہ مین ہین و طاق ابرو [illegible] | |

تمیز منشی کالے رائے ولد دیبی پرشاد عزیز باشندہ فتح گڈہ۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| اچہے وہ ہین جو بگڑ تیری خاک راہ [illegible] | منشی جی حاجت طالب گور و کفن کی ہے | اونکی سی جیب اشارہ کیا یون نہال [illegible] | گنجی ہمارے ہاتہ مین قفل دہن کی ہے |

تمکین تخلص پنڈت بخت مل کشمیری شاگرد پنڈت لچہمی رام فدا۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| | مشتاق قدم بوسی ہے خار بیابان | لاتی ہی مو لا یہ تیری شوریدہ سر [illegible] | |

**ثابت** تخلص منشی رادہکا پرشاد شاگرد نواب عاشور علیخان متوطن قدیم شہر لکھنو۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| پھانسی میں دام میں بند میں شکار گیسو | جان لینی کو بلا میں ہے کافر گیسو | دیکھیں کب یوسف دل چاہ ذقن سے نکلے | رسیو نسی تھکی ہاتھ میں پڑ کر گیسو |
| عنبر تر کی نہ کیوں بحر میں ہی پیدا شام | نئے دہوئے ہیں دم غسل معنبر گیسو | اوڑ چلا یار حسینوں میں پری کی صورت | طایر حسن کو گویا ہوا شہپر گیسو |
| خاک اوڑا ہی ہی کہو کسکی عزادار ہیں | گرد آلودہ ہیں ای میری دلبر گیسو | کسکو سودائی بناؤ گے بتاؤ تو سہی | ای صنم آج سنوارتے ہیں کسپہ یہ گیسو |
| | شاہ خوبی کی ہی سرتاج تیری صورت و شکل | اوسیہ فام ہی میری یار تیرا گیسو | |

**ثاقب** تخلص لالہ جانکی پرشاد۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| | آبرو چاہے تو کہیلے قناعت حاصل | لب جو ہو بند صدف کا تو گہر پیدا ہو | |

**جام** تخلص کنور سین سکنہ بڈہول علاقہ دہلی انکو شرف الدین سرور نے اپنے شاگردون سے لکہا ہے—

| | | | |
|---|---|---|---|
| | خنجر ہے ہاتھ کے کہتی ہی یہ گو موج ہوا | نہ دعوا کر سکے گلگون ہے تیری معانیکا | |

**جگناتھ** تخلص بابو ہمیشہ قوم کایتہ کرن ولد کشن پرشاد وکیل عدالت ہزاری باغ متوطن قصبہ ٹکاری ضلع گیا ایک لایق شخص ہیں اور ایک سندرجہ ذیل کتب تصنیف کر چکے ہیں۔ کرشن ساگر بال لیلا چتر گویت بہنا ولی۔ گنجینہ کرشن اردو۔ کتہا ست نراین نظم اردو۔ دو علیحدہ علیحدہ یہ دونو میری دیکہنے میں آئیں جوست نراین بہگوان کا اشت رکہتے ہیں اونکو اسکا پڑہنا نہایت ضروری ہے اور یہ چند شعر اوسکے نقل ہوئے ہیں

| | | | |
|---|---|---|---|
| سمجھ سے ست نراین کو اید ل | مراد دل ہو جس سے سنکے حاصل | بظاہر گر نہان لیکن ہی ہر جا | اوسی سی یہ موجودات پیدا |
| فلک ہے ارض ہے شمس و قمر ہے | پری ہی دیو ہے جن و بشر ہے | یم و سبزہ شجر رونق دہندہ | پرندہ میں چرندہ میں درندہ |

**جنون** تخلص چندا پرشاد ولد کالکا پرشاد باشندہ لکھنو شاگرد نواب عاشور علی خان—

| | | | |
|---|---|---|---|
| ساحر ایسے ہیں سحر کرتے ہیں جادو در زلفین | جان پر کھیل گئے دیکھکے بند در زلفین | وصف میں صورت شانہ جو ادہر ادہر جاتی ہے | خود بنا دیتی ہیں مضمون کا پہلو زلفین |
| دیر سی انکی خدایا دل ناشاد بچائے | افعی عقرب خونخوار ہیں ابرو زلفین | ای جنون قتل کو تیری ہی لئے مقتل میں | بن گئی ہیں رسن و تیغ وہ ابرو زلفین |

**جنون** تخلص بابو ہیرالال خلف منشی نونند راے نائب سررشتہ دار کلکٹری میرٹھ شاگرد شیخ محمد عبد الصمد فوق—

| | | | |
|---|---|---|---|
| میں جوش کی ہوا مقدر کا | پہر گیا مجھسے دل ستمگر کا | بوسہ لب خیال میں جو لیا | اوڑ گیا رنگ دی دلبر کا |
| | کس صفائی سے ذبح کرتا ہے | دیکھیں جوہر تمہارے خنجر کا | |

**جنون** تخلص منشی کشن سہای باشندہ سکندرہ راو شاگرد نسیم سکنہ علیگڈہ—

| | | | |
|---|---|---|---|
| سو رہا کیا جو کوٹھی پہ دلبر تمام رات | لوٹا کیا مزے مئہ انور تمام رات | پہلو میں ہے پری شیشہ کے دی جام مے کئے | کیا چاند نے کہلی ہے ہوا ای بہار کی |
| لب دندان سے ہی پیدا ہے تیری ظاہر ہے | گہر کا لعل کا نیلم کا الماس کا بکتا ہے یہ سخن | او ہٹا کا شیشہ مے گیا ہوا کیا بر روز بہتر ہے | گہٹا اوٹھی ہے ساقی ابر بیک تازہ جوبن ہے |
| | گلون کا سرا ٹہا ہی ہوا سی ٹپکتے کیسکے میں | چل ای سرو روان تیر ہے شاید نظارے ہی | |

جوہر تخلص جواہر سنگھ شاگرد میان جرأت یہ حضرت اوجاگر طوائف پر عاشق تہے۔

جلوے سے تیرے ہی روشن ساجہان اوجاگر — خورشید سی ہو جیسے سا سمان اوجاگر

جودت تخلص ہری رام مرشدآبادی شاہ عالم بادشاہ کی عہد مین نواب علاء الدولہ کے سرکار مین توسل رکہتے تہے اور وطن اونکا کٹک صوبہ اوڑیسہ تہا۔

واعظ کی بات دل سی نصیحت کہنے کا نہین — پتہر کی جوت شیشہ دل نہی کا نہین

جودت تخلص لالہ نیالال تلمیذ سید احمد نکہت۔

جب طلب کرتا ہون تو ہنسکے فرمانے ہین — ہمکو سودا آج اے جودت نظر پر ہو گیا

جوش تخلص لالہ سریرام خلف لالہ شیو سہاے برق مختار عدالت فوجداری میرٹھ یہ شعر اونکی حضرت مشتاق کی ذریعہ سی پہونچے ہین

اوسکے کوچہ مین مجہکو جانے دو — طپش دل ذرا بجہانے دو
جوش مارنگی ہاتہہ لا کہون مین — زلف ناگن کو کاٹ کہانے دو

جوش تخلص بابو کلیان سنگھ قوم کایتہ بہٹناگر خلف لالہ دیوان سنگھ نبیرہ لالہ نوندہ راے باشندہ سکندرآباد ضلع بلندشہر ایک نوجوان علم انگریزی اور فارسی سے ماہر مولد منشا شہر اجمیر اور حال میونسپل کلرک شہر بیاور عرف نیانگر مین اہنون نے فارسی میری والد سے پڑہی ہے اور اب سنا ہے کہ شعر بہی کہتے ہین مگر میری دیکہنے مین ابتک نہین آئے

جوگل کشور خلف دیوان تربہون لال متوطن بلدہ بہوپال منشی رنگین نویس اور شاعر نازک خیال ہین اور خوشنویسی مین صاحب کمال یہ دو شعر اونکی تذکرہ فرحبخش شعراے بہوپال سے لکہے گئے اور ایک فارسی شعر بہی اونکا بطور نمونہ کے بیان لکہا جاتا ہے جو اول جلد مین لکہنے سے رہگیا تہا اور ان شعرون سے معلوم ہوتا ہے کہ منشی صاحب دونون زبانون مین خوب گویا ہین۔

## اشعار اردو

وہ بہشتی مرا اسم خانہ ہوا ہے — فردوس برین آج یہ کاشانہ ہوا ہے
کچہ ہمین نام خدا پر دواے سیم و زر نہین — خاک کو ہی ہار کیا اکسیر سے بہتر نہین

## شعر فارسی

اوبکا کل شبید شانۂ عاج — یا در خشید برق در شب داج

جوہر تخلص جوہر لعل شاگرد غلام عباس

جب کہ خنجر میان سے قاتل کا باہر ہو گیا — سنکر دنکلی سی تن تن سے جدا سر ہو گیا

جوہر تخلص پنڈت دینا ناتہہ ولد پنڈت دیبی پرشاد عرف سالباہی باشندہ لکہنو صاحب دیوان شاگرد آغا حسن امانت

قتل کرا و قاتل بے پیر اپنے ہاتہہ سے — غیر کو دیتا ہے کیون شمشیر اپنی ہاتہہ سے
زلف جہو کر اوس بت بیباک کی قید کر — بن نہین پڑتی کوئی تدبیر اپنی ہاتہہ سے
جبتلک ہوتی نہین تقدیر اے جوہر ہم — پائے دلمین پڑگئی زنجیر اپنی ہاتہہ سے

جوہر تخلص مادہو رام ساہوکار ولد جواہر مل فرخ آبادی شاگرد منیر۔

نیند آنکہون مین بہری ہے کہان آتے ہو — کسکے نصیب تہنی جگائی کدہر سے
ہر دم حیا ہے نہ محبت شب وصال — جب نگاہ آپ کی وقت سحر سے

باہر نہین ہین حکم سی اپ جان اپکے — دل سی نثار جان سے قربان اپکے

جوہر تخلص سیوا رام قوم کایتہ سکسینہ بریلی بڑے فصیح اور بلیغ شاعر ہو گزرے ہین اور علم نحو او نہون نے ایک نہایت عمدہ قصیدہ جوہر الترکیب نام لکھا ہے کہ مثل اوسکے اجتک دیکھنے مین نہین آیا ہے اور اوسکو طالبان علم صرف نحو بڑی رغبت سی حفظ کرتے ہین یہہ دو شعر فارسی اونکی اوسی کتاب کے ہین جو یہان بطور نمونہ کے لکھے جاتے ہین اول جلد مین سہو سی رہگئی تہے —

بعد حمد و نعت و مدح ظل سبحانی امام — منتظم کردم اصول نحو در فارسی کلام

خوان نسم جوہر این قصیدہ جوہر الترکیب نام — با ہمہ تحقیق بہر مبتدی و منتہی

جوہر تخلص راجا جواہر سنگہ ہندو ہین نامی شاعر اور کایتہون ہین فخر خاندان ہین اور آج مثل اونکی شاعر منشی اور نکتہ پرداز اشخاص بہت کم ہندوستان مین ہین اونکی کہنہ مشقی روز نئے نئے مضمون ایجاد کرتے ہی اور اونکی شاگردون سی وقتاً فوقتاً علم سخن اور فن شعر کو ترقی ہوتی جاتی ہے اگرچہ ہم مختصر ذکر اون کا تذکرہ معیار الشعراء ہنود مین لکہہ چکے ہین مگر مزید حالات اونکی سوانح عمری کے جو بعد کو معلوم ہوی بخوشی یہان درج کرتے ہین اور وہ یہہ ہین کہ جواہر لکھنوی قوم کایتہ سکسینہ دہلوی الاصل ہین جد اعلی انکے راجہ پورنچند ہمراہ اجداد سلاطین اودہ سلطنت دہلی کی طرف سی ملک اودہ کی تسخیر اور انتظام کو آئی راجہ بہاری لعل صاحب دادا انکی اور راجہ بختاور سنگہ صاحب انکی والد ماجد کا مولد بیت السلطنت لکھنو ہے راجہ جیت رام دہلوی انکے دادا کے بڑے بہائی اور راجا بہادر سنگہ انکے چچا مختار و منتظم املاک و ریاست شاہ اودہ واقع دہلی کے رہے اور املاک کثیر انکے نامی بزرگون کی لکھنو مین محلہ پورن ٹولہ کے نام سے مشہور تہے جو بعد غدر ۱۸۵۷ء مین حکام انگریز نے اس اندیشہ سے گروادی کہ پہر باغی کہین اسمین متحصن ہون انکے دادا کے ایک مجھلے بہائی رائے منولال صاحب صفا تخلص بڑے ہی عالم و فاضل عربی و فارسی کے اور شاعر اردو و فارسی کے منجملہ اساتذہ تہے یہہ شعر مشہور عام ہے — چرخ کو کب یہ سلیقہ ہی ستمگاری مین — کوئی معشوق ہی اس پردہ زنگاری مین — اور یہ راجہ صاحب مہاراجہ جہاؤ لال بہادر جنرل افواج وزیر جنگ نواب آصف الدولہ بہادر والی اودہ کے داماد تہے حضرت جوہر اندک سن شعور سے اپنے والد اور نیز اپنے حقیقی ماموں راجہ بعلجی بہادر جنرل و بخشی الممالک فوج شاہی کے ساتہہ حکام اودہ کے دربار مین جاتے اور جرنیلی و بخشی گری مین ملازم شاہی ہوکر بعزت و امتیاز کام کرتے تہے اوسی زمانہ سے اونکو شاعری کا شوق پیدا ہوا اور اپنے والد ماجد اور چچاؤن سی کہ سب عالم علم عربی فارسی اور ترکی وغیرہ کے تہے ہر زبان کی تحقیق کا بہی ذوق بہم پہونچا ابتدا مشق شعر اردو کی ناسخ سے کی دو ایک ہی غزل دکہانے کی نوبت آئی تہی کہ ناسخ نے قضا کی جو ملک الشعرائے متاخرین اردو لکھنو مین گذرے ہین اونکی بعد چندی صحبت مشق غزل اردو کی خواجہ وزیر وزیر تخلص سی رہی جو عمدہ اور افضل شاعر ناسخ کے شاگردون سی تہے اور اول دیوان فارسی کا ملا ناطق مکرانی کے مشورہ سے کہ جو بہترین شعرائے زبان ایران سی وارد لکھنو ہوئے تہے مرتب کیا

ہمیشہ منجملہ شعراے اعظم تمام شاعرہای اساتذہ زبان فارسی و اردو مین شریک شامل و ہم سخن رہے بعد انتقال
راجہ نعلچی بہادر جرنل و بخشی الممالک اودہ کے جب کہ راجہ الفت رای بہادر الفت تخلص بجاہی پدر جرنل و بخشی
ہوئے جوہر بہ مساہمت برادرانہ ان برادر بزرگ سے جدا ہوکر دفتر دیوانی شاہی مین کہ انکے جدی بزرگون کا موروثی
دفتر تہا اور اوسوقت بسلسلہ رشتہ داری انکے بزرگون کے شیر الدولہ موید الملک مہاراج ادہراج بالکرشن بہادر
جسارت جنگ کے پانیام تہا بجاے والد بزرگوار اپنے کے مقرر ہوئے فخر الدولہ منشی الملوک راجہ رتن سنگہ بہادر ہشیار
جنگ زخمی تخلص نامی فاضل متبحر میر منشی سلطنت اودہ جنکا دیوان زخمی چہپا ہوا موجود اور شرح گل کشتی فارسی اور
بہت رسالی ریاضی وغیرہ مین مشہور ہین وہ بہی ان جوہر صاحب کی ماموں تہے اور رای بالک رام جنکا توپخانہ
بالک گنج مشہور ہے ماموں انکی والدہ کے تہے اور راجہ بہگوان داس صوبہ دار کشمیر یعنے ملک و بیلکہنڈ نانا
انکی والدہ کے تہے اور نواب افتخار الدولہ فضل الملک مہاراجہ میوارام بہادر صلابت جنگ دیوان اودہ ہم پتہ
وزیر اعظم بہی انکے عزیز قریب اور راج راجہ ادہراج پیشوا پردہان راجہ مراد سنگہ بہادر منشی و مہتمم بیت الشرف
سکہ شاہی انکے خالہ زاد بہای تہے غرض یہ مختصر ذکر انکے جدی اور مادری بزرگون کا ہوا اور اس سے معلوم ہوتا ہے
کہ یہ حضرت کسقدر عالیخاندان اور حسب و نسب مین والا دودمان ہین یہ جب ۱۸۵۶ء مین انقلاب سلطنت
لکہنو کا بعہد واجد علیشاہ بادشاہ ہوا جوہر نے بہ حکم شاہی بہ ترتیب کاغذات مال انتظام سرکار انگریزی کا
کرایا اور مہاراجہ بالکرشن نے انکا موروثی دفتر انکے سپرد کر دیا ۱۸۵۷ء مین غدر ہوا ۱۸۵۸ء مین پہر از سر نو
کاغذات مال درست کئے اور محکمہ اسپشل کمشنری سے انتظام سرکار انگریزی کا کرایا بعدہ محکمہ چیف کمشنری ملک
اودہ منتظم دفتر و اہلکار پیشی و صاحب دستخط رہے بعد تخفیف دفتر فارسی صدر تحصیلدار موہن لعل گنج و ملیح
آباد و صدر لکہنو چند سال تک رہے اور بعدہ اسسٹنٹ کمشنرون کے امتحان مین بہی کامیاب ہوکر اختیارات [illegible]
حاصل کئی اب کمال عنایت و جوہر شناسی ہز ہائی نس م ی آنریبل سر مہاراجہ دگ بجے سنگہ صاحب بہادر کے سی
ایس آئی والی بلرامپور و تلسی پور وغیرہ راجہ تخلص صاحب دیوان سے اونکے منشی اور مصاحب ہین اور منشی
رای تارا چند صاحب خلف اکبر جوہر مصاحب و منشی انگریزی سر مہاراجہ صاحب بہادر موصوف کے بشرف
و امتیاز تمام ہین اور اونکی مجہلے بیٹے منشی البیلے پرشاد کے واسطے بہی کہ بہت اچہے خطاط اور طبیعت دار ہین نہایت
رعایتی عنایت ہین اور اونکی علاوہ اور فرزندون پر بہی رعایت کامل ہے اور منشی بالچند صاحب نہس کہ دیوان
اور انشا انکی بہی چہپی ہوئی مشہور ہے انکے بہای کے خسر تہے اور منشی دولت رای شوق مخاطب بہ راجہ بندا پرشاد جو خالو ان
راجہ کندن لال اور رپندن لال سی شاہ اودہ کے میر منشی تہے اور واجد علیشاہ کے ہمراہ کلکتہ کو گئے اور منشی
طوطارام شاعر صاحب دیوان مشہور و معروف انکے سمدہی ہین کہ انکی خلف اکبر رای تارا چند جی کے شادی اونکی

خاندان مین ہوی ہے اور منشی رام سہائی رونق و منشی منیڈولال زار جو نامی شعرای حال سی ہین اور حضرت میان دلگیر مرثیہ گویون کے پیر خود جوہر صاحب کے خسرانی رشتہ دارون سی ہین خطاب انکا آبای ہے اور پہر محمد اکبر بادشاہ سی بہی پایا تہا اور ابتک مندرجہ ذیل کتب تصنیفات حضرت جوہر کی چہپ کر مشتہر ہو چکی ہین دیوان اول اردو موسوم تاریخی مخزن فصاحت چہاپہ لکہنو مطبع منشی نولکشور صاحب مالک اودہ اخبار دیوان فارسی موسوم تاریخی مطلع خورشید چہاپہ لکہنو مطبع منشی نولکشور صاحب مالک اودہ اخبار دیوان سیوم اردو و فارسی موسوم تاریخی ارمغان ہندوستان چہاپہ پنجاب مطبع رفاہ عام سیالکوٹ دیوان چہارم اردو موسوم تاریخی نخلستان دلچسپ چہاپہ پنجاب مطبع رفاہ عام سیالکوٹ دیوان پنجم اردو موسوم تاریخی تہذیب الاخلاق و تہذیب مطلق چہاپہ بلرام پور۔ مثنوی ہاے قیافہ و نجوم و جوہر افلاک و جوہر ادراک وغیرہ حجم کثیر چہاپہ مطبع انجمن اودہ وغیرہ مثنوی ہائے شاہنامہ و شکارنامہ مہاراجہ صاحب و شاہزادہ ایڈنبرا و سرجنگ بہادر نیپال و شکار فیلان چہاپہ بلرام پور دستور المکتوبات شرح اداب و القاب و تعلیم نصایح کار آمد دستور الملاقات بجند جلد از مطلع مکمل ملاقات چہاپہ مطبع علوی اور تاریخ ولادت جوہر سنہ ۱۲۴۲ ہجری مطابق سمت ۱۸۸۳ ہی اور یہ شعر اسبارہ مین خود انہون نے بطور معما نظم کیا ہے

وجود جوہر آمد ای نکوفال     ز پیغمبر نخستین چاردہ سال     اعداد حروف پیغمبر ۱۲۵۴ اس سی چودہ سال باقی رہے سنہ ۱۲۴۲ ہجری

## اشعار جوہر

مین ہے رکہتا ہون یون ہی نام جانان کی
کون مانع ہی جو دیتی نہین آنے تو وصل
دیکہنی پہر وہ لڑی اوس دزد انہی نگاہ
آپ سی اپنا مداوا ہی نہین ہو سکتا
ایک ہی سی جب دو دن چار انکہین ہوگئین
جفت ابرو بہی تمہارے طرح ہی تیغ غضب
جام مے جب دو چڑہای سر جہنی دو دی
آیہ ابرو کہی رہتی ہی بلا دت ان
افغان شتابی مین کب ہوا اے کسکر
فرمایا سرفراز تو ہو جاو حجاب
دنبالہ دار سرمہ لگا کر غضب کیا
تیری نگاہون شہادت میر کشتی کی دی

جسطرح رکہتے ہین مصحف کو مسلمان آنکہ پر
ہین سخن گو تو کرین شوق سی گفتار آنکہین
کیا عجب انکی برس پہر ہون گہر بار آنکہین
کیسی عیسی ہو کہ جب دیکہو ہین بیمار آنکہین
آٹہ آٹہ آنسو رونی کو تیار آنکہین ہوگئین
تم ہوی عیار تو عیار آنکہین ہوگئین
رندی مے آشام کی ابچار آنکہین ہوگئین
اب تو ای جوہر تری بیدار آنکہین ہوگئین
سودا نہ سمجہے مین کری کیا تمام رات
جنکو نہ سینہ پر سی میرا مار بار ہاتہہ
ستون کو کوئی دیتا ہے شمشیر ہاتہہ مین
دہڑکنا میری سینہ کا پہڑکنا تیری بازو کا

آئے دار اور نکہر کر ہوئے گیسوئی سیاہ
روبرو انکی کیا یوسف مصری کی ساٹہ
شرم سی گہر مین بہی وہ رہین می دیکہنے
تلخی ہجر تصور مین ہے آئی جو نظر
نشہ کے ڈور دن نے کیفیت دکہائی دیکہی
دیدۂ ظاہر کی ہی محتاج کب روشن ضمیر
نشہ کے عالم مین کیفیت کا دیکہا انقلاب
آہو رنگ کوہ مین تو دہی کہ بسکی چہپایا تہہ
کیا کاسہ حباب سی ناتہہ آیا موج کو
یارب ہوا اسکی زلف گرہ گیر ناتہہ
رنگ حنا کی گرمی سی تیغ مین آبلے
جب حنا ہین کیون نہ دمین تمہاری ہتیلیان

ہوگئے تربال بنی ہین رگ بینیان
سر بازار بکتی ہین خریدار آنکہین
کہین پیدا کرین روزن دیوار آنکہین
محو نظارہ کی کر دو گئین ای یار آنکہین
تم ہوئی بیہوش تو ہشیار آنکہین ہوگئین
چشم دل جب کہل گئین بیکار آنکہین ہوگئین
جام خالی ہوگئی سرشار آنکہین ہوگئین
رکہتا ہی نہی کہ میرا خالق ہزار ہاتہہ
پہیلا کسیکی آگے نہ تو بار بار ہاتہہ
بیڑی نہ پاؤن مین ہو نہ زنجیر ہاتہہ مین
ملتا ہی جب حنا یت لی پیر ہاتہہ مین
چہہریان مین انگلیان تو کٹاری ہی ہتیلیان

دریا کا شور قطرہ کو ہرگز نہین ملا — منصور کی شکست تہا دعوی یہ دار کا — فرقت مین جاتا ہون کبوتر کو ہر گل — پیغام کو بشر تو کہان جانور نہتا

چشم وحشی مین تری خال نظر آتا ہے — تیرے آہونے کیا نافہ آہو پیدا — رہ نہ جائین سبکی جال بہن سرو آزاد — تیری وحشی ہی کرینگے رم آہو پیدا

بوسہ چشم پر ابرو کو دکہا کر یہ کہا — منع ہی صید جو کعبہ مین ہوا ہو پیدا — وہ جوانی کی مری ابر کرم سن مین کہان — غنچہ جبتک کہ ہنو گل نہ ہو خوشبو پیدا

جوہری تخلص جوالا پرشاد قوم کایتہ باشندہ شہر امروہہ علاقہ بریلی — پس فنا میری کیا کہا نیگا سنگ جانان — نہ بدنام کیجیو ستم جان کرآتش جہان

چمن تخلص چمن ناتہہ قوم کایتہ متوطن دہلی شاگرد میر مہدی ایک شخص تازہ فکر خوش گو تہے اور حال معلوم نہین —

دل جو سینہ عشق کی آتش سے جلگیا — ایک آہ کہینچتے ہی میرا دم نکلگیا

چشمل قوم کایتہ سکنہ الہ آباد محافظ دفتر کلکٹری بنارس خلف منشی موتی لال میر منشی زر زندگی بدہیل کہندہ انکا ایک قصیدہ
انکے بیٹے دیوکی نندن ہنر تخلص نے بہیجا تہا اوسمین سی یہ شعر منتخب ہوا —

ہوئی کیسے کیسے جوانمرد پیدا — بنا ہی زمین پر مکان کیسی کیسے

چمن تخلص بہاری لال ولد گنگا پرشاد شاگرد مقصود عالم سرشتہ دار عدالت سیتاپور —

رہی بعد فنا برباد مٹی جسم لاغر کے — نشان آرام کا ہمنے نہ زیر آسمان پایا

چمن تخلص شادی لال کایتہ ساکن لکہنوی برادر زادہ حقیقی منشی رام سہائے رونق اوستاد فارسی اردو کے ہین اونکا
یہ مطلع عشق الہی جان طوائف مین مشہور و زبان زد عام ہے —

سر نام صنم نام خدا ہے — الہی جان کا رتبہ بڑا ہے

قصہ الف لیلہ کی ڈہائی سو راتین انہونے بہی نظم کی ہین اور یہ نظم بنام جلد چہارم الف لیلہ نو منظوم ۱۲۶۵ھ مین چہپی ہے
یہ چند شعر ساقی نامہ کے اوس سی لکہے جاتے مین کلام انکا بہی بہت صاف سلیس اور شیرین ہے —

کدہر ہی ساقی مہوش کدہر ہے — طبیعت کچہ ہماری جوش پر ہی — بہت جلد اے صراحی بہر کے بھی لا — کرتا ہو نظم نثر الف لیلا

خوشی سی تیرے ساقی ہی ہین کام — نہ تیا دو سرا دی ایک ہی جام — ہوس نے بیطرح مجکو ہی گہیرا — پہرای ساقی ہو مین مشتاق تیرا

ہزار و نکو ملائے سینکڑون جام — رکہا ایسے دور مین ہمکو ناکام — جہاں ساغر کا دکہلاتا ہی ساقی — ہمین بہر جوش مین لاتا ہے ساقی

الہی لطف کی رکہتا نہین گر — طبیعت کیون ہے مائل پہر ہنسی پر

حامد تخلص گہنشدی لال باشندہ منگیر ضلع بہار شاگرد حافظ ضیغم —

نامہ شوق رقم کرتا ہون اوسکو حامد — کیون نہ دو دو دل مشتاق کبوتر ہی جائے

حاضر تخلص رادہا کشن خلف منشی برج لعل مرحوم قوم کایتہ سری باستب کانپور کے پرگنہ نواب گنج مین رہتے ہین اور مختاری عدالت
دیوانی ضلع مذکور کی کرتے ہین ایک غزل انہونے اپنی منشی راج بہادر زخمی کے خط مین بہیجی تہی اوسمین سے یہ چند شعر درج کئی جاتی ہین

عیش کرتے ہین وہ اب غیر کے گہر مین جاکر — فرق آیا میری آہ کے اثر مین کیا کیا — نام کو بہی نہ کبہی اوسکا نشان ہاتہ لگا — جستجو ہمنے کی تیری کمر مین کیا کیا

دلگیر تخلص چھنو لال کایتہ لکھنؤ شاگرد نوازش حسین خان نوازش اپنا مذہب چھوڑکر مسلمان ہوئے بیشتر مرثیہ کہتے تھے چنانچہ مرثیہ گویون کے پیر تصور کئے جاتے ہین اور غزل مین طرب تخلص کرتے تھے چونکہ اونکا تخلص دلگیر مشہور ہے اسلئے یہ اشعار اونکی دلگیر تخلص کے تحت مین ہی لکھے گئے۔

معطر اوسکی نہانے سے لب کہ آب ہوا | حباب بحر سر یک شیشہ گلاب ہوا
باتین تیری سنا کرین اور دیکھین سب ... | دیدہ عاشق ہے یہ مدعاے چشم
اسی طلب تیا دیدہ جو خوش چشم باغمیز | نرگس کے دستہ کیجیو تو بھی فداے چشم

دیوانہ تخلص راے سروپ سنگہ ہمشیرہ زادہ مہاراجہ مہا نراین موزون مشاہیر شعرای اردو اور فارسی سی ہین فن شعر سے خوب ماہر تہے اکثر میل اونکی طبیعت کا فارسی کیطرف تہا چنانچہ چار دیوان فارسی اونسے یادگار ہین ریختہ کے شعر بہی کبہی کبہی موزون کرتے تہے پورب کے اکثر شاعرون نے شعر کہنا اونسے سیکہا ہے جعفر علی حسرت اور میر حیدر علی حیران اونکی عمدہ شاگردون مین سے تہے۔

جان پر آبنی ہمدم میری خاموشی سے | بات کچھ بن نہین آتی ہی لب اظہار پر
دل سے اتری ہی ہیر او مرغ بسمل کیطرح | دل ہی کے تیری تیغ کی آگ ہی تھی لگی
بایکہ سکھی مرغ بسمل مرے دل کیطرح | رستم کا کب جگر ہی جو زہرہ نگل جائے

ذرہ تخلص مرزا راجہ رام ناتھہ بہادر نظارت بادشاہی دہلی کے پیشکار تہے

تیری کوچہ مین روز و شب پڑا پھرتا ہی یہ ذرہ | بجا ہے ایسی دیوانہ کے مطلب کو روا کرنا

ذرہ تخلص لالہ شنکر لال قوم کایتہ باشندہ لکھنؤ شاگرد میر علی اوسط رشک

مہندی سی رنگ لائی ہین تیرے حنا کے ہاتھ | اس سبزہ خط نے تیری غریب الوطن کیا
بھیجی ہین یاسمن کے گل ار دو کے ہاتھ | یہ خط مین لکھ کے بھیجین گے اہل چمن کے ہاتھ
زہرہ و مصطفے و علی و حسن حسین | قامت ہے سرو لالہ ہے رخ نرگس انکھین
کیونکر نہ ہوے کی ہو جہانگیر پنجتن | اے ذرہ مغفرت ہی نہین پنجتن کے ہاتھ
نسرین کے ساعد اور گل یاسمن کے ہاتھ | آتے ہین نرنے در مین دس سیمتن کے ہاتھ

ذرہ تخلص منشی الواری لال باشندہ کلکتہ۔

دلدار کی خاطر سے دل زار بھی چھوڑا | الفت مین ہمن ... گلزار بھی چھوڑا

ذرہ تخلص لالہ جوالا پرشاد خلف لالہ رام نراین وکیل ضلع فرخ آباد

یہ عالم ہوگیا سوز جگر سے | نکلتی آگ ہے دیوار و در سے

ذکا تخلص خوب چند قوم کایتہ ساکن دہلی شاگرد شاہ نصیر کے تہے اور انہون نے ایک تذکرہ ریختہ کے شاعرون کا بہی لکہا ہے جسکا نام عیار الشعرا ہے اور یہہ صاحب اس فن مین بڑے استاد اور شاعر شیرین سخن تہے اور اب انکے پوتے مہاراج سہائے ریاست بیکانیر کی طرف سے اجنبی مارواڑ مین وکیل پنچایت ہین اونکی شعر تحت مین لکھے نگئے ہین۔

آتا ہی بلکہ چلی سرپہ ذکا نیند کہان
نقش پا خالق گیتی نے بنایا ہمکو

ہاتھ سے جو خلق ہوتے ہی تو آرام کہان
جسکی قدمون سے لگی وہی بنایا ہمکو

ملی ہی عمر وہی لدار دیکھئے کیا ہو
شرم سے ہوگئی پانی تر تیری تیسے جوبن

کہان کہان چلی تلوار دیکھئے کیا ہو
موج زن بابی ہی تیر پاؤنکی زنجیر کو دیکھ

ہماری خاک سی گذرا ہے بانکے دامن
کچھ اپنی جی مین وہ شاید غبار رکھتا ہے

ذکا تخلص پنڈت سری کرشن خلف پنڈت دیارام کشمیری امین عدالت دیوانی فرخ آباد —

نہایت سخت جان ہوئین نہایت سخت جان تونین
نہ ٹوٹے خنجر بران کہین یہ مجکو خطرہ ہے

ذکی تخلص منشی گنگا پرشاد رئیس مہابن ضلع متہرا ایک شاعر رنگین بیان ہین مگر کوئی غزل یا شعر اونکا دستیاب نہوا

ذوقی تخلص ذوقی رام عطر فروش مراد آباد مین تھے کہتے ہین کہ ایام ہولی مین بنواؤن کی مانند کوچہ وبازار مین شعر پڑہتے تہے اور یہ شعر اونکا ہے

گرد ہنوا اوسکی تصویر تہے اور مین تہون
ملنے سی تصور مین کچھ کم نہ ہڈہا

راجہ تخلص مہاراجہ بلوان سنگہ بہادر خلف مہاراجہ چیت سنگہ بہادر والی بنارس جو آگرہ مین رہتے تھے اور ہندی واردو زبان مین شعر کہتے تھے یہ قوم سے ترکرما برہمن تھے انکی مورث اعلی راجہ منارام گنگا پور کے زمیندار تھے اونکو محمد شاہ بادشاہ دہلی نے بروقت اختلال سلطنت دہلی اور بدانتظامی صوبہ بنارس واسطے بندوبست امن وامان ملک ومال اوس ضلع کے منتخب کرکے شاہی سند تین سرکار دن بنارس جونپور اور غازی پور کی اس شرط سے بخشی تھی کہ تیرہ لاکہہ روپیہ بطور مالگذاری خزانہ دہلی مین داخل کیا کرین راجہ منارام نے اس عطیہ شاہی سے بطور حاکم بااستقلال بنارس مین بیٹہ کر بڑی شان وشوکت کے ساتہہ آٹہہ برس تک حکمرانی کی اونکی مرنے پر اونکی بیٹے راجہ بلونت سنگہ بادشاہ کی منظوری سے ۱۷۳۸ء مین اپنے باپ کے جانشین ہوئے انہون نے اپنے اولوالعزمی سے باپ کی مالکانہ حکومت کی نسبت اتنا اور بہی زیادہ کیا کہ اپنے نام کا سکہ چلایا جس سے اوس علاقہ مین اونکا اقتدار بخوبی جم گیا لیکن بادشاہ نے وہ سکہ بند کردیا تب بجائے اوسکے ایک دوسرا سکہ بادشاہ کے نام کا بنارس کے لیئے جاری ہوا اور اوسکی ٹکسال کی نگرانی انہین کے اختیار مین رہی چونکہ انکی زمانہ مین سلطنت دہلی روز بروز ضعیف ہوتی گئی تہی اسلیئے اونکو اپنی ریاست بڑہانے کا موقع ملتا گیا مگر جو خراج مقررہ تہا وہ سال بسال محمد شاہ بادشاہ کی زندگی تک جسکا خاتمہ ۱۷۴۸ء مین ہوا خزانہ شاہی مین داخل کرتے رہی بعد انتقال بادشاہ موصوف کے جو خرابیان پڑین اور اودہ وآلہ آباد کے صوبے نواب سعادت خان کے تعلق ہوگئے تب بنارس کا علاقہ بہی جو شامل صوبہ آلہ آباد کا تہا اوسکے متعلق ہوگیا اور راجہ بلونت سنگہ ایک عرصہ تک اوس سے علیحدہ رہی بعدہ جب اودہ اور اوسکی باپ راجہ بنی بہادر نے اونکا اطمینان کردیا تو اوسکے شامل رہی اور بعد انتقال نواب مذکور کے ۱۷۶۳ء مین جب شاہ عالم اور شجاع الدولہ نے بنگالہ پر حملہ کیا تو یہ بہی اونکی ہمراہ گئے بعد جنگ بکسر ہمراہ شاہ عالم بادشاہ انگریزون کی فوج مین آئی اور اونکی زمینداری ۱۷۶۴ء مین اودہ سی گورنمنٹ انگریزی کو منتقل ہوئی لیکن یہ کارروائی بادشاہ سی منظور نہ کی اور ۱۷۶۵ء مین اونکا علاقہ پہر اودہ کو واپس کیا گیا اور نواب شجاع الدولہ سے شرط کی گئی

حسین و نازک اندام و خوش اطوار / برنگ لالہ و گل تازہ رخسار
کہیں اونکی زروہی شاستر نام / یکے ماتہر دوئم سکینہ ہی عام
چہارم نام بہٹ ناگر ہے مشہور / ہوا جیت گوپت کی لکو جو منظور
سبھون مین پہلے سورج دہج کلان ہے / کہ جسکا نام عالم مین عیان ہے
دگر ہے بالمشت ایشہانہ ظاہر / خردمند عقیل و پاک و طاہر
ہوئی جب بارہوین فرزند ہشیار / دیا جیت گوپت نے تب انکو زنار
ہوئی جب وہ جوان لائق کار / لگے برہما کا کرنے روز دربار
کیا تجویز با رائے گرامی / کہ ہے بس عمر مین اب انتظامی
لکھین سب خلق کی خوبی درشتی / باتین خوش و نیکو سرشتی
کیا مغرب مین ماتہر کو مقرر / گئے ہمراہ دو چھوٹے برادر
جنوب و غرب کے باہین کا کام / دیا سکینہ کو مشہور ہی عام
سری بالسیت کو بھیجا سو شرق / کرے تا نظم ملک شرق کی ندق
جو فہم و عقل بہٹ ناگر تہی عامی / اوسی بھیجا سو ملک شمالی
غرض یون بارہون فرزند دانا / ہوئی اقصائے عالم مین روانہ
کیا وہ نظم رونق خلق و عالم / ہوئی خوش دیکھ کر شاہان اعظم

ہوئی ان سے جب کہ چار فرزند / کہ تھے دختر منوہر وہ دلبند
سوم مشہور تھا جین تاتار / سری بالسیت فرزند خوش اطوار
سو سرما کی جو تھی دختر علام / ہوئی تا تہہ اوس سے فرزند کو نام
اشٹ دگوڑ مین بعد اوسکے مشہور / چہارم مین کرن با چہرہ پرنور
دگر ہے کلرشٹ عالم آرا / پسر ہشتم انگم ہے آشکارا
جو دیکھا باسعادت جسب دلخواہ / سرود و رقص ہی سب کا کیا نہ
پسر جیت گوپت کے برہما نے خوشتر / جو دیکھے صلاحیت عقل و ہنروں
انہین بھیجون بسوی ربع مسکون / لکھین تا یہ سیاہہ روز افزون
یہ کرکے دلمین وہ تجویز احسن / کیا چار و نطرف اونکو معین
اشٹامل ہی سورج دہج ہی ثانی / کہ تھے وہ دونو سعادت کے نشانی
کرن اور گوڑ ذی فہم و خردور / ہوئی ساتھہ اونکی یہ دونو برادر
انگم کلشت کو با ہوشیاری / کیا ہمراہ بہر بیش کاری
مرادر بالمشٹ ایشہانہ خوشتر / ہوئی وہ ہیدستی مین مقرر
کیا احوال عالم سب قلمبند / ہوئی بال مرزد حشمت سے خورسند
زمین و کوہ قاف و دشت و دریا / سبھون کا عمق و عرض و طول پایا

**خیالی** تخلص منشی خیالی رام لکھنوی بڑی شاعر بہ گوہین قوم کایتہ سری باستب۔

دامن صحرا کو بھی دست جنون نے پھاڑا / طائر و مین ہے اثر صحبت کا آجاتا ہے عجب
چاک کرنا چاہیے میری گریبان کیطرح / باتین کرتے دیکھئے تو طوطون کو بلبلکیطرح
ناخن پا سے بہی ہم تنبیہ دے سکتے نہین / مشکبار ہے باغ عالم مین کہان ہے لا سکا
کب ہلال عید ہے ابروے جانانکیطرح / بل عبث کرتا ہے سنبل زلف پیچانکیطرح

**داس** تخلص شنکر داس مدرس مدرسہ پنڈی بہٹیان ضلع گوجرانوالہ ملک پنجاب ایک ذی استعداد شخص ہین بندہ سے تحریری ملاقات ہی اوہنون نے چند کتابین بہی تصنیف کی ہین ازانجملہ ایک چہوٹی سی مثنوی نقشہ زندگی اور دوسری گلزار مغربی یعنے تاریخ جنگ روم و روس ہین مینے بہی دیکہی ہین اور چند غزلین بہی اوہنون نے میرے پاس بہیجی تہین ازانجملہ یہ چند شعر لکہے گئے ہین۔

چہرہ ہے ماہ تابان نہ لعلین ہین گل لبان / آہو کیطرح آنکہین ہین ہونٹھ ہین لال لبان
ساقی پلادی جام مے لعل ہاتہ سے / مطرب سے کہو گا یہ بجاوے تالیان

**دانا** تخلص روشن لال ولد مہتاب رای داہ کیا نورانے لال ہی قوم کایتہ باشندہ لکہنو شاگرد نواب عاشور علی خان۔

آئی ہین جو زلف گرہ گیر ہاتہ مین / سودائیو لپیٹ لو زنجیر ہاتہ مین
کس جور ستی پہ ہی صیاد کا مزاج / کہینچے اگر کمان تو ہو تیر ہاتہ مین

دانا تخلص سو بہار لعل علاقہ دار کسیرٹ انگریزی بیشتر فارسی کہتے ہیں باشندہ کلکتہ ۔

راندان کی سیر جسنے کی ہو یاد ہی یاد / آج لکھتا ہوں وہ اطلس میں تمام ہی

دانش تخلص منشی مکند لال برادر زادہ رای پور نخید عاجز تخلص کایہ سکینہ لکھنو ۔

لعل خموشی پہ ہسی جب بجا ہی شرح ہے / چھپ گئی ظلمات میں لب آبحیوان کیطرح / خم شیر انشس ہے قاتل تیغ ابرو کہو / تیرا ارمان وہ نہ جائے میری لہو مانی طرح

دایم تخلص قیام الدولہ بخشی الملک رای بہتر چند بہادر کایہ سکینہ کہتری خلف منشی مجلس رای جو اپنے عہد کے بڑی نامی گرامی اور سخی و فیض شخص تھی اونکا انتقال سنہ ۱۹۱۱ میں بمقام کاشی جی بیکنٹھ باشی ہوی انکا کیفدر ذکر منشی دیوی دیال عابد تخلص کے ذکر میں بھی لکھا گیا ہے جو اونکی پوتے ہوتے ہیں مگر کوئی کلام انکا ہمکو نہیں ملا ۔

دریا تخلص پنڈت رتن ناتہہ خلف پنڈت امرناتہہ شعلہ واہ باپ بیٹون نے کیا دو عنصر آبی اور آتشی سنحر کرلئی ہیں قوم برہمن کشمیری باشندہ لکھنو دیوان سبحان علیخان کمبوہ شاگرد میر اوسط علی اشک اور بعضی مولانا ناطق بلگرامی کے شاگرد لکھتے ہیں ۔

نا دیدی ہیں رقیب یکبار دو تین / نظر آکہیں نہ جاہی یہ شمع نظر کے لو / دریا دلوں سے ڈرتے ہیں دو تنصیری / تہرای کیون نہ پانی میں شمع قمر کی لو
ذرہ ان خم پانی حرا ہیں کہو عیسیٰ / کم ہو نگی نہ آتش داغ جگر کی لو / ہے روشنی شمع مگر شعلہ زا نہیں / اندہا ہی وہ جو باندہے کوی چشم تر کی لو
کھینچ جو آہ سرد تو ہندی ہوں دو دو تین / دریا کی آگے پانی ہے نار سقر کی لو / آرزو دلمیں ہی بہی ہی یونہی کے / میری شی میں مگر خاک ہے میخانہ کے
گل جکتی ہیں بہت دیت کھینچ کر / بجھے چلکے فدا سیر گلستانون کی / ای سیر عقدہ کشا عقدہ کشائی کیجے / تار جان میں گرہیں گر ہیں زنانو کے

دریا تخلص نند لال محافظ دفتر محکمہ حساب راج کوٹہ ۔

ساتھہ وہ ہے جنازہ کے میری تا مدفن / ای اجل ہم تیرے آنے کو بہی اچہا سمجھے

دل تخلص دیبی پرشاد باشندہ مرشد آباد اور حال معلوم نہوا ۔

امید وصل اوس سے عبث تو کہی ہے دل / جس سے کہ رسم نامہ و پیغام بہی نہو

دل تخلص منشی دوارکا پرشاد برادر منشی رام سہای تمنا خلف رای پور نخید کایتہ سکسینہ لکھنو ابہی آپ صاحبزادے ہیں نوعمر ہیں مگر ماشاء اللہ لیاقت اچھی ہے ۔

عاشق سے بیاز و ساماں سے نہ تم ای / رشتہ الفت کو توڑ و عہد و پیمان کسطرح / ساتھہ غیر ونکی نبھایا جگر ہی سے بجر / ہیٹ گیا دریا کا دل عاشق کے داماں کیطرح

دلخوش تخلص بہادر سنگھ کہتری نبیرہ راجہ خوشحال سنگھ عرف خوشحال رای جو محمد شاہ بادشاہ کی عہد میں بڑے امیر اور صاحب مرتبہ تہے

ہوں تیری ہجر میں جوں دیدہ نرگس حیران / چشم پوشی نکر آ اپنے کہنہ گار سی دل

دلسوز تخلص لچہمی نراین خلف آتمارام باشندہ فرخ آباد ۔

دیکہتا گر جوش طوفاں کا میری انکہوں میں آ / آ ہنسنے کشتی کی لئے گرداب ہے لنگر مانگتا

خبیر تخلص پنڈت رتن لال خلف الصدق پنڈت نراین داس ضمیر ملک الشعرائے دہلی اردو فارسی دونو کلام انکے اچھے ہین ۔

دل مضطر ہے اسکی جدائی مین جسطرح ۔ طفل دل گر نہ پڑے اسکو دھر لاتم
شاید کہ غم غلط ہو غزلخوان پہر اگر ۔ جاتا ہی پہلا جاہ زنخدان کیا
وہ گل جو ہووے ساتھ چمن مین تو بلبلو ۔ دشت وحشت مین مجھے جیب گریبان کیا
خود سائے میں اپنا سایہ ہدیہ کا مجھے
ہاتھ اوسکا لیکے ہاتھ مین جلا ہے کہ ۔ دیکھو بہتر ہا ہون کوئی دم مین عریان کیا
ورنہ تم دیکھتے ہوتا ہین غزلخوان کیا

خرد تخلص بابا پرشاد قوم کہتری ساکن دہلی مرد خوش اخلاق نیک مزاج استعداد فارسی مین اوائل اور اماثل ہی ممتاز خط نستعلیق نہایت درست اور عمدہ لکھتے ہین ہرچند طبیعت موزون ہے لیکن جب آراستہ مزاجی سی فرحت ہوتی ہے تو شعر کیطرف توجہ کرتے ہین اور جو شعر کہتے ہین لکھتے ہین اور کبہی نہین لکھتے یہ احوال اونکا تذکرہ گلستان سخن مین لکھا تہا وہی ہمنے یہان نقل کردیا اور اوسکے سوا کچھ ہمکو معلوم نہین اور یہ شعر بہی اونکا اوسی تذکرہ سے لکھا گیا ہے ۔

یہ ہی بہتر اور وہ ہی گلبرگ ترا ہی جو ہے ۔ کیا ہی نسبت لعل کو اوسکی لب خوشرنگ سے

LIBRARY HYDERABAD-1 UNIVERSITY

خرد تخلص رام نراین پنڈت کشمیری شاگرد حافظ غلام دستگیر ہین ۔

تم آپ سی نہین جاتے یہان گہبرا کر ۔ یہ چپکے جذبۂ دل کا اثر ہے کیا کہی

خفی تخلص اجہ بابو عظیم آبادی بہت نامی اور مشہور شخص ہوگزرے ہین ۔

ہے خاک از بس تجہے انجم سے جلد آ ۔ اگر یہ صحبت ہوگی زیب انجمن ہوگا
دیکھہ سنبل کو چمن مین یاد آئی اوسکی بال ۔ حاصل ہین گلگشت سی آخر پریشانی ہوئے

خلق رائے جادو رائے حیدرآبادی شاگرد فیض ۔ غم نہ شیرین کے کشور اثر کا ۔ ہے یعنہ کہو یری فرہاد سے

خورشید تخلص پنڈت سورج پرشاد خلف پنڈت ستا رام اور حال تو آپکا معلوم نہین ہوا مگر تخلص مقرر کرنے مین ہمتہ اون کے بڑی طباعی معلوم ہوتی ہے ۔

پہولو نہ بلبلو چمن بے ثبات پر ۔ غنچون کے جو ثبات ہے وہ کوس صبح کا ہے

خوش تخلص دیوان گنیش رائے باشندہ لکہنو انکی ایک تاریخ نظم فارسی مین راماین فرحت مطبوعہ سنہ ۱۸۶۶ع کے خاتمہ پر درج ہے اور اوس سے اونکی خوش کلامی ظاہر ہے مگر ہمکو کوئی اردو کلام اونکا نہین ملا

خورم تخلص منشی ہرگوبند سنگہ متہرا ۔

خوشتر تخلص شمبہو دیال باشندہ لکہنو قوم کایتہ بڑے بہائی جگناتہ اطہر کے شاگرد منشی جواہر سنگہ جوہر بڑے با مذاق آدمی ہین اور صیغۂ انگریزی سرکار مین بعہدہ اورسیر ملازم ۔ یہہ دو شعر اونکی خصرت جوہر نے بہیجے ہین

کم سعادت دہونڈہتی ہی ادہر موسم بہار ۔ اٹہی جو شیطان کو شامل حال انکی لا ادہر
پاک رکہو نفس و نیت صاف دلکو جانکو ۔ بر فلہ ہے سمانا ہے فرقہ شیطانکو

خوشتر تخلص منشی جگناتہ ولد منالال قوم کایتہ سری باستب باشندہ لکہنو بڑے شاعر شیوا زبان اور شیرین بیان تہے راماین بہاگوت اور مثنوی عبرت اونکی تصنیفات سے سلسلہ مین بہت کچھہ مشہور اور معروف ہین اور انہون نے یہ تینون کتابین اردو نظم مین قابل تعریف لکہی ہین افسوس ہے کہ اب یہ صاحب زندہ نہین ہین سنہ [illegible] ہجری مین انتقال کرگئے یہ تینون

کتابین مینے دیکھی ہین اور انمین سے کچھ کچھ اشعار بطور انتخاب لکھے جاتے ہین —

اشعار دیباچہ رامائن سے جو ۱۲۶۶ ہجری مین بعہد واجد علی شاہ بادشاہ لکھنو تصنیف ہوئے —

| | | | |
|---|---|---|---|
| خدایا نامہ کو نام آوری دے | قلم کو جلوۂ بال پری دے | ریاض حمد مین تا حسب انداز | عنادل کی طرح ہو نغمہ پرداز |
| مضامین ثنا مین تر زبان ہو | بہ رنگ ابر نیسان درفشان ہو | دہن غنچہ زبان گلبرگ تر ہے | یہ آب شکر کا تیرے ثمر ہے |
| گہر افشان جو یون میرا قلم ہے | سحاب لطف کا تیری کرم ہے | زبان بخشی ہے تو نے عنبر افشان | رہے تا شکر مین تیرے غزلخوان |
| عطا کی چشم مانند ستارہ | کرے تا نور قدرت کا نظارہ | دئی گوش از رہ لطف و کرامت | سنے تا نغمۂ عشق و محبت |
| رہی مانند سوسن وہ زبان لال | کرے بی شکر حق جو اور کچھ قال | رہی گل صفت وہ چشم بیمار | جو دیکھے غیر اوسکے سیر گلزار |
| رہی وہ گوش شکل گوش گل کر | سنے جو نغمہ ہائی لغو پرور | فزون ہو شکر سی سرگرم نعمت | عبادت سے تری حاصل ہی عزت |

## اشعار مناجات

| | | | |
|---|---|---|---|
| خدایا بادشاہا بے نیازا | خلایق پرورا عاجز نوازا | تو ہی ہے بادشاہ جن و آدم | تو ہی فرمانروائی جملہ عالم |
| تری خوان کرم سی پیل تا مور | ہر یک آسودہ ہے بے محنت و زور | صفا کیشان عارف چہرہ پر نور | سیہ کاران کافر سینہ پر زور |
| سخن سنجان عاقل جناب حلم | جہالت پیشگان نادان بے علم | بکنج صومعہ پیران ہشیار | میان میکدہ مستان سرشار |
| جوانمردان ظالم مردم آزار | کہن پیران لاغر سخت ناچار | سبہونکو تو عطا کرتا ہی روزی | بصد لطف و سخا و دلفروزی |

## اشعار حمد کتاب بھاگوت منظوم خوشتر مصنفہ ۱۲۶۷ھ سے

| | | | |
|---|---|---|---|
| گل افشان حمد باری مین قلم ہے | بیاض نامہ گلزار ارم ہے | بہار نامہ شکر فیض حق ہے | برنگ لالہ رنگین ہر ورق ہے |
| بیان شکر مین نہ رہی نے خشک | سواد صفحہ مین ہی نکہت مشک | شکر کا شکر یزدان مین اثر ہے | نے خامہ برنگ نیشکر ہے |
| عجب ہے دولت شکر الٰہی | کہ جسکے فیض سے ہو بادشاہی | بزرگی شکر سے ہی ملک نے | جگہہ دی فرق پہ اپنی فلک نے |
| کیا شکر خدا جو دل سی منظور | ملا خورشید و مہ کو حلۂ نور | بشر کو طاعت خالق روا ہے | کہ خالق خالق ارض و سما ہے |

## مثنوی چترگیت سی جسکا بدم پوتہی نام ہے

| | | | |
|---|---|---|---|
| بشبنمی خوش صورت صبح دل افروز | دکہایا نور مہ نے جلوہ روز | رہے گلشن مین گلہای معنبر | روان ہر سو نسیم روح پرور |
| عنادل نغمہ پرور ہر چمن مین | بہار تازہ ہر سرو و سمن مین | جو دیکہا چترگپت نے نیک ہنگام | مے گلرنگ سے مملو کیا جام |
| جو بیٹہین وہ دونو محبوب [illegible] | دل افگن دلبر و دلدار و دلکش | خوشی سی عین وقت بادہ خواری | لیا دونون کو بر مین بار باری |
| ہمی عشرت سہی دونون کو یکبار | کیا اوس ساقی مہوش نے سرشار | گرائے جرعہ مے عشرت در | کیا شیشہ تہے ساغر کئے پر |
| رہا عشرت سی شب بہر جلوہ آرا | سحر کی شغل مے مین آشکارا | ہوئین دونو حمل سی وہ گہربار | برنگ نخلہای تازہ پربار |
| غرض گزری حمل کے جب کہ میعاد | خوشی سی ہا بہان دونو ہوئی شاد | دئی بارہ خدا نے اونکو فرزند | ہمایون طالع و اقبال پیوند |

حریف تخلص منشی لال باشندہ لکھنو برادر بیبنی پرشاد ظریف آنجہانی ۔

حسن تخلص لالہ بور سنگھ کایتہ سکسینہ ساکن لکھنو محلہ نوبستہ شاگرد منشی خیراتی لال شگفتہ اردو کے اچھے شاعر

حشمتی لالہ ماتا دین عظیم آبادی منصف مظفرپور شاگرد وزیر علی عبرتی بیشتر شعر فارسی کہتے ہیں ۔

دیکھیں گے حسن حور تو پسلیگا دل مرا / جنت میں بے یقین بے نہ آرام آئیگا

حضور تخلص لالہ بالمکند قوم کہتری دہلوی میر درد کے شاگرد تھے اور علم عربی میں خوب بہرہ رکھتے تھے ۔

نہ پاؤں کو جنبش نہ ہاتھوں کو طاقت / جو اوٹھ کے پہنچوں میں اس دلربا تک / سرِ راہ بیٹھے صدا ہے یہ اپنی / کہ اللہ یاور ہے بے دست و پا کا

یاں تجھمیں نہیں ہی آن باقی / وہ آن اب بھی ہی امتحان باقی / جفا کو ہم وفا سمجھے ستم کو ہم کرم سمجھے / اور ہر بلا کو دل میں ہم سمجھے اوس کو دل میں ہم سمجھے

ہی پردہ دار مہر قیامت سحاب زلف / مست کھینچ اپنی موت سے اہے تو نقاب زلف / آفت بلا و فتنہ و مار سیاہ دار / دیر میں عاشق اسکے بھی کیا کیا خطاب

جوں شان نرگس بلا میں ہینا یا حضور آہ / دل چاک چشم خشک ہے ہی خراب زلف / شہر ہی نبض دل کی سرانگشت کی تلے / سیماب رہی تھر انگشت کی تلے

انگلی کبھی ہوں تیغ دیتا ہی کچہ حضور / ہے آب خضر جسکے سرانگشت کے تلے / اعجاز ہے کہ ٹکڑے ہی اشارہ میں کردیا / آیا نہیں قمر سا قمر انگشت کی تلے

مژگان تمسے بل نہ خط یار اے حضور / مٹ جائیگی حروف وہ زانگشت کے تلے

حضور تخلص ای نند لال ولد منشی گھر سہدا س ڈپٹی کلکٹر بندوبست ضلع میرٹہ شاگرد بنواری لال شعلہ

کب ذبح ہی آمین تہاری دشمن تمکو لات ہے / ہم کاٹ لیں زبان کو قلم کی بگاڑ ہے / تہہ لیست بر دیکھئے ہر گ دیکھئے / تہو کر سی جی اوٹھی تو انشا ایسے مر گئے

حضور تخلص پنڈت سری کشن لکھنوی ۔ / سنتے ہی حال ارمیراتم جو سو گئے / کیا آپنے بنایا کوئی قصہ خوان مجھے

معبد فنا یہی ہی زمین کو چہ آسمان پاک / تہو ریسی دی زمین اگر آسمان ہا مجھے / ڈہونڈھا کہاں کہاں نہ ملا یار کا پتہ / چلتا ہوں جلی جو کوئی لا مکان مجھے

نگاہی دیکھی پاس سے اپنی اوٹھا ہی / اتنا سبک کہے کہ گندی گران مجھے / دنیا کوئی نہ جاؤ لگا ڈرا ہی کمین فلک / رہنے دی ایکدن کے لئی میہمان مجھے

خوشتم تخلص منشی دیپ چند قوم کہتری ولد منشی بیج لال سکنہ دہلی اپنے عہد میں علامہ ہوگزری ہیں مرزا آغا درخشم صابر تخلص شاہزادہ دہلی اپنے تذکرہ گلستان سخن میں لکھتے ہیں کہ دیپ چند مرد معمر اور سنجیدہ تھے خط نستعلیق اور شکستہ خوب لکھتے تھی فارسی میں استعداد کامل تھی نثر طرازی کا طرز نہایت دلچسپ تہا ۔ امیر خسرو کی طرز کے پیرو تھی محنات بدیعی خصوصاً اشتقاق اور مراعات النظیر کی طرف التفات اس مرتبہ تہا کہ با اوقات سلسلہ معنے کا ہاتھ سے جاتا رہتا تہا خزاین الفتوح کو جو امیر خسرو کا سکہ سخنوری او متانت عبارت میں دست آویز منشیان جاپک رقم ہے خلاصہ کرکے اونکے معانی کو نثر متین میں لکھا حق یہ ہے کہ خوب لکھا کہین کہین مراعات لفظی کے قید نے اس نثر کو بھی حلیہ معانی سے معرا کردیا لیکن با اینہمہ خوبی اوس نثر کے دایرہ بیان سے خارج ہی مگر مذاق شعر سے بہرہ کم رکھتے تھی اسواسطے زمین شعر میں کبھی گذر نہ کیا عمر اخیر میں خرافت اور کبر سن کے تقاضا سے یہ فکر بھی دامنگیر ہوا از بسکہ نظم میں مہارت نہ تھی اسلئی جو کہ انشا پردازی کی قدرت سے آگاہ نہ تھی وہ اشعار سنکر نا معتقد ہو جاتے تھے اور زبان طنز کو دراز کرتے غالباً

شعر گوئی کی طرف توجہ کرنا اختلال حواس کا نتیجہ تہا اور اس تخلص کا اختیار کرنا بہی اسی پر دال ہے بیس برس سے قریب ہوئی کہ قضا کی — ایک دوسرے تذکرہ مین لکہا ہے کہ وہ ابن مقلہ کے لکانے ہوئی چہوٹون خط کو خوب لکہتے تہے اور علم انشاپردازی مین اوستادی کا علم رکہتے تہے خزینۃ الفتوح اور ریفیایار انکی تصنیفات سے ہے فقط میری دلی دوست منشی بدرگا پرشاد صاحب نادر تخلص نے دہلی سی جو بہت سے ہندو شاعرون کا احوال اور کلام تلاش کرکے مجکو بہیجا ہے اوسمین ان حضرت کی نسبت یہ فقرات درج مین یہ شعر گوئی اونکا بڑا پنے کا خبط تہا اور اس سی اونہون نے اپنے نام کو بٹہ لگا لیا ورنہ ناثر بے بدل اور ایسے زبردست تہے کہ آج کل مثل اونکی کوئی نہین ہے ٹیک چند صاحب بہار عجم کے شاگرد جو اندرمن تہے وہ انکی اوستاد تہی ایکدفعہ کا ذکر ہے کہ آپ نواب جہجر کے سرکار مین نوکر ہوئے اور نواب کی طرف سے صاحب رزیڈنٹ کو خط لکہا یہان منشی سلطان سنگہ قوم کہتری ہتی جنکے متبنے اور نواسی منشی عزیز سنگہ فیاضی مین دوردور نام کرکے ابہی سات آٹہہ برس پہلے مرے مین وہ اس خط کا ایک فقرہ بہی نہین سمجہ سکے گو لیاقت منشی گری کی اونکو بہی اچہی تہی صاحب نے فرمایا کہ منشی اسکو کیون نہین سناتے یہ کاغذ کس منشی کا لکہا ہوا ہے سلطان سنگہ نے ہاتہہ جوڑکر عرض کی کہ حضور جس منشی نے اسکو لکہا ہے مین اوسکے آگے طفل مکتب ہون اور اوسکی مدقق عبارت کو نہین سمجہ سکتا حکم ہوا کہ نواب کو لکہو کہ آیندہ ایسے منشی سے خط لکہایا کرو کہ جسکی عبارت عام فہم ہو اسپر یہ منشی صاحب معزول ہوکر گہر آبیٹہے اور انکے یہ بہی روایت مشہور ہے کہ جب دہلی مین فارسی دفتر تہا توکسی تہانہ پر محرر مقرر ہوگئے وہان ایک خفیف سے خانہ جنگی ہوئی جسکی رپوٹ لکہنے مین اونہون نے خونکی ندیان بہائین مگر جب صاحب نے زخمی کو دیکہا تو وہان سوای ایک چوٹ لکڑی کے اور کیا دہرا تہا اسپر یہ وہان سے بہی موقوف کئے گئے وہی مثل ہوئی کہ ای روشنی طبع تو بر من بلا شدی انکی بیٹے دہرم چند نامی تہے — اور انکو انتقال کئے ہوئی اتبک قریب پچاس برس کے گزری ہین یہ دو شعر اونکی جو تذکرون مین درج تہے یہان لکہے گئے —

جسکہ آئی کی خبر ہمنی سنی دلدار کی　　بہر گئی کانو مین تو اوس لفظ عنبر بار کی

ای طبیب بے مروت تو دوا سوچا کیا　　چہٹ گئین نبضین ہمارا ان علی نسخ ہمکے

حیرت تخلص پنڈت اجودہیا پرشاد کشمیری لکہنوی قلندر بخش جرات کی شاگردونمین سے تہے اونکی تصنیفات سی ایک مختصر سا دیوان اور کئی مثنویان ہین فن موسیقی مین مسلم اور تیر اندازی مین قلم تہے اونہون نے بیشتر لکہنو مین اور کسقدر دہلی مین گذران کی ۱۲۳۰ ہجری مین کہ اوسوقت صرف ۳۵ برس کی عمر تہی عالم فانی کو چہوڑا یہ شعر اون کا تذکرہ گلستان سخن سے لکہا جاتا ہے

ہوا ممنون جہان خوب اپنی ناتوانی کا　　بسنگ نقش پا اوسکی گلی سی اوٹہہ نہین سکتا

حیرت تخلص فوقی رام باشندہ دہلی خوشباش فرخ آباد

ہنگ آیا اہی ای کیا زندگانی ہے　　کہ جسکے پانو پڑتا ہون اوسکو سر گرانی ہے

حنیف تخلص منشی ہیرا لال عرف الہ شب سنگہ شاگرد میر سوز لکہنو مین تہے

گلشن دہر مین کہینکہ وہ بہلا نشاد ہے　　رات دن جسکے لئے کہات مین صیاد ہے

| | | | |
|---|---|---|---|
| راجہ کم عقل خوبی ہو جو کہلاؤں میں | ہیں جتنے دوست کہ وہ بھی کمر باندہے ہین | مٹ گئی شکل نقش پا کی | پس گئے چال پہ حنا کیسی |
| کیا جانیے کہان قافلہ مسافران ہے | یاران عدم کی نہین آتی خبر مجہے | روے اردی لیلی جانگرد وبیابان مجنون | بہلا کب جادر مہتاب راجہ ہاتہ آتی ہے |

| | |
|---|---|
| قبر مین بہی دوستون کو دشمنی مجہسے رہی | پیر اکہیڑ ڈہانے کو نقش بوریا آتی رہی |

راجہ تخلص راجہ بہادر خلف مہاراجہ شتاب راے ناظم صوبہ عظیم آباد۔

| | |
|---|---|
| یہ زخم دل ہمارے دیم تلک نہ پہونچے | ہم اون تلک نہ پہونچے وہ ہم تلک نہ پہونچے |

راجہ تخلص مہاراجہ دگبجی سنگہ بہادر والی ریاست بلرام پور و تلسی پور وغیرہ علاقہ ملک اودہ جو داد دہش اور قدردانی علم و ہنر مین مغتنمات روزگار سے تہے بعد تباہی سلطنت اودہ کے لکہنو کے اکثر عمائد اور ذی لیاقت اشخاص اونکی سرکار سے پرورش پاتے تہی اور سرکار دولتمدار انگریزی کیطرف سے بہی خاطر خواہ قدر او منزلت اونکی خیرخواہی زمانہ غدر وغیرہ کی ہوئی تہی خطاب سی ایس آئی) بہی عنایت ہوا تہا اور دربار شاہنشاہی دہلی مین بہی اعزاز خاص اضافہ انواب سلامی وغیرہ سے بخشا گیا تہا آپ انجمن تعلقداران اودہ کے میر مجلس تہے اور امورات زمینداری اور حالات ملکی مین حکام سرکاری کو آپ سے عمدہ اور مفید مشورہ ملا کرتا تہا آپ کو شکار کا از حد شوق تہا ہمیشہ اپنے علاقہ کے جنگلات مین جو سرحد نیپال سے ملحق ہین شکار کو جایا کرتے تہے اور اپنے مہمان انگریزون کو بہی ساتہ لیجا کر شکار کہلایا کرتے تہے آپ کی بحیطان نشانہ بازی اور قدراندازی کی تعریف بڑے بڑے شکار دوست اور گل چلے انگریزون نے کی ہے اخیر صدمہ جو آپ کو پہونچا اور جس سے تندرستی مین خلل آکر باعث مرض موت ہوا وہ شکار ہی کا طفیل تہا۔ آپ قوم سے راجپوت تہے آپ کا خاندان جنوار کے نام سے مشہور ہے پہلے علاقہ چانپانیر ضلع گجرات مین آپکے بزرگون کی ریاست تہی وہان سے راجہ برباشاہی جو مہاراجہ بیگہدیو کے سب سے چہوٹے بیٹے تہے نقل مکان کرکے دلی مین چلی آئے تہے تاج الدین غوری نے سمت ۱۳۲۲ مین اونکو بہرائچ علاقہ اودہ مین ایک قطعہ ارض جو جنگل اور مفسدون سے بہرا پڑا تہا آباد کرنے کے لئے عطا فرمایا جہان اونہون نے بعد قلع وقمع جنگل اور باغیون کے یکونہ نام ایک شہر آباد کیا اور ایک با لگذار ریاست کی بنا ڈالی اوسوقت سے لیکر اسوقت تک اتنے رئیس اونکی خاندان مین ہوئے ہین (۱) راجہ بریہا سے سمت ۱۳۳۵ (۲) راجہ اچلدیو سمت ۱۳۶۲ (۳) راجہ دہیر ساہی سمت ۱۴۰۷ (۴) راجہ رام ساے سمت ۱۴۴۳ (۵) راجہ بشن سہای سمت ۱۴۴۵ (۶) راجہ گنگا سنگہ سمت ۱۴۶۱ (۷) راجہ مادہو سنگہ سمت ۱۴۹۶ (۸) راجہ کلیان سنگہ۔ (۹) راجہ بلرام ساہی برادر راجہ کلیان سنگہ بانی بلرام پور (۱۰) راجہ پران چند ولد راجہ بلرام ساہی سمت ۱۵۰۰ (۱۱) راجہ تیج سہای سمت ۱۶۱۰ (۱۲) راجہ ہرہنس سنگہ سمت ۱۶۵۰ (۱۳) راجہ چہتر سنگہ سمت ۱۷۰۲ بکرم (۱۴) راجہ نراین سنگہ سمت ۱۷۵۲ (۱۵) راجہ پرتہی پال سنگہ سمت ۱۷۹۲ (۱۶) راجہ نول سنگہ متبنی سمت ۱۸۲۸ راجہ پرتہی پال سنگہ (۱۷) راجہ ارجن سنگہ سمت ۱۸۵۷ (۱۸) راجہ جی نراین سنگہ سمت ۱۸۸۱ (۱۹) مہاراجہ دگبجی سنگہ سمت ۱۸۹۳

برادر راجہ جی نراین سنگہ ـ مسند نشینی کے وقت مہاراجہ کے عمر اٹھارہ برس کے تھی دوسرے برس یعنی سمت ۱۸۸۸ مین اونہون نے سنا کہ امتر لہ کا تعلقدار راجہ محمد خان بلرام پور کے اوپر لشکر کشی کی فکر مین ہے یہہ پہلی ہی اوسکی اوپر جا پڑے ہے اور امتر لہ فتح کر کے چند جلد قرآن شریف و کتب مقدسہ اہل اسلام بطور لوٹ کے لے آئے سمت ۱۸۹۰ مین لشکر سپاہی ناظم نے باوجود ادای مالگذاری مہاراجہ سے ناحق لڑائی ٹہانی اور شکست کہائی سمت ۱۸۹۱ مین راجہ درشن سنگہ شاہ اودہ کیطرف سے ناظم ہوئی اونکو مہاراجہ سے عداوت تہی چنانچہ کچہ عرصہ بعد مہاراجہ تو شادی کرنے کو نانیہے کیطرف گئے اور راجہ درشن سنگہ نے اونکی نائب گجادر سنگہ سے کہ جبکو وہ ناظم کی اطاعت اور فرمان پہنچنے کا حکم دیگئے تہے خواہ مخواہ بلرام پور خالی کرا لیا مہاراج یہہ خبر سنکر بانسے سے نیپال کو چلے گئے کمانڈر یم بہادر جنرل کنور ابا جی برادر حقیقے مہاراجہ جنگ بہادر نے بہت خاطر کی اور بسبب ناموافقت آب و ہوا نیپال کے مہاراجہ کو سرحد بلرام پور پر موضع ادتر ہوا مین رہنے کی اجازت دی اور بحالی علاقہ مین سعی کرنے کا وعدہ کیا راجہ درشن سنگہ نے جو مہاراجہ کا سرحد پر آنا سنا تو اونکو جا گہیرا اگر مہاراجہ نے اوسوقت ایسی بہادری خود داری مین دکہلائی کہ راجہ کو ناکام بہاگنا پڑا نیپال کے رزیڈنٹ نے یہہ ماجرا شاہ اودہ کو لکہہ بہیجا شاہ نے راجہ درشن سنگہ کو معزول کر کے قید کر دیا اور مہاراجہ پہر اپنے علاقہ پر قابض ہو گئے سمت ۱۹۰۰ مین تلسی پور کے راجہ دگراج سنگہ کو اوسکی بہتیجے دگ نراین سنگہ نے نکال دیا وہ لکہنؤ مین حاضر ہوا واجد علی شاہ بادشاہ اودہ اور صاحب رزیڈنٹ کا حکم مہاراجہ کو اوسکی مدد کا پہونچا اور اونہون نے اپنی فوج لیجا کر دگ نراین سنگہ کو نکالا اور دگراج سنگہ کو بیٹہا کر اپنا حق مقررہ سابقہ معہ ایک گانو کے اوس سے لی لیا سنہ ۱۲۶۳ فصلی مین امداد علی خان راجہ اوتر ولہ نے راجہ دیبی بخش سنگہ تعلقدار گونڈہ کے بہکانے سے علاقہ بلرام پور مین فساد کر کے مہاراجہ سے شکست کہائی اسی سنہ کی ماگہہ مہینے مین ملک اودہ خالصہ سرکار ہوا مسٹر چارلس جان وینگلڈ صاحب بہرائچ کے کمشنر ہو کر آئی مہاراجہ نے اونکی خدمت مین حاضر ہو کر علاقہ بلرام پور کی قبولیت داخل کی صاحب نے اونکی حسن خدمت سی خوش ہو کی ایک توپ ہمراہ کر دی جو دن مین تین وقت سر ہوا کرے سنہ ۱۲۶۵ فصلی کی جیٹہہ مین غدر ہوا مہاراجہ حسب الطلب پانسو آدمی لیکر صاحب کمشنر بہادر پاس پہنچی بعدہ صاحب فوج لانے کے لئے کلکتہ کو گئے اور مہاراجہ قلعہ مٹوتان مین رہی بدمعاش مفسدون نے کئی دفعہ اوس قلعہ کو گہیرا مگر مہاراجہ کا کچہ نکر سکے سنہ ۱۲۶۴ مین غدر دور ہوا سنہ ۱۲۶۶ مین سرکاری فوج گونڈہ مین آئی مہاراجہ امرون تک پاس گئے علاقہ تلسی پور جو بسبب بغاوت راجہ دگ نراین سنگہ و عدم حاضری رانی راجہ مذکور باوجود اجرای اشتہار معافی ضبط تہا معہ علاقہ بانکی سرکار سی انعام مین ملا اور سنہ ۱۸۵۹ء کے دربار گورنری مین بمقام لکہنؤ مہاراجہ کو اول نمبر کی کرسی پر نشست ملی سات ہزار کا خلعت اور مہاراجہ بہادر کا خطاب معہ سند بانکی و تلسی پور کے اور مہر و اختیارات دیوانی کلکٹری فوجداری کے عطا ہوا ـ اوسوقت سے مہاراجہ کی نیکنامی تمام ہندوستان مین پہیلی اور جو جو کام نمایان

اون سے انتظام ملک و مال میں ہوی اخبارون مین لکہے گئے زیادہ کہانتک لکہون کہ اس مختصر مین گنجایش نہین مہاراجہ کو باوجود کثرت اشغال ملک و مال کے شعرگوی کا بہی شغل رہتا تہا اور اس فن کے بہت شایق و قدردان تہے ۱۸۶۸ع مین جو مین نے اس تذکرہ کا اشتہار دیا تہا وہ نظر انور سے بہی گذرا اسیدم منشی جواہر سنگہ صاحب کو حکم ہوا کہ اونہونے آپ کا دیوان معہ چند دیگر تصنیفات کی جو آپکے سرپرستی اور مربی گری سے مطبع خاص مین طبع ہوئے تہے میرے پاس بہیجدی اونکی شکرانہ مین مینے بہی اپنے چند کتابین نذر کین از انجملہ رسالہ خواب حسرت بان بہت پسند آیا اور اوسکی تقریظ بہی تحریر فرمائی جسکا مسودہ منشی صاحب موصوف کی وساطت سے معہ زر نقد بطور صلہ کے پہونچا اسقدر عنایت اور کرم بخشی جو مجہہ دور افتادہ کے حال پر ہوی یہ محض خالص فیاضی اور سچی سخاوت تہی ورنہ مین کیا استحقاق رکہتا تہا اگر بیشکشی کتب کے وجہ قرار دیجائی تو مینے بہت رئیسون کو اسطرح سے کتابین بہیجدین تہین مگر جواب تک نلا صلہ تو درکنار رہا فی الجملہ مہاراجہ صاحب کا دم اس زمانہ مین بہت غنیمت تہا مگر افسوس کہ ہم لوگونکی بدقسمتی سے سال گذشتہ مین اونکا انتقال ہو گیا جسکا افسوس اب تک بہت سی انگریزون اور ہندوستانیون کو ہے بیٹا کوئی نہ تہا اس سبب سے جنابہ مہارانی صاحبہ مالک ریاست ہوئین وہ بہی بفضل آلہی بہت سخی اور فیاض ہین چنانچہ اخبارون مین اکثر اونکی سخاوت اور نیکنامی کی خبرین چہپا کرتی ہین مہاراجہ مرحوم کا دیوان ہمنے اول سے آخر تک دیکہا ہے غایت درجہ بہت اچہا دلکش اور دلکشا کلام ہے زبان کیا شیرین پائی تہی کہ قند و نبات مین بہی وہ مزا نہین جو اونکی ادنی ادنے روزمرہ کی باتون مین ہے چنانچہ یہہ چند شعر جو تذکرہ کے لئے منتخب ہو کر یہان درج کیئے گئے ہمارے دعوے کے گواہ ہو سکتے ہین

نام ترا جبکہ طغرای سر عنوان ہوا
تیری صورت دیکھکے لیلے کو ہوگا حجاب
مدام اپنے بغل مین وہ آفتاب رہا
گئے وہ دن جو جنکو پیار کرتے تہے
ادھر پہ پیکر دکہا کر خندہ دندان نما
شکر کرو کہ ہیچ بار رہا مرد جلا یار سے
خم کہلے شیشے کہلے ہر کدیکا در کہلا
شکر آفت جان کو ہی سمجہا
عجب کیا جو نہ دیکھا آنکہ ہم نظارہ و نگہ
کبہی قسمت شکوہ سے لب اپنے نہین واقف

مرتبہ مین عرش سے عالی سر دیوان ہوا
میری صورت دیکھکے مجنون بہت تڑپیگا
ہماری دور مین دور شراب ناب رہا
نہ وہ لے رہے اپنے نہ وہ شباب رہا
دہن نظارہ کو نے موتیون سے بہر دیا
اب تو وہ نام خدا رشک مسیحا ہو گیا
منہ جو ہمپر نہ مضمون خط ساغر کہلا
بہت ڈہونڈا بہت ڈہونڈا نہ پایا
شمع مہرای رہ و نقشہ تیری چمن کا
یہہ ہم ہی ہو رہے بہانہ مگر ہی یاس ملنا انکا

## اشعار متفرقات

تیری ہلنا ہی کلاہی جانع ادا کی کہیل ہے
وہ ہم بغل ہے پر شغل مے کباب رہا
نہ جانین کچھ وصل مین ہے لذت
خواب مخمل جن گل انہا تو انکو فرش خار تہا
تو سوار گیا جو ہی ہم ہو نہین تن سے
لو مبارک ہو عاشق ہم ہی بک گئے
گیا صحبت مین جیسے معشوقہ نکے
کیا گیسوت ہی فقط ایکبار گیسو ہی ام نہیں
دہان تنگ کا بوسہ جو مانگا ہمنے کی
پیدا کئین ان ہونٹون نے شیرین بنا لینا

چار عنصر سے مرکب قالب انسان ہوا
رہا جہان مین جب تک نین کا حباب رہا
ہمین لحاظ رہا یار کو حجاب رہا
موت نے تربت مین انکو خاک بستر کر دیا
اللہ رے دماغ عروس بہار کا
ہم صفیران چمن کہتا ہمارا ہو گیا
مزاج اصلاح پہ آیا نہ اسکا
درد سر پیدا ہوا درد کم ہونے لگا
لو کیا یہ نہ بنایا یہ تعالی تہا کہ رنگین کا
بلکہ بستان کو رشک سمرقند کر دیا

جل چکی ہی دم حالی شعلہ رخسار مین | پر دیکھی خاصیتین ہین آہ آتشبار مین | یہ صفا ہوتی نہین سلک در شہوار مین | شب دکھلائی یار کے فراق یار مین

آنکھ نے موتی پروئے آنسوؤن کے تار مین

ابر نیسان ہے یہان مژگان گوہر بار مین | فرق کیونکر ہو سکین معلوم موتی کے ہار مین | یہ نیا رشتہ بنا سلک در شہوار مین | ہین جمع ابر و نیسان ہجر و فراق یار مین

آنکھ نے موتی پروئے تار جسم زار مین

## خمسہ غزل میر وزیر علی صبا

کوئی بندہ نہین جناب ای پاک کے | کہدے جا کے پاس اس سفاک کے | منتظر کے دیکھو یہی اس غمناک کے | ہو رہے ہین ظلم ہفت افلاک کے

امتحان مین ایک مشت خاک کے

بھیجے نامے مجھ گریبان چاک کے | راستے طے کر گئے ہفت افلاک کے | کیا بیان ہون وہی فن خوب ناک کے | جابجا جلوے ہین حسن پاک کے

نور کے پتلے ہین پتلے خاک کے

جلوہ افزا نور ہے رخسار کا | رخ کا ہمسر مطلع انوار کا | ہو مقابل منہ ہے کیا گلزار کا | پھوٹ نکلا رنگ جسم یار کا

پھول بوٹے بن گئے پوشاک کے

پوچھ لو راجہ سے ساری اے صبا | جو کہ ہی حالت ہماری اے صبا | رہ گئی ہی آہ و زاری اے صبا | ہین لگے ابر بہاری اے صبا

ڈوبے اپنے دیدہ نمناک کے

**راجہ** تخلص ابھے راج کشن خلف راجہ بن کشن رئیس کلکتہ صاحب دیوان شاگرد مرزا جان طپش—

گر شب کو نہ تم پاس میری آؤ گے صاحب | تو مجکو سحر تک نہ یہان پاؤ گے صاحب

**راجہ** تخلص ایک شخص کا ہے جسکا حال معلوم نہین ہوا—

مہر و شب کو آئینے یہان دہوم دہام ہے | بہتر ہزار صبح سی یہ اپنی شام ہے

**راحت** تخلص بہگونت رای ولد دیندیال باشندہ کاکوری ضلع لکھنؤ شاگرد امانت مثنوی زہرہ بہرام اور نلدمن انکی تصنیفات سے ہین—

چاہ ہو چشمہ ہو دریا ہو تو اسکو روکے | روز چشم تر سی بہتا ہے سمندر زیر پا

**راحت** تخلص پنڈت کشن لال باشندہ مہترا تحصیلدار ضلع فرخ آباد—

دل کو سامان ہے اسیر و سامانی سے | خوش گذرنے لگی اب جامہ عریانی سے

**راحت** تخلص رام دیال کایتہ سری باستب شاگرد جوہر رای جواہر سنگہ لکھنوی فارسی اکثر کہتے ہین اور اردو کم مگر کوئی شعر انکا نہین ملا—

**راضی** تخلص دیوان جانی بہاری لال قوم ناگر برہمن باشندہ شہر آگرہ جو ایک نامی گرامی شخص اس زمانہ مین ہین انہون نے علم عربی فارسی انگریزی اور سنسکرت مین مہارت حاصل ہونے کے بعد عرصہ تک سرکار انگریزی مین

قواعد کی اور پہر ریاست بہرت پور مین نایب وکیل ہوئی اور اب وکیل حاضر باش محکمہ رزیڈنٹی راجپوتانہ ایک عرصہ سے ہین اور اسعرصہ مین ایکدفعہ دیوان ریاست کچہ واقع کا ٹہیاواڑ اور ایکدفعہ مہاراجہ صاحب سجن سنگہ جی والی میواڑ کے اتالیق ہو چکے ہین محکمہ رزیڈنٹی مین اونکا بہت بڑا اثر بسبب قدامت اور لیاقت کی ہے اور اکثر انگریزوں نے اونسے ہندی اور فارسی پڑہی ہی وہ شعر بہی کہتے ہین چنانچہ گلستان کا نظم ترجمہ اردو زبان مین بنام نگارستان فصیح کیا ہے اور اسیطرح انوار سہیلی کو بہی نظم مین لکہا ہے آپ سے میری بہی ملاقات اونسے ہوئی تہی آدمی بہت بزرگ منش اور با علم ہین اور شادی ابتک باوجود گذر جانی سن شباب کے نہین کی ہے اور اپنے مذہب کے بہت پابند ہین مگر افسوس ہے کہ اسوقت اونکا کوئی شعر ہمارے پاس اس تذکرہ مین درج کرنیکو نہین ہے

راقم تخلص بندرابن صاحب دیوان گذرے ہین مگر اونکی سکونت مین اختلاف ہے کہ کوئی تو اونکو دہلی کا باشندہ بتاتے ہین اور کوئی متہرا کا سمجہتے ہین اور اسیطرح اونکی شاگردی مین بہی فرق ہے کہ کوئی تو سودا کا شاگرد کہتے ہین اور کوئی مرزا مظہر کا مگر اسمین شک نہین کہ عمدہ شاعر تہے اور اونکی کلام سے سو برس پہلے ہونا اون کا ظاہر ہے

| | | | |
|---|---|---|---|
| ہیں بدتر ابہی سے گرین تجہ سے بیگانہ<br>نہ تیرے عشق مین بلبل کو ہی دیکہا | ہے وہ گل کہ ہووے سب کے سب بیگانہ<br>چاک کہ ہے گل کا گلستان مین گریبان دیکہا<br>سنتے تہے ہم جہان مین ایکدم کی بات | یہانتک قبول خاطر کیجیے ترے جفا کا<br>کہتے کیا سو دل بلبل گلون سے<br>آئیو دید مین تو کم از آستین نہین | تا سب کہین کہ راقم رحمت ترے وفا کو<br>اور ادب تہے مین اوسکی بات نہکر |

رام پرشاد منشی رام پرشاد قوم کایتہ سکنہ لکہنو مدار المہام نواب محسن الدولہ بہادر رئیس اعظم لکہنو کہ آدمی بہت طباع ذی شعور اور سلیقہ شعار تہے اور ہمیشہ اونکی حسن انتظام امام بارہ حسین آباد کی تعریف اخبار مین دیکہی جاتی تہے تہوڑا عرصہ ہوا کہ دنیا سے عالم آخرت مین چل بسے اور اپنی خوبیون کا ذکر دنیا مین چہوڑ گئے گاہ گاہ فکر سخن بہی کرتے تہے چنانچہ یہہ شعر اونکی نتیجہ طبع روشن سے ہین

| | | | |
|---|---|---|---|
| ہای اس مہمانسرا سے نہ جانے گہر چلے<br>غور کرکے خوب دیکہا کوئی ہے اپنا نہین | بار عصیان مفت ہم تو اپنے سر پر دہر چلے<br>خواب غفلت مین عبث ہم عمر ضایع کر چلے | اوسکو کہ تہا ہی وہی لکہا ہی جو تقدیر مین<br>رام پرشاد اونکو جنت مین ملا مقام نو | ہر بشر کو چاہیے کچہ کام اچہے کر چلے<br>تشنہ لب جو یہان ہے بہر ساقی کوثر چلے |

رام چندر پروفیسر علم ریاضی یہ صاحب قوم کی کایتہ تہے اپنے بہائیون کے بجالت کمال مفلسی خورد سالی مین وارد دہلی ہوئی اونہین دنون مین انگریزون نے انگریزی کا مدرسہ جاری کیا تہا جو رفتہ رفتہ دہلی کالج کہلایا یہ مسٹر ٹیلر صاحب کلان کلکٹر پرسٹ مہتمم مدرسہ کے خدمت مین حاضر ہوئی اونہون نے کچہہ وظیفہ انکا مقرر کر دیا انہون نے تحصیل علم شروع کی خصوص علم ریاضی مین زیادہ محنت کی اور فارسی مدرسہ مین مدرس بہی اسی علم کے مقرر ہوئے اور جبر و مقابلہ و علم مثلث وغیرہ کے کتابین ریاضی کی اردو مین ترجمہ کرکے چہپوائین

جنکے ذریعہ سے عربی فارسی و سنسکرت کے طلبا کو ریاضی پڑہنا نصیب ہوا بعد اسکے انہون نے ایک کتاب انگریزی زبان مین درباب مسائل علم ریاضی ایسے تصنیف فرمائی کہ جسکو لندن کے فاضلون نے بہی تسلیم کیا اور اسکا صلہ جسقدر ملکہ معظمہ کے پیشگاہ سے اکرسر دربار اونکو دہلی مین ملا۔ پہر آپنے تذکرۃ الکاملین اور عجائبات روزگار وغیرہ کئی کتابین لکہین جنسے بہی اونکی معلومات اور تاریخی تحقیق کی تصدیق ہوتی ہے مگر غدر سے پہلے ۱۸۵۱ء مین مذہب آبائی کو چہوڑکر عیسائی ہوگئے اور بعد غدر جب دہلی کالج کا ڈہنگ جما تو ریاضی کے پروفیسر یعنی مدرس اعلے مقرر ہوئے بعد عیسائی ہونے کے اونہون نے کئی کتابین مسلمانی مذہب کے تردید مین مثل اعجاز قرآن وغیرہ تصنیف کین آخر عمر مین مہاراجہ پٹیالہ کے اتالیق ہوئے اور پہر راج مذکور کے سررشتہ تعلیم کی ڈائرکٹری کا عہدہ جسکی تنخواہ دو ہزار روپیہ تہی اونکو ملا اور آخر اسی حیص و بیص مین قریب ۱۸۸۰ء کے اونکا انتقال ہوگیا یہ اپنے وقت کے بڑے نامی گرامی معلم اور فاضل علم ریاضی کے تہے نظم سے شوق بالکل نہین تہا چند شعر تذکرۃ الکاملین کے دیباچہ مین لکہے ہین جنمین سے یہ منتخب ہوئے۔

بلندی وہ خسروان ہی وہی ۔۔۔ انہی بخش شاہنشاہان ہے وہی
گدا کو وہ چاہی تو دے جمشیدی ۔۔۔ ضعیفونکو کردے وہ دم مین قوی

**رای** تخلص شیو سہای قوم بہاٹ باشندہ لکہنو دلبر رای شیو سنگہ شوق جو فارسی اور اردو مین مہارت رکہتے تہے اور عاشقانہ زیست کرتے تہے اونکی شعر لطافت اور ظرافت سے خالی نہین ہوتے چنانچہ یہ ایک شعر اونکا ہے

دیکہیے شوخی کہ بزم غیر مین کہنے لگا ۔۔۔ رای صاحب بیٹہئے بندہ کا گہر یہ ہی تو ہے

**رابط** تخلص منشی دیبی پرشاد خلف منشی موہن لال متوفی قوم کایتہ بہٹناگر شاگرد مہدی علی زکی متوطن مراد آباد جواب عدالت دیوانی ضلع مراد آباد مین پیشکار ہین کلام انکا بہی مثل انکے بہائی منشی کنہیا لال ضبط کے سنجیدہ اور بالطافت ہے یہ چند شعر اونہون نے منشی اندرمن صاحب کی وساطت سے درج تذکرہ کے لئے بہیجے تہے سو یہان لکہے جاتے ہین۔

اجل ہے تو نہین آتی اثر ہو سخت جانی کا ۔۔۔ الم کتنیک دکہائین ہائے یار مہربانی کا
دکہاتی ہے نیرنگی کیسی غنچے رنگت ۔۔۔ لباس سادہ پر ہو کاہی ہے زعفرانی کا
نہین دل دیکہی شکل ہے چہپایا کسطرح کوئی ۔۔۔ کہ ہر جا جا بجا ہے اونکی لاف دلستانی کا
نہ پوچہو حال اے رابط حال و غضب مین جان ہے ۔۔۔ برا ہو عشق کا یارب بہلا ہو نوجوانی کا
جو مصرع ایک ہے عشوہ تو غمزہ ایک مصرع ہے ۔۔۔ تمہاری شان مین محبوبی عجب بیت معلی ہے
جہان ہے وہ قصیدہ پر مضامین مجمع باری کا ۔۔۔ ازل مطلع ہے جسکا اور ابد جسکا کہ مقطع ہے
مشاہیر ہین کبہی پر تو ہی مہر نور سپہر فلک ۔۔۔ فلک ہے بالکس رخ پر ادسکی جا بیکا ہر شے

یہ ہی ہین لذتین تو ہی تعین کیا کیا نہ ہونگے ۔۔۔ اگر یاد آئیگا پیری مین عالم نوجوانی کا
نہین وہ ترنگین ہر عضو کو دردیدہ ہے منہ ۔۔۔ ہوا ہے عشق اونکو آپ اپنی نوجوانی کا
اوٹہا کر آنکہہ جو روئی کبہی جنبش نہین کینچے ۔۔۔ رہا دہرکا جیسا ہی کسی کی بدگمانی کا

ایضاً

مقدر آپکی تقریر کیا نظم مرصع ہے ۔۔۔ جو قطعہ ہے تمہارا شعر تو وہ ایک مصرع ہے
تفاوت ہے زمین آسمان کا جوش باطل مین ۔۔۔ کہا ماہ فلک ہے اور کہا ماہ مقنع ہے
مشابہ ہی نگر اوسمین کہان ہے یہ لالہ وہی ۔۔۔ ثریا کیا ہے جو کہ آپکا جوہر مرصع ہے

ادا و عشوہ و ناز و غمزہ ہین چار رکن ابکے — قد موزون جانان ہے عجب برجستہ مصرع سے

اوسکی ہین ہا یہ بیت لفظ و معنی کا رای لطف انکہون سے — معشوق ہے وہ ممدوح زبان عالم مرقع ہے

## رباعی

یہہ قول ظہور بیشتر کرتا ہے — اسرار بد رعیان لبیر کرتا ہے

سمجہو تو سخن ہی کیا ہیر سے کہ کم — شاعر کی لیاقت سی خبر کرتا ہے

## ایضا

ہر طرح سی آپ تو ستا ئین کیا خوب — ہم شکوہ زبان پر نہ لا ئین کیا خوب

دین گالیان آپ ہم ہنسی ہین تا ہین — اور آپ ہنسی ہین منہہ چہا ئین خوب

## شعر

دربدر پہرتے ہین اب جرخ کے ہا تون سے تباہ — گہر سے رکہتے تہے نہ باہر جو کسی کام مین پانو۔

**ربط** تخلص رائے بالا پرشاد سکنہ حیدرآباد دکن شاگرد فیض۔

بیمار چشم ہون لب جان بخش کے سوا — عیسے کی مجکو چارہ گر ہے نہین نجن

**رحمت** تخلص پنڈت گنگا پرشاد کشمیری ولد موتی لال باشندہ لکہنو شاگرد سید آغا حسن امانت۔

ہم رند کس طرح نہ دعا دین اٹہا کے ہاتہہ<br>ملتا ہون غم سے مین کف افسوس اپنے ہاتہہ

دیتا ہے جام ہی کو ساقی بڑہا کے ہاتہہ<br>چلتے ہین ساتہہ غیر کے جب وہ ملا کے ہاتہہ

انکہون سے اپنے پنجہ خورشید گر گیا<br>رحمت جو سے ہا تو نہ پہیلاد کس طرح

جس وقت آگئے نظر اوس مہ لقا کے ہاتہہ<br>دیکہون گلے مین اپنے جو اوس مہ لقا کے ہاتہہ

**رخصت** تخلص لالہ موہن لال شاگرد دیوان دیا کرشن صاحب ریحان۔

چشم بد دور پر بال نکالی ہے<br>اسکے پربال نکالی ہین زبانین اپنے

طائر حسن و جوانی کے ہین پر گیسو<br>کس طرف لیکے چلے سانپ کا لنگر گیسو

میری وارستہ مزاجی سی نہین ہو واقف<br>تب تری سامنے کس شکل کو لیکر ہوگا

جال ہین لا کے ہین دیکہون جو کیونکر گیسو<br>سخت حیرت ہی کہان پا گیا تہر گیسو

**رسا** لالہ اجیاپرشاد داستان گو ولد جندی پرشاد قوم کایتہ خواہرزادہ راجہ جہاؤ لال بہادر باشندہ لکہنو شعر گوئی مین شاگرد نواب مرزا تقی جان ہوس اور داستان گوئی مین شاگرد میر قاسم علے کے ہین اور یہ شعر اونکا ہے —

جان نکلی جیسی چشم سی جب انکہہ لگے — اور بیٹا دکوئی ہجر مین کب انکہہ لگے

**رسا** تخلص منشی گوکل پرشاد کایتہ کہرے سکنہ کاپنور اول مطبع منشی نولکشور مین مترجم کتب تہے چنانچہ ترجمہ مجمع البحرین اور تاریخ سیر المتاخرین اور عجائب المخلوقات اور سکندر نامہ کا اونسے یادگار ہے اور بعدہ ایک زمانہ مین آپ اخبار کایتہ سماچار لکہنو کے مہتمم تہے اور اب اپنے وطن کاپنور مین ہین اور اپنے زمینداری کے انتظام مین مصروف او نہون نے بندہ کو اپنا تو کوئی کلام عنایت نہین فرمایا مگر دوسرے شاعرون کے احوال اور کلام کے عطا فرمانے سے البتہ اس تذکرہ کی تالیف مین بہت کچہ مدد دی ہے

**رسوا** تخلص آنند اوتر سنگہ مجہلے صاحبزادے رائے بہاری لعل کے اور چہوٹے بہائی رائے نجات سنگہ کے تہے عربی اور ترکی مین اونکی تصنیفات بہت کچہ ہے بیشتر قصہ کے کتابین دونو زبانون مین لکہی ہین اور ترکی کے قواعد اور محاورات بہی بہت کچہہ قلمبند کئے ہین فارسی مین بہی اونکی نظم و نثر موجود ہے اردو اشعار کم کہتے تہے انکے تین صاحبزادے اب لکہنو مین ہین بڑے تو منشی کشوری لال

سوز تخلص سرشتہ دار انجمن اودہ مین اور منجھلے منشی سیمن لال مترجم محکمہ لفٹنٹ گورنری اور چہوٹے منشی چندن لال کی
مالک مطبع اودہ پریس اور جامع الاحکام مین رسوا کا یہ شعر حضرت جوہر کے لئے کہا ہے۔

فلک کب شیطان ہے خلقت ستانیکے
سو سویا ہوا ہے لڑکون کے ڈرانیکے لئے

رسوا تخلص آفتاب رائے نام ایک جوہری بچہ اسم باسمی محمد شاہ بادشاہ کے عہد مین کوچہ گرد اور بیابان نورد تہا اور ایکدم بغیر شغل شراب کے نہین رہتا تہا جب مرنے لگا تو اپنے حضار بالین سے وصیت کی کہ میری نعش کو شراب سے دہو کے دفن کیجیو تو کہتے ہین اونہون نے بہی ایسا ہی کیا مگر اوسکے کپڑون اور بدن سے ہرگز شراب کی بو نہین آتی تہے۔

کوئی چاہتا نہین ہے کہ انکو بہی ہم نہین
رسوا ہی اس زمانہ مین مجنون ہے کم نہین

وصل مین بیخود رہے اور ہجر مین بیتاب ہو
اس طرح دیوانہ دل کو رسوا کس طرح سمجھائیے

رسوا تخلص پنڈت گنگا پرشاد دہلوی۔

یا الٰہی جلوہ گر ہے پس دیوار کون
پڑ گیا مجھپر بہی کیا سایہ تیرے دیوار کا

آفتاب حشر ہے روز ان سایہ ایک دیوار کا
تہے مجھے ہنگامہ محشر پہ کیا کیا اعتراض

ای پری کوچہ سی تیرے کیون قدم اوٹھتا نہین
حسب تلک وہ کہا نہ تہا عالم تیرے زنار کا

رشید تخلص پنڈت کنور بہادر بن گنیش پرشاد فرخ آبادی شاگرد امداد حسین سفیر۔

سنتے ہین آج وہ تیغ بکف آتا ہے
کون رہ جائیگا قسمت مین شہادت ہوگی

رقم تخلص صاحب رائے ارجمند حکیم سکہانند قوم کایتہ فن طبابت مین وحید العصر تہے اور صناعت شعر مین شاہ نصیر دہلوی سے مستفید تہے چنانچہ یہ شعر اونکا ہے۔

وہ تو شوق سی رخ کے لئے ہاں کیلئے
نہین تیری کہ بوسہ کہان کہا کیے لئے

رند تخلص گنگا پرشاد کشمیری لکہنوی شاگرد جرات۔

دل جکا مین جاکمین او دیلہین ہے تیری عیار
مانتے ہو گر برا عشق کہنے سی تو جان
وہی فغان ہی وہی آہ ہی وہی نالہ

جان مجہسے اسقدر کسنی مکدر کر دیا
ہم تمہین مشہور اپنا چاہنے والا کرین
خدا کے فضل سے اپنا جو حال ہی سو ہی

روتا ہون چپکے چپکے آتا ہے یاد جب دم
دیکہین جو کسیطرف تو رنگ جاتے
نکلا نہ کبہی گہر سے وہ بیرحم در تلک

وہ دیکہنا کسیکا نظرین چرا چرا کر
کیا کہئے اب ایسے بدگمان کو
جو کہتے سی اوسکے مر گئے سر مار مار کے

رند تخلص کہیم نراین کہتری نبیرہ لالہ لچھمی نراین طب مین اچہا دخل رکہتے تہے مہاراجہ ٹکیت رائے لکہنوی کے رفیقون مین تہے اور آخر عمر مین کلکتہ جاکر رہنے لگے تہے اونکا مکان ہوگلی مین تہا اکثر شعر فارسی کہتے تہے اردو کم یہ دو شعر اونکی ہین مولوی حفیظ الدین شہید انکے شاگردون مین سے تہے۔

نالہ طنبور و چنگ ای اہل غفلت تم نہ سنو
گوش زد ہوتی ہے ہر دم یہ نصیحت سازکی

ہے سزا اوسکی کہ سوز و درد شب تا گوشمال
راز دل کے پردہ جو کہدے بلند آواز سے

رنگین تخلص من لعل قوم کایتہ ساکن دہلی اور حال معلوم نہوا یہ شعر اونکا ہے۔

رنگین نہین ہے قطرہ شبنم پہ باغ مین
باد صبا نے ہے سی بہر آیا ایاغ گل

**رنگین** تخلص رنگین لال کایستہ سکسینہ برادر زادہ منشی خیالی رام صاحب خیالی و شاگرد منشی جواہر سنگھ جوہر شاعر ہے رنگین خیال اور فصیح زبان شاعر ہین فسانہ سنگاسن بتیسی وغیرہ کہہ کئی رسالے انکی نظم کئے ہوئے مطبع اودہ اخبار مین چھپی ہین۔

**رونق** تخلص لالہ رام سہائی فارسی گو ولد حکیم منالعل راجہ جہاؤلعل کے عزیزون مین تہے باشندہ لکہنو اور شاگرد شیخ ناسخ اونکا ذکر تذکرہ معیار الشعرای ہنود مین ہی لکہا گیا ہے اور یہ اردو شعر یہان لکہے جاتے ہین۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| غصہ مین تیرے سوتے آتی میری لگی | ہے چین جبین شمش جانی میری لگی | صدکے ہون شانہ کیطرح زلف کے غم مین | قاصد یہ آئے کہیو زبانی میری لگی |
| پانی عرق شرم سی ہوکر نہ بہی کیونا | دیکھے جو حباب اشک فشانی میری لگی | اب تو ہی نہین کہتا ہی فرہاد کا قصہ | رونق ہے وہ مشہور کہانی میری لگی |

**رونق** رای گنگا پرشاد بہادر ڈپٹی کلکٹر ولد بہوانی پرشاد باشندہ بریلی۔

| | |
|---|---|
| آغاز مین نہ فکر کی انجام کیلئے | چہوڑا خدا کو الفت اصنام کیلئے |

**ریحان** تخلص منشی دیاکرشن لکہنوی کایستہ سری باستو راجہ الفت سلطنت بہادر بخشی الممالک شاہ اودہ کے دیوان توشکخانہ تہے اول شاگرد رام دیال سخن کے ہوئے تہے پہر لالہ موجی رام صاحب موجی استاد مہرگو کی شاگردی مین شعرگوئی کی تکمیل کے بعد وفات اونکی بیشتر صحبت رای جواہر سنگھ جوہر سے رہی حضرت جوہر نے اونکی دیوان کا تاریخی نام باغ ریحان رکہا تہا جو حال مین چہپا ہے ریحان کی زبان بہت صاف اور بول چال نہایت شستہ ہی تصنع نام کو نہین تمام کلام آمد سے بہرا پڑا ہے اونکی غزلین زبان شیرین ہونے کے سبب سے لکہنو کی کسبیان بہت گاتی ہین اور وہ لوگون کو بہت دلپسند ہین اور مشہور ہین مگر افسوس ہے کہ حضرت ریحان باغ جہان مین جل بسے گلشن ہستی مین اب صرف اونکی شیرین بیانی اور نازک خیالی کی خوشبو باقی ہے یہہ چند اشعار اوس باغبان سخن کے نرگستان خیال سے ہین۔

| | |
|---|---|
| غیرون مین بیٹہہ بیٹہہ کے صدمہ بڑہا دیا | تونے جلا جلا کے کلیجہ پکا دیا |
| اے زلف یار دل بہی ہی تیری ساتہ قید | مجکو اسی نے دام بلا مین پہنسا دیا |
| کیون اے زبان کتنے ستم یار نے کئے | پہر نام لیکے تونے میرا دل دکہا دیا |
| احسان غیر سے ہمین ساقی نہین قبول | آیا غریب سر تو ہما کو اوڑا دیا |
| اچہی گلون سے اوس رخ رنگین نے جیت لی | سبزہ کو خط سبز نے تیری ہرا دیا |
| کہل جائیگا کبہی میری تردامنی کا لطف | بس لیجیو چراغ جہنم بجہا دیا |
| ناحق سوال ہے کس و ناکس کے سامنے | روزی بہی دیگا جسنے دہن اے ہی کہلا دیا |
| فرہاد تیرے ہمت عالی کو آفرین | جی کہو کے عاشقی کا تماشا دکہا دیا |

بیتاب ہوکے آہ جگر سوز کہینچ کر

عاشق شب وصال مین گہبرائے جاتے ہین
ہم صحبتون کے نام نکلوا سمجہاتے ہین
لا ئینگے آفتاب کو وہ اپنی چال مین
مردی وہان گہٹ کے پہکوائے جاتے ہین
آنکہون پہ اختیار ہے اپنا نہ رووَن گا
ہم سے چہپاکے خط کسی بہجوائے جاتے ہین
ہنس ہنس کے دل جلاتے ہین گل ہجر یار مین
تقدیر کس مقام سے لائی کہان مجہے
بوسے اسی طرح سے دئے جائے اگر
ناصح نہین پسند تیری داستان مجہے
اب کہتے ہین جوان مجہے طفلان خورسال
کیونکر ملیگی تیر اجل سے امان مجہے
اتنی کڑی تو ضعف مین جہیلی نہ جائیگی
اور دن کو بہی معاف نہ رکہئے فلان مجہے
کہئے کیا کہینچئے گا اور بڑہا کر گیسو
کہو لدو پہر خدا پہر ہمیں گیسو
شوق بہی بال بنانے کا نہین ہے تجکو
ہوگئے روغن خوشبو سے بہت تر گیسو
طول اتنا بہی نگاہون سے نہین گذرا ہے
دل میرا لپکے ہوئے خوب دلاور گیسو
شانہ کرنے مین ابہی الجہنے ہی لگا کیا تجکو
پہلے ریحان کی طبیعت مین کہین گیسو گہر
کوئی ہمارے تغافل شعار سے کہدو
ہم اور بہی نفسی چند انتظار کرین

ریحان نے ہنسنے والون کو بہی رلا دیا

پہچلے سے جان مرغ سحر کہائی جاتے ہین
جاری ہی اوس نگاہ کی غیرون سے رسم و خط
زلفون کی بال دہو مین سکہلائے جاتے ہین
میری بلائین لیکے وہ کہتے ہین وصل مین
کچہ آپ میری دلکو بہی سمجہائے جاتے ہین
ریحان تمہین خدا کی قسم سچ بیان کرو
پہنک جائے باغ آگ لگے اس بہار مین
اب سب یہ کہتے آئے مین الفت کو چہوڑ دو
ہوا الدنا گوار ہون گالیان مجہے
اب تیرے اختیار مین ہون اپنی مین قبر
تہوڑے دنون مین پیر کہلین کے جوان ہے مجہے
قسمت نصیب بخت مقدر کی خوبیان
ہون ناتوان پہنائے ہو کیون پیرہان مجہے
ریحان فقط تہا دوست مین دشمن ہوئے سبہی
داخل دفع مین کانون کے برابر گیسو
پابند ہے دیجئے تعزیر خطا وار مین یہ
خود بخود ہوگئے پرخم کیونکر گیسو
ایک عاشق کا ہے دل سانپ مین جو پال انکے
پانون تک سر سے چہپائی ہین انہین پیر گیسو
دیکہکے کیون نہ ڈرے یار دم آرائش
مین پریشان ہوا ہو گیا ابتر گیسو

دیگر

چوری سے اونکا سوتے مین تو جو لیلیا
کا ہند کے گہوڑے ہی ان دنون ڈہونڈے جاتے ہین
ظالم کے کوچہ مین نہین گور و کفن کا ذکر
چہوڑو خدا کے واسطے گہبرائے جاتے ہین
ہمکو قسم خدا کے خدا کے رسول کے
کس گلبدن کے واسطے گل کہائے جاتے ہین
کیونکر نہ ہو قفس مین غم آشیان مجہے
مانع ہوا نہ پہلے کوئی مہربان مجہے
جو بات آدمی نہ سنے کیون سنائی
تا وقت مرگ بس جکا آسمان مجہے
ہے خوف مرگ جنبش مژگان یار سے
معشوق اگر ملا بہی تو نا قدردان مجہے
کہتا ہے یار میری طرف دیکہہ دیکہہ کے
جانے دی صحن باغ مین اے باغبان مجہے
دم الجہتا ہی پریشان ہوا جاتا ہون
ظلم عشاق پہ کرتے ہین سراسر گیسو
تیری ٹوپی مین ضرور آئیگا دیباے گل
خال و خط چشم و دہن لب [illegible] اندر گیسو
اتنا اور ون کو بہی [illegible]
سانپ بن جاتے ہین آئینہ کے اندر گیسو
الجہ او انفسے [illegible]

## قطعہ لا جواب

کہ آپ ذرہ نوازی جو مہر درکرین
تو باوجود تقاضائی مرگ شدت نزع

رنگیش تخلص بابو منشی دہر خیرآبادی- اور حال معلوم نہین-

راز تخلص لالہ دہنپت راے خلف لالہ شنکر لال برادر زادہ راجہ کندن لال بہادر باشندہ دہلی مقیم لکہنو شاگرد خواجہ وزیر اردو مین صاحب تصانیف بہت ذی لیاقت ذی مروت اور باہمت آدمی تہے-

| | | | |
|---|---|---|---|
| کیونکہ تمہارے روی صفا تاب لائے دل<br>داغون پہ داغ صدمون پہ صدمے اوٹہائے دل<br>صبح عذار و گیسوی شب گون دکہائے | اسد جہتی صفا کہ پہسلتا ہے پانو دل<br>دیکہین ابہی تو اور کیا کیا اوٹہائے دل<br>صدمے یہ رات دن کے کہان تک اوٹہائے دل | میری طرح کسی پہ نہ آیا جو آئے دل<br>بن گیا میان من جہ پہرین آپ پہ سر | سینہ پہ رکہہ کے ہاتہہ کہو ہائے ہائے دل<br>کیا خوش ہون گر کسی پہ تمہارا آئے دل |

راز تخلص منشی منیڈو لال خلف لالہ منیڈے لال باشندہ لکہنو صاحب دیوان ہندی و فارسی شاگرد طوطی رام عاصی اپنے عہد مین بڑے سخنور گذرے ہین اور بہت لوگون نے اونکی استادی سے فایدہ اوٹہایا ہی انکے اشعار فصاحت بہت پرہی بڑہائی جاتی ہے-

| | | | |
|---|---|---|---|
| خاک لحد کو میری کیا صورت طلا | ہے نزار اوس سے بہی کہ یہ اکسیر پانو مین<br>جسدم دہوان اوٹہا دل پر اضطراب کا | لیلے رنگ جان بہی کسی کہو آئی شتاب<br>گل ہوگیا فلک پہ چراغ آفتاب کا | دورے پہ نین پردہ محمل سے لگی ہے |

زاہد تخلص برہمہ چاری پرم آنند جی سکنہ دہلی راقم اثم کے پیر طریقت ہین ایکا باوجود کمال فقیری کے علم سخن مین بہی بہت اچہا دخل ہے مخمس اور مسدس شکل قیدون مین تصنیف فرماتے ہین جیسے مصرعہ کے اول ہی دال ہو اور آخر مین بہی دال ہی آئی اور بعض اوقات دو دو حرفون کی قید ہوتی ہی اونکو کلکتہ کے جگت سیٹہہ نے ایکدفعہ ۳۲ شکل گرہ مصرعہ کے گرہ لگانے مین بائیس روپیہ نذر کئے تہے- مچہلیان دشت مین پیدا ہون ہرن پانی مین- یہ مصرع مہاراج کا یہہ ہی- آہ دریا پہ کردن دشت مین آنسو ڈالون- ۱۲۸۳ھ مین آپ ٹونک مین تشریف فرما تہے میرے آقا صاحبزادہ حامد خان صاحب کے یہان اون دنون پر بنفسہ مشاعرہ ہوا کرتا تہا آپ بہی تشریف لاتے تہے وہان ایک مسخرہ مسلمان بہی کہ جسکا تخلص یار لوگون نے قفس رکہدیا تہا آیا کرتا تہا اور اکثر واہی تباہی اشعار اہل مشاعرہ کو سنایا کرتا تہا اور وہ لوگ اوسکو بنایا کرتے تہے ایکدن مشاعرہ مین اوسنے چند واہیات شعر پڑہے اونمین ایک مہمل مصرعہ یہ بہی تہا کہ- میری پٹیا سے بہتی ہی گنگا یہ آپکے مزاج پر بہت ناگوار گزرا اور اوسیوقت اوٹہکر تشریف لیجانے لگے میر مجلس اور دیگر حضار نے کہ جو سب رئیس زادہ اور عمایداوس ریاست کے تہے بہت منت اور سماجت کے اور شخص مذکور کے بے تکے پن کا عذر کیا مگر آپکے دلمین یہ نفرت اوس بے تہذیبی سی ہوگئی تہی وہ دور نہوئی اور پہر کبہی اوس جلسہ مین باوصف فرط شوق سخن کے تشریف نہ لیگئے مین اوسوقت وہان موجود نہ تہا دوسرے دن جو مجکو یہ حال معلوم ہوا تو مین نے بجواب مصرعہ مذکور کے ایک شعر موزون کیا- مگر چونکہ اس قسم کا کلام سراسر بے تہذیبی مین داخل ہے- اسلئے یہان لکہنا اوسکا قلم انداز کردیا گیا کہ مبادا اہل اسلام پر ناگوار گذرے

مہاراج کا فارسی کلام تو اول جلد مین درج ہوا ہے اور اردو اشعار یہ ہین

| | |
|---|---|
| تلاشی کیون نہ لی اے صبا بے انا عبث گل | گیا ہے دل تیرے گلزار سے جو بے غبار کا |
| شبنم ساقی مین جب سبو آیا | شفق آلودہ رنگ جو آیا |
| چشم بلبل سے یون ہی انسو | گل ٹپکا رہے کہ آب جو آیا |
| بستی ہی مجکو صاف اوڑا لائے دست مین | جو دلمین بہر تہے نکوے غبار کے |
| ہوش آیا نہین مجہے اب تک | کیونکہ یک مست کو مین جو آیا |

زخمی تخلص راجہ بہادر قوم کایتہ سری باستب سکسنہ کاکوری علاقہ اودہ۔ انکی باپ دادے عہد سلطنت اسلام مین قصبہ مذکور کے قانون گو تہے اور اب یہ صاحب کانپور مین رہتے ہین اور اردو فارسی مین اچہے شعر کہتے ہین ایک غزل بعینہٖ اونہون نے تذکرہ مین درج ہونے کے لیے بہیجی تہی اوس مین سے یہ چند شعر منتخب ہوئے۔

| | |
|---|---|
| کیا ہوئے نفس پر غالب ہوں انسان ضعیف | کچہہ ہوئے زمدہ جل سکتا نہین ہے کاہ |
| حاسد کج فہم تیغ رشک سے بسمل ہوئے | مدح خوبان جب نسیم ہوا زخمی رسول اللہ کا |
| در کتابت مین اوسکے عقل انسان ہیچ ہے | ما عرفنا قول ہے ایدل رسول اللہ کا |

ساقی تخلص منشی شنکر لال بن منشی ناتہہ جو پچند قوم کایتہ بہٹ ناگر متوطن سکندرآباد ضلع بلندشہر ساکن حال ضلع سہارنپور پیشکار عدالت فوجداری شاگرد رشید منشی بالمکند صاحب تخلص او سطرف کے نامی شعرائے ہنود سے ہین اور کلام بہی اونکا سستہ و صاف ہے یہ اشعار اپنے خود اونہون نے عنایت فرمائے تہے۔

| | |
|---|---|
| صید مرغ جان ہوا اپنا دل مضطر ہمت | تیر بیٹہا اوسکا پہلو مین ہمارے ہمت |
| اب کا عالم ہی تجلی محتسب کے گہر پڑے | اب تو جم کر بیٹہ جا ساقی خم و ساغر ہمت |
| جا ہی غون رنگ کلین ہین تیرا وقت | ہاتہہ چلجانے کیون فصاد کا نشتر ہمت |
| تو وہ لیلی ہی کہ ہی مجنون تیرا اسار جہان | مین ہزارون دل الجہے بال ان سے طفل کے |

سالک تخلص سالک رام بن دلیپ رای بن بردہی رام کہتری ہانجنے سرہندی۔ سن شعور سے مدرسی کے دستکاری مین مصروف رہی جوانی مین علم کا شوق کرکے کچہہ سواد بہم پہونچایا اسیر بچہ کشن سے خوشنویسی سیکہی مگر ضعف طالع سے سوائے آمار گیری اور سپاہگری کے کوئی بڑا عہدہ نہین ملا آخر اب نابینا اور ضعیف ہوکر خانہ نشین ہین اور منشی درگا پرشاد صاحب نادر تخلص کے خبرگیری پر گزارہ کی صورت ہے اونکو عالم جوانی مین ایک کہتری بچہ شمبرداس نامی سے تعشق تہا دہ مرگیا تب اونہون نے یہ شعر کہے تہے۔

| | |
|---|---|
| میری عرض ہے تم سے والا جناب | شمبر ہو فردوس سے کامیاب |
| مین بندہ ہون تیرا جو سالک غریب | مرادین کا مجکو بردہی نصیب |

سائل تخلص منشی منوہان پرشاد ملازم سرکار مہاراجہ بلرام پور راجیہ تخلص شاگرد آغا حسن میرٹ۔ انکی بہی ایک تاریخ رسالہ گلشن فیض مین درج ہے۔

سبز تخلص منشی لکپت رای ساکن مجہیر پیٹہ ضلع اودہ قوم کایتہ سکسینہ لکہنوی۔

| | |
|---|---|
| آج قسمت سے میری چمکی شکر ہی خلاق کا | گفتگو کرتی ہین پریان سے اپنا معجز |
| ای میری قامت دو اصداد کا رکہہ خیال | ہے مزاج یار نازک طفل نادان کی طرح |

سیحا نند عرف منالال مہاراجہ درگا پرشاد ناظم میان گنج وصفی پور وغیرہ حضرت عماید لکہنو سے ہین اور اونہون نے تاریخ تالیف

راتاین منشی شنکر دیال صاحب کے بہت اچھی لکھی ہے - اوسمین اونکی چند اور کتابون کا بھی ذکر اگیا ہے لہذا یہ چند شعر اوسکے لکھے جاتے ہین -

سخن کی اوسکو ہی جی سے الفت بیان و معنی سے دلکو فرحت ۔ کنایہ سے ہی عیان تخلص کمال ہر رنگ شاعری ہے
صفائی آب سخن کا جوہر عیان ہے شیرینی زبان سے ۔ کیا ہے اوبدہ مین کام کیسا بڑی طبیعت کی برتری ہے
لکھا تھا جو بالمیک جی نے اوسے کا چھاپا اوتارا اوسنے ۔ لکھا ہنوبان ناٹک ایسا کہ جس سے لنکا مین تھرتھری ہے
اوڑہی نہ کیونکر بسرنگ اون جو اس جب ہر ایک سطر کا ۔ جمایا رنگ گوشائین سارا عجب یہ اربعہ عناصری ہے

**سحاب** تخلص کنور گوپال سنگہ خلف الصدق راجہ بالگرام قوم مہاجن شاگرد غلام مولی قلق انکی باپ اور اونکی بہائی دیوی سنگہ معزز اہلکار شاہ دہلی کے تہے اور وہین سے راجگی کا خطاب ملا تہا قلعہ معلی کے جو بارہ توڑیان مشہور تہین اونکو اخر وقت مین قلعہ مین گہسنے کی منائی تہی اونمین یہ بہی اتہے مگر دہلی کے معزز رئیسین مین شمار ہوتے تہے ان کنور صاحب نے فارسی تو اپنے مکان پر مثل امیرزادون کے پڑہی پہر اودہ کالج دہلی مین داخل ہوکر کچہہ انگریزی دیکہی غدر کے تباہی کے بعد وکالت کا امتحان دیا چنانچہ اب آپ متوسط درجہ کے وکیلون مین ہین عمر قریب پچاس کے ہوگی انکی شادی دہلی کے ناحی ساہوکار گرد الہ لالہ راجمیداس کی بیٹی سے ہوئی تہی یہ اشعار آپ کے نتیجہ فکر سے ہین -

شمع رو رو کے سر بزم یہ کہتی ہے کہ ہائے ۔ خاک کرتی ہی مری گرمی بازار مجھے
اہی دل رفتہ مگر جان پہ کچہہ آن بنی ۔ چارہ گر اب نظر آتی ہین غودار مجھے

**سحر** تخلص اجودہیا پرشاد پسر رام دیال دیوان اعتماد الدولہ میر فضل علی خان باشندہ لکھنو شاگرد مقبول الدولہ مرزا مہدی قبول -

تصور کمر یار مین ہین اشک روان ۔ کہ کم ہے کیون جو نہ پڑجائی بال آنکہون مین
بساط فتنہ بچھا ہین جو تیری مردم چشم ۔ تباہین شاطر گردون کو چال آنکہون مین
اسیر دیدہ جانان ہین سب کے طایر دل ۔ نہین یہ نشہ کے ڈوری ہین جال آنکہون مین
منتظر جو آئین گے حورین بہشت مین لیکر گ ۔ پہری گا آپ کا حسن و جمال آنکہون مین

**سحر** تخلص منشی دیبی پرشاد رئیس بدایون مصنف رسالہ قیافہ -

نہ تو دل اپنا ملا ہمکو نہ دلبر اپنا ۔ نہ تو دلبری یہ قابو نہی لبر اپنا
سینہ اوپر تہا شکم پر تہا اپنے ہی بہت ۔ تہی کمر مل ہی بار ہگئے وبال کی فن

در ذکر صلح

سنکے اہانکو بساختہ یون ہنسی کہا ۔ کیا ہوا خبر ہی کچہ حال تو کہئے دل کا
اس معما کا نتیجہ نہین مجہپر کہلتا ۔ رحم کیون آج میری حال پر ہمکو آیا

| | | | |
|---|---|---|---|
| آج کیون لطف یہ عتاب ہے مزاج والے | مجہسے کیون صلح کا طالب ہے مزاج عالی | | |

سحر تخلص منشی دیبی پرشاد سب ڈپٹی انسپکٹر مدارس ضلع بداؤن انکا ایک دیوان مسمی بضوابط عشق کہ دوسرا نام اوسکا تحریر عشق بہی ہے نظر سے گزرا اوس سے اونکی کلام کی شوخی اور بول چال کی خوبی ظاہر ہے یہہ چند بند دیوان مذکور کے ہین

| | | | |
|---|---|---|---|
| لوگ سب دلبر طناز کسی کہتے ہین | عاشق خستہ و جانباز کسی کہتے ہین<br>جانتے ہے کسی محبوب کے کیا ہوتا ہے | ناز کیا چیز ہے انداز کسی کہتے ہین<br>کیون تڑپتے ہین اگر کوئی جلا ہوتا ہے | سو رکہتے ہین کہیے ساز کسی کہتے ہین |
| لوگ یہ باتین سحر سنکے یہ ہی کہتے تہے | غیرت ہے کہ ابہی آپ بچے ہین اس سے<br>پہر رہینگے نہ کبہی آپ کی ایسی حالت | جب کسی زلف مسلسل مین گرفتار ہوے<br>آپکا دل تو بدل جائیگی تمہاری صورت | ہیئۃ الاول تب آئیگا تمہار آگے |

## در تعریف معشوق

| | | | |
|---|---|---|---|
| گل ہے رخسار تو گلبرگ سے لب ہے جانا | تہا دہن غنچہ صراحی تہی گردن تجہا<br>ہمین حسن کا تہا نخل جو وہ دلبر ست | دوش تہی ہوش قیامت ہے توبانو تہی بلا<br>شاخ گل ہے نکل آئے تہی کلائی سرد ست | ہاتہ تہا نام خدا نور کے سانچے مین ڈہلا |
| ہاتہ کے وصف سی مین کہون کیونکر دستے | کوئی تشبیہ سیر دست نہین ہاتہ آئے | قابل بوسہ تہے ہاتون کی ہتھیلی اوسکے | حسن و خوبی مین تہے انگشت نگار انگلے |

سخن تخلص رام دیال ولد پریم سکہہ لکہنوی شاگرد ناسخ فارسی اردو مین مشاق تہے الا قصاید فارسی مین کامل تر اور عدیم النظیر چنانچہ قصاید خاقانی اور انوری کے جواب مین قصاید لاثانی لکہے انکے باپ گہڑی سازی کا پیشہ کرتے تہے مگر انہون نے بذات خود داد سخن دی اور افسوس کہ جوانی مین راہی عالم جاودانی ہوئے - اشعار اردو انکی یہ ہین —

| | | | |
|---|---|---|---|
| خدا کیواسطے بس اے صنم گلہ دل کا<br>مریض عشق صنم ہون ہوگی شفا مجہے<br>الہی آئی میرے پاس اب وہ جان جہان<br>نہان ہے میری نظر سے وہ غیرت یوسف | کہ تیری آنکہون نے لوٹا ہے قافلہ دلکا<br>دکہاؤن کیا تجہے جراح آبلہ دل کا<br>بہت خراب ہوا ہے معاملہ دل کا<br>تباہ کیون نہو ہمین آہ قافلہ دلکا | مری اب داد رسی نگی قتل ہونے سے<br>آہی کہیو خبر اس غریب بیکس کے<br>وبال جان ہے مجہے ہجر یار مین شیشہ<br>نگاہ یار نے بچا ہے ای سخن دشوار | کریگی یار کی تلوار فیصلہ دل کا<br>پڑا ہے لشکر غم سے مقابلہ دل کا<br>بچا ہے گر مین کہون اوسکو آبلہ دلکا<br>پڑا ہے دشمن جان سے مقابلہ دل کا |

| | | |
|---|---|---|
| کبہی اگر وہ ناز سے اندر چمن کے پانون<br>فرقت مین ہو گئی ہین میری لالہ کہہ سن کے پانون<br>بعد از فنا بہی ہین نہ بچا رنج ہجر سے<br>اوس سرو قد نے رکہے جو بالا سر چمن کے پانون | سب پہول چومین انکی اوس گلبدن کے پانون<br>آنکہون کو تیری دیکہکے بہولی ہین چوکڑی<br>پہیلاؤن کیا مین جبین سے اندر کفن کے پانون<br>اپنا کمال شوق دکہا دے جو ایک بار | اب ضعف سی قدم بہی اوٹہانا محال ہے<br>دہتے نہین ہین دیکہئے ظالم ہرن کے پانون<br>بلبل کیطرح ہو گئے نالان تمام گل<br>سرین لگائے انکہون سے ہرکو چمن کے پانون |

| | | | |
|---|---|---|---|
| | بلبل لبان گل ہمہ تن گوش ہو سخن | رکہون جو نغمہ سنجی کو اندر چمن کے پانون | |

سخنور تخلص دیوالی سنگہ خلف رای جسنگہ دہلوی قوم کایتہ بادشاہ دہلی کے سردفتر تہے —

گریان گھی ہین تیرے یہ چشم تر مجھے
طوفان نوح آنے ہے اب پھر نظر مجھے

سرشار تخلص لالہ ملوک چند لکھنوی —

اس سبب سے وہ لیکر چلے خوبوین اگر کے
جون ماہ ستارون مین چلے اتکو اثر کے

سرشار تخلص پنڈت رتن ناتھہ کشمیری لکھنوی جو پہلے مدرسہ لکھیم پور کہیری ضلع اودہ کے مدرس تہے اور چند سال سے مطبع اودہ اخبار مین منشی نول کشور صاحب کے قدردانی سے اڈیٹر ہین آپ کو علم عربی فارسی اور انگریزی مین خوب ملکہ ہے فصاحت تقریر اور ملاحت تحریر مین آج کوئی آپ کا ثانی نہین چنانچہ قصہ آزاد جو ایک عمدہ نمونہ اردو زبان کی انشا پردازی اور عبارت آرائی کا ہے آپ کی لطافت بیان اور سلاست زبان کا شاہد عادل ہے آپ شعر بہی خوب کہتے ہین اور طبیعت آپ نے بہت شوخ اور چلبلی پائی ہے مگر افسوس کہ ہمارے پاس اسوقت کوئی کلام آپ کا موجود نہین ہے کہ جس سے اس تذکرہ کو مشرف کیا جاتا —

سرور تخلص لالہ ٹیک رام ولد حکیم سری کشن لعل مقیم فتح گڈہ نایب سررشتہ دار بند وبست ضلع فرخ آباد —

مطلب کے میری ایک نفرمائی آپنے
باتین شب وصال مین کین اپنی ظلم

سرور تخلص ایک کایتہ صاحب کا ہے جو جی پور مین رہتے ہین مگر نام نہین معلوم ہوا —

تقدیر مین لکہی ہے گدائی تو اپنے
سایہ کوئی گا تو ہہلا مجہپر کہان ہان
قاتل خدا کیواسطے یہ بار سر آدا کر
اوسکو پہر نگی دو شیہ لیکر کہان ہان

سعد تخلص لالہ جوالا ناتھہ قوم کایتہ منیب قانون گو صوبہ اجمیر جو اب بہت دنون سے نایب وکیل ریاست جی پور حاضر باشی محکمہ رزیڈنٹی راجپوتانہ ہین اور میرے والد کے ساتھہ قدیم سے محبت اور حق ہم صحبتی وہم مشاعرہ گی کا رکہتے ہین انکا کلام فارسی اور اردو مین بہت صاف ہوتا ہے اور آدمی بہت باخلق ہین یہ چند شعر اپنے خود اونہون نے مجکو آبو پر واسطے درج تذکرہ کے دے تہے جو خوشی سے یہان درج کئے جاتے ہین —

جہان دیکہہ تیرے ابروی خم گیر عالم
منشی فلک نے بہی تعلم تو ڑکے ہنکا
غرقاب علم ہو گیا شمشیر کا عالم
دیکہا تیری اس خط کی جو تحریر کا عالم
ہی ہاتہ مین اوس شوخ کی دل سعد دیکہو
نقاش قضا دیکہہ نا نقش بدلوا
وہ کون تہا یارب سر بازار کہ جسنے
کیا شیر کی پنجہ مین ہے نخچیر کا عالم
اللہ رے ظالم تیری تصویر کا عالم
تصویر دکہا کر کیا تصویر کا عالم

دیکہو جان مجکو آکے دیکہو
عاشق ہون لیے خدا کے دیکہو
آئینہ ہے تو سرخرو ہو
دیکہو تو پان کہا کے دیکہو

سعید تخلص لالہ کنور بہادر ولد گنگا پرشاد فرخ آبادی —

جوشش وحشت کبہی زندان مین نہ رہنے دیگا
بیڑیان لاکہہ پہنائی کوئی حداد مجہے

سلیم تخلص لالہ مادہو رای عرف منوہر لال باشندہ بہوپال شاگرد منشی جادو رای تسنیم یہہ چند شعر اونکی رسالہ ہمام مطبوعہ کہوپال ۱۲۸۳ھ سے لکہے جاتے ہین اور حال معلوم نہین —

دہی دل و میں کہ شب سے غضب فرقت میری
دم نکلجائے تو مٹ جائے ندامت میری

دیکھیے جب تنگ بہت چرخ نے حالت میری
سایہ جسم بھی تاریکی میں چھپ جاتا ہی

فرقت یار میں جینا بھی پشیمانی ہے
کون کرتا ہے مصیبت میں شراکت میری

روتے ہو خاک اوڑاتے ہو لحد پر بیٹھے
پہلے ہنستے تھے بہت دیکھکے ذلت میری

سماجت تخلص لالہ بخت بہادر خلف منشی بستی دہر بمت متوطن قدیم شہر لکھنو۔

عشق گیسو میں بلا مصحف رخ کا ہو تو
کہلتے بند ہتے بکہرتے ہیں سیفرتی میرا نام

لائے اسلام میں عاشق کو یہ کافر گیسو
کیا ہمیں تنگ کیے لیتے ہیں عنبر گیسو

حوریں کہتے ہیں یہ بہار بتر گیسو کو
ہم سلیمان ہوے صاحب کی انگوٹھی پاکر

سنبل باغ جنان سے بھی بہتر گیسو
آپ کہلائی پری جب سے بنی پر گیسو

ہوگیا مجکو بہی سودا انگراون بالون کا
دلمیں الجھن ہے سماجت تو زنانہ گیسو

شاد تخلص منشی منولال قوم کایتہ ساکن روشنپورہ حال مقیم پٹیالہ کہ وہان مطب کے ذریعہ سے خوش گذران ہین انکی والد مرحوم منشی فوقی رام بھی طبیب حاذق تھے شعر کی اصلاح حکیم مومن خان دہلوی مومن تخلص سے لی یہ شعر اونکا جو منشی درگا پرشاد صاحب نادر تخلص نے بھیجا تہا اونکی نازک خیالی اور شیرین معانی پر دال ہے۔

گر ستم پر کسی گالیون پہ منہ کہولا
او رسا سیہ آپ تان و کمر ہنین رکہتے

شاد تخلص منشی کنہیا لال ولد بہت رام کایہہ سکینہ باشندہ اجمیر جو عدالت مین مختار کاری کرتے تہے اور کچھہ مذاق معرفت اور تصوف کا بہی رکہتے تہے آدمی بہت بامزہ اور رنگین مزاج ہی کبہی کبہی شعر بہی موزون کر لیا کرتے تہے دو ایک میرے والد صاحب کو بہی غزل دکہائی تہی سمت ۱۹۲۰ مین اونکا انتقال ہوگیا شادی ہنین کی تہی اور آزادانہ زیست کرتے تہے یہ دو شعر اونکے جو اسوقت یاد تہے بسبیل یادگار درج تذکرہ ہذا کئے گئے اور ایک رسالہ بہی علم تصوف مین اونہون نے بنایا تہا۔

شعر کہنا شاعرونکا کام ہے
یہ تو عاشق مفت مین بدنام ہے

دیکھیے بہت تماشے دنیا کے خیر و شر مین
پائی ہے راہ آخر خورشید و قمر مین

شاد تخلص منشی رام پرشاد شاگرد مولوی محمد مقیم سہارنپوری۔

ہو ہنین شہید ناز جو یک گلعذار کا
بلبل طواف کرتی ہے تیرے مزار کا

ہم قسمتونکو غیر کی دو دوست سے کیا مفاد
او لٹا ہے بحر مین نکلا سے حباب کا

تیری اس بیوفائی پر تو ہم سو جان سے تہے میز
اگر اے بیوفا تو باوفا ہوتا تو کیا ہوتا

شاد تخلص منشی شیو پرشاد شاگرد میر حسین تسکین مرد فہیم و صاحب ذہن سلیم تراکیب سخن دلچسپ اور برجستگی معانی ناخن بدل زن ہے

جاکے قاصد بہی وہان غیرون مین شامل ہوگیا
اور ایک کانٹا نکل آیا میری تقدیر کا

شاد تخلص سکندرآباد کے برہمنون سے کوئی حضرت تہے

اوس لنگ چنپئی کا اثر اجسن مین عکس
چمپا کے پہول لگتے ہین دہانسے ہار مین

**شاد** تخلص منشی رام پرشاد بریلوی شاگرد شاہ نصیر صاحب دیوان ۔

ابرو کی جب صفت مین یہ فہم رسا لڑا
مصرعہ ہمارا بیت ہلالی سے جا لڑا

**شاد** تخلص رای دیبی پرشاد باشندہ حیدرآباد دکن شاگرد فیض ۔

شیر پر دیتی ہے شیرین فاتحہ
آج برسی ہے میان فرہاد کی

**شاد** تخلص منشی ایبلی پرشاد خلف الرشید منشی جواہر سنگہ صاحب جوہر لکہنوی منشی دفتر مہاراجہ بلرامپور یہ حضرت بہی شعر و سخن مین اپنے والد کے قدم بقدم ہین ۔

ہو تیرا احسان اوڑا دو کر ہر یک گل سے کون
ماہ تابان کیطرح مہر درخشان کیطرح

ناتوانی کر دی گر ریگ بیابان کیطرح
عنفیہ ق دش کے جدائی ہوی ہے

دو نور خار انکی رتے مین چمکتے رات دن
گہٹا غم کی سینہ پہ چہائی ہوی ہے

بد بکیئے اوسکو بہی جو بد ہے یا گمراہ ہے
ذرہ جب تحریک مین محتاج اذن اللہ ہے

**شاداب** تخلص منشی رنگین لال متوطن نواب گنج کانپور بہت عرصہ تک مطبع اودہ اخبار مین خوشنویس رہے اور اب ضلع کانپور کہین انگریزی ملازم ہین ۔

ہین تو ہون خامہ تقدیر سے بڑہ کر گیسو
سیکہے آئینہ سے آئین سکندر گیسو
بیش مژگان کیا ہے تو قیر شعاع آفتاب
روز چمکا تا ہے شمشیر شعاع آفتاب

کچہ بدل دینگے ہمارا نہ مقدر گیسو
سا اپنا چہرہ پر نور سے کچہ سہل نہین
ہے خطا باندہون اگر تیر شعاع آفتاب
دو گز زمین سے ملکہ چڑ آئیگا کیا فلک

رخ روشن سے بنی صاحب کشور گیسو
پہلے دکہلائے تو ایسے مہ انور گیسو
دل دہل جائے نہ کیون تیر فلک کے جور سے
کچہ ہم ہی نے مرینگے کسی دن بخیل سے

**شادان** تخلص منشی لبا دن لعل قوم کایتہ کہرے میر منشی نواب امیر خان بہادر والی ریاست ٹونک انکا مفصل حال جلد اول مین رقم پذیر خامہ تحقیق ہو چکا ہے یہ بہت ذہین اور ذکی شخص تہے کتاب امیر نامہ جسمین سوانح عمری نواب ممدوح درج ہے ۔ انکی تصنیفات سے ہے اور ایک فارسی مثنوی بہی انہون نے نواب ممدوح کے امیرون کے حالات مین کہی سنہ ۱۲۵۱ ہجری مین نواب وزیر محمد خان بہادر کے حکم سے یہ کلکتہ مین بہی نواب گورنر جنرل بہادر کے پاس گئے تہے اور وہان انکی بہت کچہ تعظیم اور توقیر بوجہ علمی لیاقت و ہوشیاری کے ہوی تہی فارسی شعر تو کہتے ہی تہے مگر اردو بہی کبہی کبہی نظم کر لیتے تہے اور ہندی کے شاعری مین بہی قاصر نہ تہے ایکدن نواب امیر خان نذر باغ کی سیر کر رہے تہے منشی جی بہی آے نواب صاحب نے فرمایا کہ دیکہو گلاب کیسا پہول رہا ہے عرض کیا کہ حضور کے قدمون کی برکت ہے اور فکر کر کے یہہ رباعی فی البدیہہ موزون کی جب نواب صاحب ٹہلتے ہوے انکی طرف آئے تو کہا سنئے ۔

گل گلاب نے خوبی عجب دکہائی ہے
بہار جامہ گلگون مین بجے لئی ہے
جو پوچہو سچ تو یہ ہے برکت قدوم حضور
وگرنہ گل نے یہ خوبی کہان سے پائی ہے

اور ایک مثنوی کہٹملون کی ہجو مین لکہی تہی ۔ یہہ دو شعر اوسمین سے ہین ۔

دکھاؤن کا کیجے گر ارقام ۔ نقطے کاغذ کو کھلتے ہین تمام
کہنلون سے دوات ہی لبریز ۔ رنگ سیاہی کا ہے شنگرف آمیز

**شادان** تخلص لالہ بیاڈلال کا ہے۔

یون داغ دل مین اس کے رہنے آس پاس ۔ جیسے جڑی ہون جیسے نگینے کے آس پاس

**شادان** تخلص حاتم عصر مہاراجہ رائے چندولال بہادر سکنہ رائے بریلی توابع لکھنو نائب رئیس حیدرآباد دکن شاگرد شیخ حفیظ الدین و شاہ نصیر دہلی - اپنے عہد مین نہایت فیاض اور سخی ہو گزرے ہین اور اونکی ذات سے ایک عالم کو فیض پہونچا ہے دور دور کے لوگ اونکی سخاوت کا شہرہ سنکر حیدرآباد جاتے تہے اور کامیاب مدعا ہو کر واپس آتے تہے ہمنے سنا ہے کہ مہاراجہ موصوف کا دست کرم پاخانہ مین بہی زرپاشی سے عاری نہین ہوتا تہا اور اسیوجہ سے اونکی پاخانہ مین دونو طرف دیوار مین ایسے ہتے کہ جنمین سے وہ ہاتہ باہر نکالکر سائلون کا سوال پورا کرتے تہے اور انہین فیض بخشیون سے آجتک حیدرآباد کا نام اونکی نام پر مشہور ہے کہ بہت لوگ چندولال کا حیدرآباد کہتے ہین اونکے دربار مین ہندوستان کے بڑے بڑے نامی گرامی شاعر موجود رہتے تہے اور اونکی قدردانی اور فیض رسانی کے عالم مین دہوم ہے غرض یہ مہاراجہ بہت بڑے دیوان باختیار ریاست حیدرآباد دکن کے ہوئے ہین اور اونکی مختاری اس ریاست مین سرکار انگریزی بہادر کے کفالت سے تہے کہ نظام بلا استصواب سرکار کے اونکو عہدہ سے معزول نہین کرسکتا تہا اب اونکی پوتے مہاراجہ نرندر پرشاد بہادر بتنخواہ بارہ ہزار روپیہ ماہانہ ریاست مذکور مین دیوان و پیشکار ہین - یہ مہاراج جیسے جاہ و منصب مین صاحب دیوان تہے ویسی ہی شعر و سخن مین بہی صاحب دیوان گذرے ہین چنانچہ یہ شعر اونکا ہے -

ملا کے گیسوئے دلبر سے سلسلہ دل کا ۔ عجب بکھیڑے مین الجھا معاملہ دل کا
معشوق کے آنے کی شتابی خبر آوے ۔ اللہ کرے دلکی یہ امید بر آوے

**شادان** تخلص خوشوقت رائے ساکن چاندپور شاگرد حاتم بعض تذکرہ مین شاداب بہی لکہا ہے -

جب تلک ہو کام مژگان سے تو ابرو مت ہلا ۔ تیر کے ہوتے کوئی کہینچے ہے تلوار کو

**شادی** لعل برادرزادہ پرانی لال کایتہ سری سبب لکہنوی نوجوان عمدہ خاندان اور شاعر بلند خیال تہے مگر افسوس کہ حال مین قضا کی -

**شاعر** تخلص سہن لال قوم کایتہ سکسینہ ساکن دہلی و لدبخشی سلطان سنگہ علم فارسی سنسکرت انگریزی طبابت علم موسیقی اور طرح طرح کی دستکاریون مین شہرت رکہتے ہین ایک ساز جو سارنگی بجانے کے قانون مین ہے اونکے مخترعات سے ہے اور اونہون نے ایک کتاب نہایت ذخیم اردو فارسی اور ہندی لغات مین خزینہ ہندی نام بنائی ہے یہہ تین شعر جو اونکی بہائی منشی کیول رام صاحب ہوشیار نے بہیجے تہے زیب تذکرہ کئے کئے ہین -

| | | |
|---|---|---|
| ہمکو شکوہ کچھہ نہین ہے یار اور اغیار کا | ہے لکھا قسمت مین اپنی تو نظر دلدار کا | نبض مجھہ بیمار کی زنہار مت چھو اے طبیب |
| سب دوا بیمار کی پرہیز ہے بیمار کا | گر قتل تجھہ کو ظالم منظور ہے ہمارا | تو دل ہی زندگی سے رنجور ہے ہمارا |

**شاگرد** تخلص منشی طوطارام ملازم محکمہ راج کوٹہ ـ

| | | | |
|---|---|---|---|
| اپنے کوچہ سی نہ اٹھوائے میت میرے | ہو نہ گور و کفن جو کرے قسمت میرے | گر گئی گوہر بیان مین تک ہی چل | ہائی کس ناز سے ٹھکرا دے مین تربت میرے |

**شایان** تخلص پنڈت پیم نراین خلف پنڈت رام نراین منصف ہو باشندہ دہلی ـ

| | | | |
|---|---|---|---|
| | قابل نہین مین دیدہ پرنم کے سامنے | طوفان نوح اگلے زمانہ کی بات ہے | |

**شایان** تخلص منشی طوطارام لکھنوی قوم کایتہ سری باستب خلف الرشید منشی اتمارام بڑے درجہ کے شاعر تھے اور مدت تک متوسل مطبع اودہ اخبار رہے نظم مین اونکو بہت اچہا ملکہ تہا ہمیشہ نئے نئے مضمون باندہتے تہے اور مندرجہ ذیل کتب اونکی تصنیف ہین ـ مہابہارت منظوم ـ قصہ امیر حمزہ منظوم معروف بہ طلسم شایان ـ الف لیلہ منظوم ـ تاریخ ستارہ ہند انکے دادا منسکہ رائے اور پردادا رائے منسارام بڑے نامی شخص تہے اونکا خطاب کالی ڈہال تہا اونکی والد ماجد رائے تلسی رام کو نواب آصف الدولہ بہادر نے رائے کا خطاب مع مہر نگین زمرد کے عطا فرمایا تہا جسپر وہ خطاب کہدا ہوا تہا اور یہ صاحب نواب سعادت علی خان بہادر کے عہد مین عہدہ بخشی گری فوج پر ممتاز رہے تہے ـ حضرت شایان کا انتقال ابہی چند سال بیشتر ہوا ہے اونکا ایک داسوخت بہی چہپا ہے جسکا مطلع یہ ہے ـ

| | | | |
|---|---|---|---|
| آج کہولے پر پرواز ہے عنقائے قلم | لنگر عرش معلی ہی تہ پائے قلم | جب سیر لوح پڑی دیدہ بینائے قلم | واقف از ہوس چشم تماشائے قلم |
| | ایک قلم حسن کے مضمون قلم تہا اوپر | قصہ عشق ہی سب زیب قلم تہا اوپر | |

مہابہارت منظوم سے جو ۱۲۸۶ ہ مین طبع ہوئی ہے ـ

| | | | |
|---|---|---|---|
| فن شاعری مین سرفراز ہون | تخلص ہی شایان کی ممتاز ہون | پدر اتمارام عالی وقار | ہر ایک گوہر علم اوسپر نثار |
| وہ شاہ ہے شیہ تہے بیمثال | کہ حاصل تہا منشی گری مین کمال | زبان عرب سے ہی آگاہ خوب | سمجھتے تہے ترکی کی وہ راہ خوب |
| شہنشاہ تہا چندر ہاس اوسکا نام | اسی نظم سے ہی وہ رنگین کلام | نہایت عجب دلچسپ ہی داستان | کیا اوسکو ترکی زبان مین بیان |
| بنائی کتاب ریاض اللغات | نہ چہوڑی کوئی اوسمین مطلب کی بات | وہ کی طبع رنگین نے انشا رقم | گرانا تہا ہے منشیون کے قلم |
| وہ ہی گوہر نظم کو آب و تاب | ہوئی سلک گوہر خجالت سی آب | شاہی مین بہا کہا مین ہے بہتیان | کہ ہی نایکا بہید کا سب بیان |
| کتب چند دو ہی وہ موزون کیے | کہ پیدا نے سحر و افسون کیے | محقق تہے بیدانت کے لاکلام | تصوف کی باتین زبان تمام |
| وہ تشریف جنت کو اب لیگئے | دل شاد کو رنج و غم دے گئے | ملا فصل کا سال ہجری مین رنج | ہزار و دو صد اور منقاد و پنج |
| پتا جد اعلے کا لکہے قلم | کہ منکہہ سے تہا رائے آخر بہم | زمانے مین ہی جنکے بہرہ نور عین | مہیا اونہین عیش آرام و چین |

کرون اطلاع اونکی ہی نام سے
گر تلسی کو پیوند تہا رام سے

میان آصف الدولہ عالیجناب
شجاعت کا چمکا ہوا آفتاب

یہ نواب اوپر سرفراز تہے
وہ سرکار عالی مین ممتاز تہے

نگین منقش عنایت کیا
خطاب اونکو راے کا اعلی دیا

ہوی جب یہ نواب جنت نشین
ہوا لکہنو غم سے اندوہ گین

سعادت علیخان عدالت شعار
ہوی مسند آرا بعز و وقار

یہ ہی راے بخشی بنے فوج کے
ستارے چمکتے رہے اوج کے

جو نواب لائے بنارس سے فیل
روانی مین عزت دہ رود نیل

عنایت کیا پہر دیا یہ وقار
ہوی فیل پر اونکے آگے سوار

مین اوس بحر کا در شہوار ہون
ملی آبرو جو سزاوار ہون

## بیان جنگ کرن وارجن

قلم اب کری داستان اختتام
قریب آئی ہی دوسرکی دونکی شام

سحر عمر کی اسگہڑی شام ہے
کرن آفتاب لب بام ہے

ارابہ کرن کا تہا جو زر نگار
ہوا ہی ہی چالاک تر راہوار

جو برگشتہ قسمت کا تارا ہوا
فلک کا یکایک اشارہ ہوا

زمین مین وہ پہیہ کو پکڑا بزور
بڑا پنجہ شیر مین پایے مور

کرن دل مین تہا سخت حیران کار
لگا کہینچنے چرخ کو ایک بار

کمان میں جو ارجن نے رکہا خدنگ
لب گوش تک اوسنے کہینچا خدنگ

کرن نے کہا ای شجاعت پناہ
کہان ہی ہیلا راستی کی یہ راہ

دیا تیر زن نے کرن کو جواب
نہ تہا اوس گہڑی راستی کا حساب

جو فرزند تہا انکا خورد سال
کیا جیہہ جوانون نے ملکر حلال

مگر راستی ہے ہمارا شعار
امان تجہکو دی ای کرن نابکار

کرن نے جو اوسوقت پای امان
نہ کام آئی کچہہ اوسکو تاب و توان

کیا ساتہہ تیرے ہر چند زور
ہوا سخت ناچار مانند مور

عنایت کیا تہا جو برہما نے تیر
نہ تہا اوہ ترکش مین اوسکا نظیر

جو ارجن نے چہوڑا اوسے وقت جنگ
ہوا پشت کے پار وہ ہی خدنگ

ملا کشن نے ہاتہ اوس زخم پر
اوسوقت اچہا ہوا اسر بسر

گرا تہا ارابہ پہ جب تیر زن
جہکا کہینچنے کو اوسے پہر کرن

جو ارجن نے پایا وہ فرصت کا وقت
کہا اب نہین ہے مروت کا وقت

کرن پر لگایا اوسی دم خدنگ
ہوا سرد وہ گرم میدان جنگ

دو بالشت تہا پہن پیکان کا
کیا تیر نے سر کو تن سے جدا

## اشعار شایان

ہستی مٹی تو پیرہ دہن یکرنگ ہو گیا
کرتا اگر نشانہ وہ ابرو کمان مجہے

گو عشق نے کمر کے کیا بے نشان مجہے
کچ عقل دی خدا نے بت سادہ لوح کو

ہوتے جہان مین جو ہر تیر مژہ عیان
دیتا ہے بوسہ غیر کو اور گالیان مجہے

وصف کمر سے یار کے شایان گریز ہے
افشا ہو چہپاتا ہے راز نہان مجہے

## ساقی نامہ الف لیلا منظوم شایان سی

زمانہ ساقیا ہے بر سر جنگ
نہ رکہہ تو دیدہ سوزن آسی دل تنگ

دو بارہ دی مئ شیرین کا ایک جام
ہون اب مین شکستہ جہت بن تمام

صبوحی دل فساق مین چور
چہلکتے پڑتی ہی ساقی چشم مخمور

پلا دے ہول لگی بیکلی جاہئے
عنایت مجہپر ای ساقی چلی جاہئے

بنی شمشیر خط جام ساقی
نہ رکہا محتسب نے تسمہ باقی

پلا ساقی اوسی دم اوہ کا ایک جام
کری اسدم مسیحائی کا جو کام

جو نکلا خور بیاض صبح بیکر — رقم تہے نسخہ پر نور اوسپر
طبیعت کو دی ہین پہونچی خاسا — یہ دارو راحت انگیزی نہ بناسا
نگہبانی رہی اوس سے سر بزم — نہ اوسکو منہ لگایا کری عزم
ہزاروں دل سی ہوں جسکی خریدار — نہ کہوگے داموں اوسکو لون میں زنہار
مسیحا بن پلا دو چار ساغر — مزاج اپنا ہی جو تہے آسمان پر
کہان تک انتظار آب گلگون — لب ظرف می کا روا ہے ساقیا خون
گلابی نشہ جو آنکھوں میں آئے — تو کیفیت یہ دخت رز دکہائے
شگفتہ بلبلیں ہین شاخ گل پر — گل افشانی سی ہی گلشن معطر
بہرائے شام شمعوں نے دیا ہنس — کہ تہے بیدرد کش صبح بنارس
طبیعت دختر رز سی جلی ہے — فراق یار میں اب بیکلی ہے
پلاوے تازہ ای ساقی کوی جام — کہ ہی آب طرب سے دل کو آرام
پلا ساقی مجہے زر زیر ساغر — لٹا دون میں خزانہ میکدہ پر
جہان ہے اوس شے سے خوب آگاہ — کہ صرف جاہ ہوتی ہی گل جاہ
نہیں ہے ساقیا یہ آب گلفام — اوگلتا ہے لہو شیشہ نہ بہر جام

ہوا مشرق سی پیدا شعلہ طور — شب تسکین ہوی چل یکسر کافور
ہیں گیہوں عیش کش پیر مغان ہوں — نہ آب تلخ کو کیوں زہر سمجھوں
یہ دخت رز ہی معشوق گل اندام — یہ ہرجائی ہوی عالم میں بدنام
بہار یک ہفتہ ہی مہمان ساقی — رہے برسوں تیرے دکان ساقی
تمنا ہے یہی آبی شش و پنج — پلا سہ آتشہ تا دور ہو رنج
عروس فصل گل ہی جو بنو پر — می گلگون سی بہردی جلد ساغر
بہار فصل گل جان چمن ہے — بندہا رنگ عروسان چمن ہے
بڑہی جوبن پہ ہی یہ فصل بہار — اری ساقی ترا ہو فیض جاری
ادہار کہہ ساقیا اب شیشہ و جام — نہیں ہی آب آتش رنگ سی کام
رہی کچہہ دن در میخانہ مسدود — حرم میں دل کریگا یاد معبود
موافق ساقیا ہو دور افلاک — کہ آب تاک کے ہے ابر سی تاک
خرابہ میں خزانہ جو ملا ہے — وہ صرف میکدہ ہو تو بہلا ہے
خبر ہی ہتی کو توال شہر کو آج — کیا ہو جو میخانہ کو تاراج
لب طرمی کی شکستہ مال و پر ہین — لبالب جام اشک چشم تر ہین

نہیں طوفان سے کم ہے کشتی می — تبہ بیڑہ یہان پر نوح کا ہے

**شایق** تخلص لالہ فتح چند ولد لالہ بستی رام قوم کایتہ سری باستب باشندہ لکہنؤ صاحب دیوان شاگرد امام بخش ناسخ حضرت جوہر لکہتے ہیں کہ اردو کے شاعری میں ناسخ کا کوی شاگرد انسے بڑہکر کم تہا اور ناسخ کے بعد طابق النعل ناسخ ہتے خوش فکری میں اونکو تمام متاخرین پر فوق تہا پر گوی جدت مضامین تازہ خیالی اور فصاحت بلاغت انہیں پر ختم ہتے اور یہہ عالی اور عمدہ مضمونوں کے تلاش میں اوستاد بے نظیر ہوگئے تہے۔

نہ سینہ میں ہی نہ پہلو میں نے کنار میں روح
نہ زور دل پہ ہمارا نہ اختیار میں روح
الہی تیغ خط یار حلق پر پہر جاے
بہت نہال ہوی باغ روزگار میں روح
ہمارے پر ہی الصیاد پہر کے بالش پر مین
سجا ہی یار میں بیٹہے میری غمخوار پہلو میں

ہماری آنکھوں میں ہی تیری انتظار میں روح
بگولا بنکے اوڑیگا غبار مرقد کا
وہ مرگ زیست ہی نکلے اگر بہار میں روح
لقب جو روح ترا ہی یہ اوسکی حجت ہے
کہ تکیہ بیشتر کہتا ہے وہ دلدار پہلو پر
پہرا دن دہوم سے اپنی نوانی میں تیری میت

دل اپنی قبضہ سی باہر ہی اس نگار میں روح
لگی رہی اگر اوس طفل نے سوار میں روح
دماغ دلکو نہ پہونچی گل مراد کے بو
نہ اختیار میں تو ہے نہ اختیار میں روح
میرا پہلو فراق یار میں ہی خانہ ماتم
بٹہائی یار کا گر سایہ دیوار پہلو میں

اوس پریزاد کی جادو ہین مقرر آنکھین
ہین اوس لشان سے چھوٹکی بہتر آنکھین
خوف یہ ہے کہین چبھ جائے نہ خار مژگان
دیکھنا کیا دیدہ ریزی ہے میری تصویر مین

سیکڑون جی سے گئی اوس سے ملا کر آنکھین
یہ سمجھے دیکھہ کر آنکھون مین اوترتا ہے لہو
کیا بچھاون مین تہ پائے سمن بر آنکھین
بادشاہون کے معائب بھی نہین چھپتے کہین

عیب مردم کے جسے دیکھنے کی عادت ہو
سرخ ہوتی ہین تری صورت خنجر آنکھین
صرف کرتا ہون سواد چشم کو تصویر مین
لنگ کہتی ہے اوسے خلق جو تیمور بھی ہو

مہندی ملکر کون نکلا چاہتی ہیکو
سرخ ہو گئے ہین چاند رہتا ہین

**شایق** تخلص بھاگیرتھ لال شاگرد جناب آشفتہ وارد ضلع علیگڈہ۔

ای صبا وصل کا میرے نہ اوسے دیجیو پیام
بدگمان مجھسے ہے کیا جانے وہ کیا سمجھے
نالۂ گرم مرا آئے اگر جوشون پر
خاور حشر کو ایک ذرہ اوڑتے سمجھے

**شایق** تخلص شیام لال ساکن متھرا حال معلوم نہین شعر اونکے ہین

میرا مطلب آتا او تمہارا نام ہو جاتا
اگر بوسہ لب شیرین کا دیدیتے تو کیا جاتا
جگر اور دل میرے سو بہانے چلکے دیتے
کہو تو کیا جو اوسکے غم مین جلا جاتا

**شور** تخلص پنڈت موہن کشن لکھنوی۔

جو طلب تم سے کیا ہم نے دیا تکرار
دل کو دل اور نہ کلیجے کو کلیجا سمجھا

**شیر** تخلص منشی ہولی پرشاد شاگرد مولوی یوسف علی وجیہہ

رخ و گیسو کا اوسکے تذکرہ صبح و مسا ہوتا
ید بیضا یہ ہوتا اور وہ موسی کی عصا

**شعلہ** تخلص منشی بنواری لال شاگرد منشی بالمکند بے صبر سکندرآبادی۔

ہے عشق مین ابرو کے جو کاہیدہ تن اپنا
غنچون سے کہو صاف تو کر لین دہن اپنا
کیا کہتے ہین سن سن کے مرے شعر کو شعلہ
پڑتا ہے آدمی کو کام آخر آدمی سے

سایہ تری تلوار کا ہوگا کفن اپنا
سر کھولے ہوئے کرتی ہین پریان مرا ماتم
اعدا کے لئے تیغ ہے گویا سخن اپنا

اوس منہ کی کرین بات ذرا منہ کو تو دیکھین
اندر کا اکہاڑا ہے یہ بیت الحزن اپنا
خیر اب جو چاہو کہہ لو سمجھینگے ہم ابکی مین

**شعلہ** تخلص امرناتھ کشمیری الاصل و لکھنو نژاد کہ طبع موزون و ذہن رسا رکھتے ہین۔

جان دی شعلہ نے حسن سبز سے پرہیز کر
کیا سمجھکر چرخ نے ہمکو ملایا خاک مین
غم اسیرون کی بھی کچھ ہے اندمال زخم کا

حق مین اس بیمار کے پرہیز کرنا سم ہوا
جلوۂ گلزار ابراہیم آتا ہے نظر
باغبان پھول ایکدور کہدے قفس کے جا بجا

تھے نہ سیماب مہوش طلا زر کے ہم
ای بہار حسن تیرے روئے آتشناک مین

**مشفق** تخلص منشی لالتا پرشاد خلف بیجے لال قوم کایتھ سکنہ شہر لکھنو محلہ بھوانیگنج علوم فارسی انگریزی سے آگاہ شاعر صاحب دستگاہ خوش فکر تیز طبیعت ہین کلام انکا نہایت دلچسپ فصاحت و بلاغت سے مملو اور اشعار اکثر استعارات و تشبیہات گوناگون و تناسبات لفظی معنوی و حسن بندش سے مرصع ہوتے ہین طبیعت ہمیشہ نئے مضمون کے

